ہو گیا۔ اسی طرح اور بہت سے آدمیوں نے مختلف مقامات پر ناراضگی
کا اظہار کیا۔ اور اس طرح ایک خاص جماعت ہم خیال ہو گئی اور
علی کی فوج سے نکل کر بارہ ہزار آدمی علیحدہ ہو کر مقام حروراء پر آ ٹھہرے
حضرت علیؓ نے حضرت عباسؓ کو بھیجا تاکہ انہیں سمجھائیں لیکن کچھ اثر
نہ ہوا۔ آخر حضرت علیؓ خود ان کے پاس تشریف لے گئے اور انہیں
سمجھا کر اپنے ساتھ کوفہ لے آئے۔ لیکن آخر یہ لوگ حضرت
علیؓ کے بھی مخالف ہو گئے اور کہنے لگے کہ حضرت علیؓ نے ثالثی فیصلہ
منظور کرنے کا عہد کیا اس لیے وہ بھی خلافت کے حق دار نہیں رہے۔
چنانچہ اس طرح خارجیوں کا ایک مستقل علیحدہ فرقہ بن گیا۔ یہ حضرت علیؓ
اور امیر معاویہؓ دونوں کو خلافت کا حق دار نہیں سمجھتا تھا۔ اس فرقہ کا یہ عقیدہ
تھا کہ دینی معاملات میں قرآن کو حکم ماننا چاہیے۔ ثالث مقرر کرنا کفر ہے۔
اور جو ثالث منظور کرے گا وہ کافر ہو گا۔ اس عقیدے کے تحت ان لوگوں
نے دوسروں کو ہم خیال بنانا شروع کیا۔ اور جو ان کا ہم خیال نہ بنتا اسے
مار دیتے یا موقع پا کر قتل کر دیتے۔ عبداللہ بن خباب اور اس کی بیوی
کو انہی خارجیوں نے نہایت بے رحمی سے قتل کیا۔ حضرت علیؓ کو جب خوارج
کی اس سرکشی کا علم ہوا تو انہوں نے حارث بن مرہ کو حالات معلوم
کرنے کے لیے بھیجا۔ لیکن خارجیوں نے حارث بن مرہ کو بھی قتل کر دیا۔

**جنگِ نہروان**

خوارج کی سرکشی اور ظلم و ستم کے وقت حضرت علیؓ شام پر دوبارہ حملہ کرنے کی تیاری میں مصروف تھے۔ لیکن جب ان لوگوں نے ظلم کی انتہا کر دی تو حضرت علیؓ نے شام کی مہم کو ملتوی کر کے ایک کثیر فوج کے ساتھ خوارج کی سرکوبی

کی راہ لئے نکلے اور مقام نہروان فرد کش ہو گئے یہاں سے آپ نے دو اشخاص
ابو ایوب انصاری اور قیس بن سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہما کو خوارج کے پاس
بھیجا کہ ان کو سمجھا کر ان کی حرکتوں سے روکیں لیکن اس سفارت کا اثر نہ
ہوا۔ پھر حضرت علیؓ نے خارجیوں کے ایک سردار کو اپنے پاس بلایا اور
اسے پند نصیحت کی لیکن اس دفعہ بھی ناکامی ہوئی۔ آخر امیر المومنین
حضرت علیؓ نے فوج کی صف آرائی کی اور حملہ کا حکم دے دیا۔ خارجی بھی
بڑے زور شور سے مقابلہ کے لئے نکلے۔ لیکن خارجیوں کے تقریباً ہزار
آدمی جو حضرت علیؓ کے خلاف لڑنا نہیں چاہتے تھے۔ نکل کر الگ ہو گئے۔
حضرت علیؓ نے اعلان کیا کہ جن لوگوں نے ہمارے آدمیوں کو قتل نہیں کیا
اور اب جو ہمارے جھنڈے تلے آ جائیں۔ یا خارجیوں سے علیحدہ
ہو کر مدائن یا کسی اور شہر کی راہ لیں۔ چنانچہ بہت سے خارجی نکل کر
کوفہ کی طرف روانہ ہو گئے۔ اور ایک کثیر تعداد علوی جھنڈے کے نیچے
آگئی اب لڑنے والے خارجیوں کی تعداد تقریباً چار ہزار رہ گئی تھی۔
دونوں طرف سے حملہ شروع ہوا۔ خارجی بڑے ثبات سے لڑ رہے تھے
کشتوں کے پشتے لگ گئے لیکن منہ نہیں موڑتے تھے۔ اعضاء کٹ کٹ
کر گرتے تھے۔ لیکن آندھی کی طرح برابر بڑھتے جاتے تھے۔ ادھر حضرت علیؓ کی
فوج بھی پیچھے ہٹنے والی نہ تھی۔ آخر خارجی ایک ایک کر کے کٹ مرے اور
لڑائی ختم ہو گئی۔ زخمیوں کو اٹھوا کر ان کے رشتہ داروں کے سپرد کیا۔
فوج کو شام کی مہم پر جانے کا حکم دیا لیکن لوگوں نے کہا امیر المومنین!
ہمیں کچھ آرام ملنا چاہیے تاکہ ہم تازہ دم ہو کر لڑیں۔ چنانچہ آپ نے
نخیلہ میں اور قیام کیا۔ تو لوگ کھسکنے لگے۔ کچھ دن ٹھہرے

سے ہتھیار بھی ٹھیک کر سکیں گے۔ چنانچہ کچھ دن مقام نخیلہ میں ٹھہرے پھر وہاں سے کوفہ چلے گئے کیونکہ لوگ تھکے ہوئے تھے اس لیے زیادہ آرام چاہتے تھے۔ جنگ نہروان ۳۸ھ میں پیش آئی۔

## امیر معاویہؓ کا مصر پر قبضہ

حضرت علیؓ نے خلافت سنبھالتے ہی جب تمام عمال کو معزول کر کے نئے حاکم مقرر کیے تو اسی وقت سے مصر کے نئے حاکم قیس بن سعدؓ انصاری مقرر تھے۔ یہ بہت ہوشیار اور معاملہ فہم انسان تھے۔ چنانچہ انہوں نے مصر کے لوگوں کو حضرت علیؓ کی خلافت پر رضامند کر لیا۔ اور نہایت سمجھداری سے ان پر حکومت کرنے لگے۔ صرف ایک چھوٹے سے علاقے خربتا کے لوگ بیعت پر رضامند نہ تھے۔ ان کا مطالبہ یہ تھا۔ کہ وہ اس وقت تک بیعت نہیں کر سکتے جب تک سب معاملات طے نہ ہو جائیں۔ البتہ والئ مصر کی اطاعت وہ پوری طرح کرتے رہیں گے۔ قیس بن سعدؓ نے معاملہ فہمی سے کام لیتے ہوئے ان لوگوں سے الجھنا مناسب نہ سمجھا۔ اور انہیں اپنے حال پر چھوڑ دیا۔

ادھر امیر معاویہؓ یہ سوچ رہے تھے کہ اگر حضرت علیؓ شام پر حملہ آور ہوئے اور مصر سے انہیں مدد مل گئی تو وہ ان کا مقابلہ نہیں کر سکیں گے۔ چنانچہ انہوں نے قیس بن سعدؓ کو خط لکھ کر اپنے ساتھ ملانا چاہا۔ لیکن قیس بن سعدؓ نے شائستہ لہجے میں۔ اور جواب میں انکار کر دیا۔ امیر معاویہؓ نے دوبارہ خط لکھا اور دھمکی دی کہ وہ طاقت سے انہیں زیر کر سکتے ہیں۔

قیس بن سعد رضؓ نے بھی ویسا ہی سخت جواب دے دیا۔ امیر معاویہ رضؓ نے پھر ایک چال چلی اور مصر میں یہ مشہور کر دیا کہ قیس بن سعد رضؓ ہمارے ساتھ ہیں اور اس غلط بات کو حضرت علیؓ کے کانوں تک بھی پہنچا دیا۔ مزید پختگی کے لئے یہ بیان بھی دیا۔ کہ قیس بن سعد رضؓ نے اہل خرنبا سے جو بیعت نہیں لی یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ وہ ہمارے ساتھ ہیں۔ حضرت علیؓ نے ان افواہوں کو صحیح سمجھتے ہوئے قیس بن سعدؓ کو اہل خرنبا سے لڑ کر بیعت لینے کا حکم بھیجا۔ قیس بن سعدؓ نے عرض کیا کہ امیر المومنین اہل خرنبا دس ہزار اشخاص پر مشتمل ہیں۔ اور ان میں بہت سے جنگجو اور بہادر لوگ ہیں۔ اس لئے ان سے اس وقت لڑنا مناسب نہیں ہے۔ لیکن جب حضرت علیؓ نے اصرار کیا تو انہوں نے مصر کی حاکمیت سے استعفا دے دیا۔

حضرت علیؓ نے ان کی جگہ محمد بن ابی بکر کو حاکم مصر مقرر کیا لیکن یہ کمسن اور تیز طبیعت کے انسان تھے۔ اس لئے خرنبا کے لوگوں سے جنگ شروع کر دی۔ اہل خرنبا نے محمد بن ابی بکر کو تنگ کرنا شروع کیا حضرت علیؓ نے جنگ صفین کے بعد اشتر نخعی کو جو جزیرہ کے حاکم تھے والئ مصر بنا کر بھیجا۔ لیکن امیر معاویہؓ نے ایک سازش کے تحت انہیں راستے میں زہر دلوا دیا۔ جس سے وہ مصر پہنچنے سے پہلے ہی ہلاک ہو گئے پھر امیر معاویہؓ نے عمرو بن عاصؓ کی سرکردگی میں ایک فوجی دستہ دے کر مصر میں محمد بن ابی بکر کے مقابلے میں بھیجا۔ محمد بن ابی بکر بڑے جوش سے لڑے۔ لیکن عمرو بن عاص کیسا تھ امیر معاویہ خود بھی ایک فوجی دستہ لے کر آ ملے۔ دوسری طرف سے

اہل خرتبا بھی ان کی مدد کے لیے آ گئے۔ چنانچہ محمد بن ابی بکر کی فوج کے بہت سے آدمی قتل ہوئے۔ کچھ بھاگ نکلے۔ خود محمد بن ابی بکر بھاگ کر چھپ گئے۔ لیکن پکڑے گئے اور معاویہ بن خدیج ایک خرتبا کے سردار نے انہیں قتل کر کے ایک مردہ گدھے کے پیٹ میں بند کر کے نذرِ آتش کر دیا۔ یہ واقعہ ۳۸ھ کا ہے۔ محمد بن ابی بکر نے لڑائی کے شروع میں ہی حضرت علیؓ کو لکھا تھا کہ انہیں مدد بھیجی جائے۔ ادھر لوگ مصر میں جانے سے تامل کر رہے تھے۔ حضرت علیؓ نے بڑی کوشش سے دو ہزار آدمی تیار کئے۔ لیکن ابھی روانہ ہو رہے تھے کہ محمد بن ابی بکر کے قتل کی خبر پہنچ گئی۔ حضرت علیؓ کو اس واقعہ کا بہت افسوس ہوا۔

## امیر معاویہؓ کا جارحانہ طریقہ

۳۸ھ میں ہی امیر معاویہؓ نے عبداللہ بن حضرمی کو بصرہ بھیجا تاکہ وہ وہاں کے علوی حاکم زیاد کو مار بھگائے اور اس علاقہ کے لوگوں سے زبردستی ان کے حق میں بیعت لے۔ عبداللہ بن حضرمی کے بصرہ آتے ہی بنو تمیم اس کے ساتھ مل گئے۔ اس بنا پر اس نے جارحانہ طریقہ پر لوگوں سے بیعت لینی شروع کی۔ بصرہ کے حاکم زیاد کو وہاں سے بھاگنا پڑا۔ حضرت علیؓ کو اطلاع ملی تو انہوں نے اعین بن جابیعہ کو عبداللہ بن حضرمی کی سرکوبی کے لیے بھیجا لیکن جب یہ بصرہ پہنچے تو قتل کر دیئے گئے۔ حضرت علیؓ نے اطلاع پا کر جاریہ بن قدامہ کو بصرہ بھیجا۔ جاریہ نے نہایت ہوشیاری اور حکمت عملی سے عبداللہ بن حضرمی کو گرفتار کر کے آگ جلائے رکھا اور

کو جلا دیا۔ اہل بصرہ دوبارہ حضرت علیؓ کی بیعت میں آ گئے۔

امیر معاویہؓ نے اپنا جارحانہ طرز عمل بدستور جاری رکھا اور ۳۹ھ میں مختلف مقامات کی طرف فوجی دستے بھیجے تاکہ لوگوں سے زبردستی بیعت لی جائے نعمان بن بشیر کو علاقہ عین التمر کی طرف روانہ کیا۔ وہاں کے مقامی حاکم مالک بن کعب نے حضرت علیؓ سے مدد مانگی۔ حضرت علیؓ کی کوشش کے باوجود کوفہ سے کوئی شخص وہاں نہ پہنچا۔ اسی طرح امیر معاویہؓ کی طرف سے سفیان بن عوف نے چھ ہزار کے فوجی دستے کے ساتھ انبار اور مدائن (عراق و ایران) پر حملہ کیا اور جارحانہ طور پر وہاں کے لوگوں سے مال و دولت چھینا، خراج وصول کیا اور واپس لوٹا۔ حضرت علیؓ نے اس کا تعاقب کیا لیکن وہ پکڑا نہ گیا۔

عبداللہ بن مسعدہ کو امیر معاویہؓ نے تیماء کی طرف فوجی دستہ دے کر روانہ کیا۔ لیکن حضرت علیؓ نے مسیب کو فوجی دستے کے ساتھ اس کی سرکوبی کے لئے روانہ کیا۔ مسیب کے تیماء پہنچنے پر فریقین میں جنگ ہوئی۔ آخر عبداللہ بن مسعدہ بھاگ نکلا۔ اسی طرح ضحاک بن قیس امیر معاویہؓ کی طرف سے واقصہ (بصرہ سے متصل علاقہ) پر حملہ آور ہوا۔ اور زبردستی لوگوں سے امیر معاویہؓ کے حق میں بیعت لی۔

۴۰ھ میں دجلہ کے ساحلی علاقوں پر امیر معاویہؓ خود حملہ آور ہوئے اور بسر بن ارطاۃ کو تین ہزار فوج دے کر حجاز اور یمن پر حملہ آور ہونے کیلئے بھیجا۔ بسر بن ارطاۃ نے بغیر کسی مزاحمت کے مدینہ اور مکہ پر قبضہ کر لیا۔ اور زبردستی امیر معاویہؓ کے حق میں لوگوں سے بیعت لی۔ پھر وہ حجاز سے یمن پہنچا اور جارحانہ

عمل شروع کیا۔ یمن کے حاکم عبیداللہ بن عباس کو کوفہ سے حضرت علیؓ نے پہلے سے بسر بن ارطاۃ کے ظالمانہ اقدام اور یمن پر حملہ آور ہونے کی اطلاع دی تھی۔ اس لئے انہوں نے بسر بن ارطاۃ کے یمن پہنچنے سے پہلے اپنا نائب مقرر کر کے کوفہ کی راہ لی۔ بسر بن ارطاۃ نہایت ظالم اور بے رحم شخص تھا۔ اُس نے لوگوں کے ساتھ بہت سختی کی اور صنعاء (یمن کا صدر مقام) میں عبیداللہ ابن عباسؓ کے دو کمسن بچوں کو جنہیں وہ وہاں چھوڑ کر خود مدد کے لئے کوفہ گئے تھے۔ نہایت بے رحمی کے ساتھ قتل کر دیا۔

بسر بن ارطاۃ کے ظلم و ستم سن کر حضرت علیؓ نے جاریہ بن قدامہ اور وہب بن مسعود دو سرداروں کو اس کی سرکوبی کے لئے تیار کیا۔ چار ہزار فوج ان کے ساتھ کی اور خود کوفہ کے لوگوں کو پرجوش تقریروں کے ذریعے ابھارا۔ لیکن جب روانہ ہونے کا وقت آیا تو صرف تین سو اشخاص رہ گئے۔ حضرت علیؓ کو لوگوں پر بہت افسوس ہوا۔ چنانچہ حضرت علیؓ نے اکابرین سے مشورہ کیا اور اعلان کروا دیا کہ تمام مردوں کو جنگ میں شریک ہونا پڑے گا۔ جو پیچھے ہٹے گا۔ اُسے سخت سزا دی جائے گی۔ لیکن ابھی تیاریاں ہی ہو رہی تھیں کہ حضرت علیؓ کی شہادت کا وقت آ گیا۔

**شہادت علیؓ** عام بد امنی سے ناراض اُٹھتے ہوئے خارجیوں کے تین افراد عبدالرحمٰن ملجم برک بن عبداللہ اور عمرو بن بکر تمیمی نے باہمی طور پر طے کیا کہ اس ساری افراتفری کا حل یہ ہے کہ ہم تینوں اس بات کا عہد کریں کہ حضرت علیؓ، امیر معاویہؓ

اور عمرو بن عاصؓ کو قتل کر دیں۔ چنانچہ ابن ملجم نے حضرت علیؓ کے قتل کا ذمہ اٹھایا۔ برک بن عبداللہ نے امیر معاویہؓ کا اور عمرو بن بکر تمیمی نے عمرو بن عاصؓ کو ختم کرنے کا تہیہ کیا۔ تینوں اپنے اپنے مقصد کیلئے روانہ ہو گئے۔ ابن ملجم کوفہ پہنچا تو وہاں جنگ نہروان کے مقتولین خوارج میں سے ایک کی بیٹی قطام بنت شجنہ پر اس کی نظر پڑ گئی۔ قطام بہت خوبصورت لڑکی تھی۔ ابن ملجم نے اس سے نکاح کی درخواست کی۔ قطام نے کہا مجھے منظور ہے لیکن اس شرط پر کہ مہر میں تین ہزار درہم، ایک لونڈی اور ایک غلام ادا کرے۔ اور حضرت علیؓ کا سر کاٹ کر دے۔ ابن ملجم تو پہلے ہی سے اسی مقصد کیلئے آیا تھا۔ قطام کے حسن و دلفریبی سے اور بھی ارادہ مضبوط ہو گیا۔

۱۷ رمضان ۴۰ھ کو تینوں خارجیوں نے اپنے اپنے مقامات پر حملہ کیا۔ امیر معاویہؓ پر تلوار کا وار ٹھیک نہ پڑا۔ صرف معمولی سا زخم آیا جو چند دنوں میں ٹھیک ہو گیا۔ عمرو بن عاصؓ اس روز بیماری کی وجہ سے مسجد میں امامت کے لیے نہ آسکے۔ عمرو بن بکر تمیمی نے امام کو غلطی سے عمرو بن عاصؓ سمجھ کر وار کیا اور اس طرح پکڑا گیا۔ ابن ملجم اس روز مسجد میں سویا ہوا تھا۔ جب حضرت علیؓ صبح کو نماز کے لئے تشریف لائے تو ابن ملجم کو جگایا کہ اٹھو اور نماز پڑھو۔ جب امیر المومنین نماز کے لئے کھڑے ہوئے تو سجدہ کی حالت میں ابن ملجم نے زہر آلود تلوار سے ان پر وار کیا۔ آپ کے سر پر سخت زخم آیا۔ لوگوں نے ابن ملجم کو گرفتار کر لیا۔

زخم کاری تھا۔ اور زہر جسم میں اثر کر چکا تھا۔ لوگوں نے عرض

مساعی اور ذمہ داری میں کبھی تساہل سے کام نہیں لیا۔ اور انہی حالات میں نظم و نسق اور تمام اہم محکموں کا برابر انتظام کرتے رہے ہیں۔

**فوجی انتظام**

ملک میں بدامنی کی وجہ سے باقاعدہ فوجی نظام نہ تھا جو لوگ آپ کے ساتھ ہوتے وہی آپ کی فوج تھی۔ بہرحال آپ بڑے بہادر اور جنگی امور میں تجربہ کار تھے اس لیے جو کچھ بھی ممکن تھا کرتے رہے۔ شامی سرحد پر آپ نے کئی فوجی چھاؤنیاں قائم کیں۔ ۴۰ھ میں جب امیر معاویہؓ کی طرف سے عراق پر جارحانہ اقدام ہوئے تو انہی فوجی چھاؤنی نے سب سے پہلے شامی فوج کو روکا۔ عام بدامنی اور یورشوں کی وجہ سے آپ نے عورتوں اور بچوں کی حفاظت کے لیے کئی مقامات پر مضبوط قلعے بنوائے۔ اصطخر کا قلعہ حصن زیاد کے نام سے بہت مشہور تھا۔ جنگ صفین میں دریائے فرات پر فوجی ضرورت کے لیے پل تعمیر کروایا۔

**مالی انتظام**

بیت المال کے سلسلے میں آپ نے بڑی عمدگی سے انتظامات کیے۔ مال کی جائز وصولی میں سختی سے کام لیتے تھے۔ لیکن غربا اور مساکین کے ساتھ نہایت رحم و کرم سے پیش آتے۔ بدامنی اور بغاوتوں کے باوجود آپ رحم سے کام لیتے اور درگزر اور عفو سے لوگوں کو موہ لیتے اور فیاضی سے مال خرچ کرتے۔ حضرت علیؓ نے پہلی دفعہ محکمہ جنگلات قائم کیا۔ اور جنگلات سے بھی خاصی آمدنی شروع ہو گئی۔ عہد نبویؐ میں گھوڑوں پر زکوٰۃ نہیں لی جاتی تھی لیکن حضرت عمرؓ نے جب دیکھا کہ گھوڑوں کی تجارت شروع ہو گئی ہے تو ان پر بھی زکوٰۃ مقرر کر دی۔

حضرت علیؓ نے گھوڑوں پر زکوٰۃ اس لیئے بند کر دی کہ ان کی نسل بڑھے اور ان سے جنگی اور دوسرے فوائد حاصل ہو سکیں ۔

## حکام کی نگرانی

صوبجات کے حکام مقرر کرتے وقت آپ انہیں پند و نصیحت کرتے اور ان کے فرائض کی وضاحت کر دیتے۔ حکام کی نگرانی کے لیئے تحقیقاتی وفود بھیجتے۔ حضرت کعب بن مالکؓ اکثر اس کام کے لیئے بھیجے جاتے اور ان کے ساتھ ایک فوجی دستہ حفاظت کے لیئے روانہ کرتے۔ حکام کی غلطیوں اور بد اعتدالیوں کا سختی سے جائزہ لیتے۔ علاقہ اردشیر کے حاکم مصقلہ نے ایک دفعہ بیت المال کی رقم سے پانچ سو لونڈی اور غلام خرید کر آزاد کر دیئے اور یہ رقم اپنے نام پر قرض لکھوا دی۔ کچھ عرصے بعد جب حضرت علیؓ نے قرض کا مطالبہ کیا تو مصقلہ نے کہا کہ "حضرت عثمانؓ تو اتنی قلیل رقم کی پروا بھی نہیں کیا کرتے تھے۔ لیکن آپ تو ایک ایک پیسے کا مطالبہ کرتے ہیں۔" اور خود بھاگ کر امیر معاویہؓ کے پاس پہنچ گیا۔ حضرت علیؓ کو جب اس کے بھاگ جانے کا علم ہوا تو فرمایا "اس کا برا ہو اس نے کیا خیانت کی کہ اگر وہ نہ بھاگتا تو زیادہ سے زیادہ قید ہو جاتا اور اگر قرضہ ادا نہ کر سکتا تو میں معاف کر دیتا۔" اسی طرح ایک دفعہ آپ نے اپنے چچیرے بھائی عبداللہ بن عباسؓ والیٔ بصرہ سے باز پرس کی۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے جواب دیا "میں نے اتنی رقم بیت المال سے لی تھی۔ جس سے زیادہ میرا حق تھا۔"

## تعزیر و حدود

مجرموں کو سخت سزائیں دیتے تھے۔ آپ نے بعض نئی سزائیں ایجاد کیں۔ مثلاً جو زنا کے

علاوہ دوسرے جرائم پر بھی ہاتھ کاٹنا۔ سنگین جرم پر زندہ جلانا، مکانات تباہ کرنا۔ زندہ جلانے کے سلسلے میں جب حضرت عبداللہ بن عباس رض نے آپ کو بتایا کہ آنحضرت ص نے زندہ جلانے کی سزا سے منع فرمایا ہے تو حضرت علی ع پہلی دی ہوئی سزاؤں پر نادم ہوئے اور آئندہ اسے بند کر دیا۔ دُرّے مارنے کی سزا میں آپ نے ہدایت کی ہوئی تھی کہ چہرہ اور شرم گاہ پر دُرّے نہ مارے جائیں اور برہنہ نہ کیا جائے۔ صرف جرم ثابت ہونے پر سزا دی جاتی۔ جرم کے شبہ میں سزا نہیں دی جاتی تھی۔ دس درہم سے زیادہ کی چوری پر ہاتھ کاٹے جاتے۔

## خدمتِ دین

حضرت علی رض گو ہر وقت ملکی نظم و نسق اور بدامنی ختم کرنے میں مصروفِ کار رہتے۔ لیکن دینی خدمات کے سلسلے میں کبھی تساہل نہیں برتا۔ آپ کے عہد میں ایران اور آرمینیہ کے کچھ نو مسلم لوگ مرتد ہو کر عیسائی ہو گئے حضرت علی رض نے فوراً توجہ کی اور سختی کے ساتھ ان کی سرکوبی کے لئے فوجی دستہ بھیجا۔ چنانچہ وہ تائب ہو کر پھر مسلمان ہو گئے۔

آپ کو دین سے اس قدر شغف تھا کہ اپنی کوتاہی یا غلطی پر جب کوئی عالمِ دین انگشت نمائی کرتا تو فوراً رجوع کر لیتے اور دینی معاملات میں علمائے دین سے پہلے مشورہ کر لیتے پھر عمل کرتے۔ چنانچہ جب حضرت عبداللہ بن عباس رض نے آپ کو بتایا کہ رسول اللہ ص نے زندہ جلانے کی سزا سے منع فرمایا ہے تو آپ نے اپنی پہلی سزاؤں پر ندامت کا اظہار فرمایا اور آئندہ ایسا کرنے سے اجتناب کیا۔

# حضرت علیؓ کے فضائل و خصائل

حضرت علیؓ بچپن سے ہی رسول اللہ ﷺ کے زیر سایہ آ گئے تھے اس لئے ان کا علم و فضل میں کمال حاصل کرنا بالکل فطری بات تھی۔ شروع ہی سے رشد و ہدایت سے فیض یاب ہوتے رہے یہی وجہ تھی کہ جب آنحضرت ﷺ نبوت سے سرفراز ہوئے تو بچوں میں سے آپ سب سے پہلے اسلام لائے۔ اس کے بعد رسول اللہ ﷺ کی وفات تک ہر موقعے اور ہر جنگ میں آپ شریک رہے۔ آنحضرت ﷺ کے داماد ہونے کا فخر بھی حاصل ہوا۔ اور اس کی وجہ سے آپ رسول اللہ ﷺ سے بہت قریب رہتے۔ اسی تقریب کی وجہ سے آپ دن رات دینی علوم سے سرشار ہوتے رہتے۔ شان نزول (نزول کی وجہ اور موقعہ) سے آپ واقف ہوتے۔ اور آیات کی تفسیر رسول اللہ ﷺ سے براہ راست دریافت فرماتے۔ بچپن سے ہی لکھنا پڑھنا سیکھ لیا تھا اس لئے ابتدائے وحی سے ہی آپ کاتبان وحی میں سے تھے۔ صلح حدیبیہ اور دوسرے کئی صلح نامے اور خطوط رسول اللہ ﷺ آپ سے لکھوایا کرتے تھے۔

رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد آپ بہترین مفسر قرآن سمجھے جاتے تھے۔ آپ حافظ قرآن تھے اور خود فرماتے ہیں کہ میں ایک ایک آیت کے متعلق بتا سکتا ہوں۔ کہ کیوں اور کہاں نازل ہوئی۔ صحابہؓ میں سے مفسر قرآن کی حیثیت سے آپ کا ہم پلہ صرف حضرت عبداللہ بن عباسؓ ہی نظر آتے ہیں۔ خلیفہ اول حضرت ابوبکرؓ کی بیعت

بلکہ آپ نے چھ ماہ دلیری کی اور اس دوران میں آپ نے قرآن کی آیات اور سورتوں کو نزول کی ترتیب کے ساتھ قلمبند کیا۔ عہد رسالت میں آپ نے کچھ حدیثیں لکھی تھیں لیکن احادیث کی روایت کا موقع تمام اکابر صحابہ میں سے آپ کو زیادہ ملا کیونکہ آپ نے زیادہ عمر پائی۔ بہرحال آپ روایت حدیث میں بہت محتاط تھے۔ اس لیے صرف ۵۸۶ احادیث آپ سے مروی ہیں۔ فقہی مسائل کو حل کرنے کا بھی آپ کو خاص ملکہ حاصل تھا۔ حضرت عمرؓ اور حضرت عائشہؓ کئی دفعہ فقہی مسائل کے لئے حضرت علیؓ سے مشورہ لیتے۔ ایک مرتبہ ایک مجنون عورت زنا کے جرم میں گرفتار ہوئی۔ حضرت عمرؓ نے سزا کا حکم دے دیا۔ حضرت علیؓ کو علم ہوا۔ تو فوراً آئے اور فرمایا کہ یہ فیصلہ غلط ہے۔ مجنون شرعی سزا کی مستحق نہیں۔ چنانچہ حضرت عمرؓ نے حکم واپس لے لیا۔ ایک دفعہ حضرت عائشہؓ سے کسی نے وضو میں موزوں (جرابوں) پر مسح کرنے کا مسئلہ دریافت کیا۔ حضرت عائشہؓ نے فرمایا حضرت علیؓ سے جا کر معلوم کرو۔ کیونکہ وہ آنحضورؐ کے ساتھ اکثر شریک سفر رہے ہیں۔

حضرت علیؓ تقریر اور خطابت میں خاص مہارت رکھتے تھے اور فصاحت اور بلاغت میں مشہور تھے۔ آپ ایسی پر اثر تقریر کرتے کہ لوگوں کے ذہن بدل دیتے اور انہیں اپنی رائے سے اتفاق کرنے پر مجبور کر دیتے۔ آپ کے خطبات اور تقریریں اس قدر مشہور ہوئیں کہ انہیں "نہج البلاغہ" کے نام پر چار جلدوں میں مدون کر لیا گیا ہے۔ اس مجموعے کے متعلق اس کے مصنف (شریف رضی) نے خود لکھا ہے کہ "ان خطبوں نے ہزاروں لاکھوں انسانوں کو

فصیح و بلیغ بنا دیا۔

جس طرح آپ علم و فضل میں کمال رکھتے تھے اسی طرح عادات و اخلاق میں بھی نمایاں حیثیت کے مالک تھے۔ رسول اللہ ﷺ سے تربیت پائی تھی اس لیئے وہی عادات و خصائل آپ میں نظر آتے تھے آپ نہایت دیانت دار اور امین انسان تھے۔ ہر کام نہایت ایمانداری سے کرتے اور اس میں کسی رشتہ دار یا دوسرے بڑے سے بڑے شخص کی پرواہ نہیں کرتے تھے۔ ایک مرتبہ کچھ نارنگیاں آئیں آپ کے صاحبزادوں نے ایک ایک اٹھا لی۔ حضرت علیؓ نے ان سے چھین کر واپس دے دیں اور لوگوں میں تقسیم کروا دیں۔ مال غنیمت آتا تو بڑی احتیاط سے تقسیم کرتے اور کچھ کمی بیشی ہو جاتی تو قرعہ اندازی سے بانٹ دیتے۔ تا کہ خود بری الذمہ ہو جائیں۔

زہد و قناعت کا یہ عالم تھا کہ ساری عمر اپنے گھر کے مال میں اضافہ نہیں ہو سکا۔ جو چند اشیاء پر مشتمل تھا۔ اور رسول اللہ ﷺ نے اپنی بیٹی جناب فاطمۃ الزہراؓ کو جہیز میں دیا تھا۔ جب کوفہ میں منتقل دارالخلافہ کے لیئے تشریف لائے تو لوگوں نے محلات میں انتظام کر رکھا تھا لیکن حضرت علیؓ نے پسند نہ فرمایا اور کھلے میدان میں رہائش اختیار کی۔ گھر میں جناب فاطمہؓ خود چکی پیس کر کھانا تیار کرتی تھیں۔ اور باقی سارا کام بھی خود کرتیں۔ کوئی خادمہ نہ تھی۔ حضرت علیؓ کو فرصت ہوتی تو گھر کے کام کاج میں ہاتھ بٹاتے۔ نہایت سادہ زندگی بسر کرتے تھے

شجاعت حضرت علیؓ کا بچپن سے ہی ایک نمایاں وصف تھا۔ ہجرت مدینہ کے وقت جب آنحضور ﷺ نے آپ کو اپنے بستر

پاس سلا دیا۔ اور خود راتوں رات حضرت ابوبکرؓ کے ساتھ مدینہ چل نکلے تو اس وقت آپ کی عمر بیس یا بائیس برس کی تھی۔ اس نوعمری میں آپ ذرا نہ گھبرائے اور اپنے آپ کو موت سے بے خبر کر کے رات بھر بستر پر سوئے رہے۔ بدر اور خیبر میں جو شجاعت آپ نے دکھائی وہ آج بھی تاریخ میں نمایاں حیثیت رکھتی ہے۔ اپنے عہد میں وفات تک شورش اور بدامنی پھیلی رہی لیکن علیؓ مرتضیٰ کے پاؤں کبھی بھی نہیں اکھڑ سکے۔ رات دن باغیوں کی سرکوبی اور نظم و نسق میں مصروف رہتے تھے۔

حسن سلوک میں بھی آپ کا نمایاں درجہ ہے۔ آپ بڑی ہمت اور شجاعت سے دشمنوں کا مقابلہ کرتے لیکن جب دشمن زیر ہو جاتا تو نرمی سے برتاؤ کرتے اور اکثر معاف کر دیتے۔ جنگ جمل میں اعلان کر دیا کہ زخمیوں کے اوپر گھوڑے نہ دوڑائے جائیں۔ جو بھاگ جائے اس کا تعاقب نہ کیا جائے۔ اپنے قاتل ابن ملجم کے بارے وصیت کر دی کہ اعضاء نہ کاٹے جائیں صرف قصاص یعنی قتل کیا جائے اور اس کے علاوہ دوسروں پر گرفت نہ کی جائے۔

۴۰ - ۴۱

امام حسن رض

## امام حسنؓ

(عہد خلافت سنہ ۴۰ - ۴۱ ہجری)

امام حسنؓ حضرت علیؓ کے بڑے لڑکے تھے آپ کی والدہ حضرت فاطمۃ الزہرہؓ آنحضور صلعم کی سب سے چھوٹی بیٹی تھیں۔ امام حسنؓ شکل و شباہت میں آنحضرت ﷺ سے بہت مشابہ تھے۔ سنہ ۳ھ میں

# خلافت راشدہ پر ایک نظر

حضرت ابوبکر صدیقؓ کے عہد سے لے کر حضرت علیؓ کے عہد کے اختتام تک کا دور خلافت راشدہ کہلاتا ہے۔ حضرت ابوبکرؓ کو ان کے عہد میں خلیفۂ رسول کے نام سے پکارا گیا۔ لیکن حضرت عمرؓ نے اپنے لیے امیر المومنین کا لقب پسند فرمایا۔ اور بعد کے دو خلفاء حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ کو بھی امیر المومنین کے لقب سے ہی خطاب کیا گیا۔ خلیفہ امام یا امیر دراصل ایک ہی مفہوم ادا کرتے ہیں۔

**وظیفۂ خلافت** خلافت ہر خلیفہ کا وہ عہد حکومت تھا۔ جس میں دین اسلام کی راہنمائی میں مسلمانوں کی ایک ریاست قائم تھی۔ ریاست کے تمام امور قرآن و سنت کی روشنی میں طے ہوتے تھے۔ معاملات کا فیصلہ اور پیچیدہ مسائل کا فقہی حل سب علماء دین کے باہم مشورہ سے کیا جاتا۔ ہر خلیفہ کے عہد میں اس کام کیلئے ایک مجلس شوریٰ قائم تھی جس میں ممتاز علماء ارکان مجلس ہوتے تھے۔ بہت ہی اہم مسائل کے حل کے لیے مجلس شوریٰ کے علاوہ قبائل کے سرداروں اور عام لوگوں کے مشورے سے فیصلہ کیا جاتا تھا۔ ہر شخص کو حکومت پر نکتہ چینی کرنے کا پورا حق حاصل تھا۔ اسی لیے خلیفہ تک رسائی ہر شخص کے لیے آسان تھی۔ خلیفہ کے لیے کوئی حفاظتی دستہ یا دربان مقرر نہ تھا۔ سربراہ ریاست خلیفہ لوگوں میں چلتا پھرتا۔ اور لوگ

خلیفہ تک پہنچ سکتے تھے۔ خلیفہ کا کام صرف طے شدہ مسائل یا امور کو نافذ کرنا تھا۔ وہاں اگر کسی فقہی مسئلہ میں اختلاف ہوتا تو خلیفہ کو حق حاصل ہوتا کہ وہ مسئلہ کی کسی صورت کو ترجیح دے کر حکم نافذ کر دے۔

خلیفہ کا انتخاب جمہوری طرز پر تھا۔ سب سے پہلے حضرت ابوبکر رضہ صدیق کو بالاتفاق مدینہ کے لوگوں نے منتخب کیا اور سب نے بیعت کی۔ پھر حضرت ابوبکر رضہ نے ارکان شوریٰ سے مشورہ کر کے اور ان کی رائے معلوم کر کے حضرت عمرؓ کا نام خلیفہؓ دوم کے لئے تجویز کیا اور اپنے مکان کے بالاخانے پر چڑھ کر اس کا اعلان کیا۔ لوگوں نے بالاتفاق اسے قبول کیا۔ اس کے بعد حضرت عمر رضہ نے مجلس شوریٰ کے چھ ممتاز ارکان کے نام اس وقت تجویز کئے جب ان سے حد سے زیادہ اصرار کیا گیا۔ اس میں بھی حضرت عمر رضہ نے نہ تو اپنے بیٹے عبداللہ بن عمرؓ کا نام دیا اور نہ ہی دوسروں میں سے کسی ایک کا نام تجویز کیا اور فرمایا کہ ان چھ حضرات میں سے جسے چاہیں چُن لیں۔ چنانچہ حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ کے سوا باقی چاروں نے اپنے حقوق دونوں کے حق میں واپس لے لئے۔ پھر حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضہ نے تین دن تین رات متواتر مدینہ کے لوگوں سے مشورہ کیا۔ اور بالآخر لوگوں کے منشاء کے مطابق حضرت عثمانؓ کے ہاتھ پر سب نے بیعت کر لی۔ چوتھے خلیفہ کے وقت حالات نہایت خراب تھے۔ ہر طرف بدامنی پھیلی ہوئی تھی۔ مدینہ کے لوگوں نے بالاتفاق حضرت علیؓ کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ چونکہ پہلے بھی تینوں خلفاء کو مدینہ کے مہاجرین اور انصار نے پہلے منتخب کیا تھا اور بعد میں تمام باہر کے مسلمان بیعت کر لیتے تھے اس لئے حضرت علی رضہ بھی مدینہ کے لوگوں سے منتخب ہو کر اپنے آپ کو

برحق خلیفہ یا امیر سمجھتے تھے۔ چنانچہ انہوں نے باہر کے تمام حکام
اور امراء کو اپنی امارت پر بیعت کرنے کے لئے لکھا
لیکن چونکہ حضرت عثمانؓ کی شہادت ظالمانہ طریقہ پر
ہوئی تھی۔ اس لئے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بہت
سے امیروں نے حضرت علیؓ سے کہا کہ جب تک آپ حضرت
عثمانؓ کے قاتلوں سے قصاص نہ لے لیں۔ ہم آپ کی بیعت نہیں کر
سکتے۔ امیر معاویہؓ شام کے علاقہ میں اس شرط کے سب سے بڑے
دعوے دار تھے۔ حضرت عائشہؓ، حضرت زبیرؓ اور حضرت طلحہؓ
نے ایک کثیر جماعت تیار کرکے خود ہی قاتلوں سے قصاص لینے
کی مہم شروع کر دی۔ اور بصرہ پہنچ کر اپنا مرکز قائم کرلیا۔ اس
طرح ہر طرف بدامنی اور بے اطمینانی سی پھیل گئی۔

الغرض جہاں تک ممکن تھا۔ ہر خلیفہ کے عہد میں جمہوریت کی روح
پوری طرح قائم تھی۔ خلیفہ وقت اپنے آپ کو لوگوں کا امیر بھی سمجھتا اور
عوام کا خادم بھی۔ شاہانہ جاہ و جلال کا نہ تو کوئی نشان نظر آتا تھا۔
اور نہ ہی لوگوں کی زبانوں پر خلیفہ کے لئے قوی الشوکت اور رفیع المرتبت
کے بغیر ضروری بڑائی کے کلمات ہوتے تھے۔ خلفاء کو خود اپنا ہر کام
کرنے میں انتہائی خوشی ہوتی بلکہ خادموں کے کاموں میں ہاتھ بٹا دینا بھی
عار نہیں سمجھتے تھے۔ مساوات کی یہ برابری حقیقتاً جمہوریت اسلام
کی روح تھی۔ ملکی نظام

ملکی نظام

حضرت ابوبکرؓ کے عہد میں فتوحات تو شروع
ہوچکی تھیں۔ لیکن حکومت دراصل عرب کے علاقہ

نہ ہی تھی چنانچہ انہوں نے عرب کو مختلف صوبوں میں منقسم کر کے ہر ایک صوبہ میں ایک حاکم یا والی مقرر کر دیا۔ عہدِ صدیقی میں مکہ، طائف، صنعاء، حضرموت، بحرین، خولان، زبید، نجران اور حجرش نو صوبہ جات تھے۔ اس عہد میں عدالت اور انتظامیہ علیحدہ علیحدہ نہیں تھے۔ بلکہ حاکم یا والی کے ذمہ دونوں کام ہوتے تھے۔ حاکم مقرر کرتے وقت حضرت ابوبکر صدیق رض انہیں مناسب ہدایت اور نصائح دیتے۔ حضرت ابوبکر رض کا کوئی وزیر نہیں تھا۔ حضرت عمر رض حضرت مشیر کی حیثیت سے کام کرتے تھے۔

حضرت عمر رض کے عہد میں چونکہ فتوحات کا سلسلہ کافی وسیع ہو گیا تھا۔ اس لئے بڑے بڑے صوبے مکہ، طائف، صنعاء، بحرین، جُند، بصرہ، کوفہ، شام اور مصر تھے۔ حضرت عمر رض عمال کی نگرانی نہایت سختی سے کرتے تھے۔ حاکم مقرر کرنے سے پہلے اسے دینی معیار پر پرکھتے پھر اس کے فرائض کی وضاحت فرماتے اور عام لوگوں میں حاکم کے کام اور فرائض کو پڑھ کر سنایا جاتا تاکہ ذہن میں لوگ بھی حاکم پر نظر رکھیں کہ وہ کوئی کام خلافِ شریعت نہ کرے۔ حکام کی نگرانی کے لئے تحقیقاتی وفود بھیجے جاتے اور اگر کسی سے غلطی کا ارتکاب ثابت ہو جاتا تو اسے سزا دیتے اور اس سلسلے میں سختی سے سخت سزا دینے میں ذرہ بھر تامل نہ کرتے۔ چنانچہ مصر کے حاکم عیاض بن غنم کو باریک کپڑا پہننے اور گھر کے دروازہ پہ دربان مقرر کرنے کی سزا میں جو نگرانی کا صحیح نمونہ حضرت عمر رض نے پیش کیا، پوری دنیا کی تاریخ میں نہیں ملتا۔

عہدِ عثمانی میں بھی فتوحات برابر جاری رہیں اور طرابلس، قبرص، وغیرہ اور مراکش کے مزید علاقے فتح ہو گئے۔ کئی بغاوتیں فرد ہوئیں۔ بحری فتح بھی اسی عہد میں پہلی بار حاصل ہوئی۔ حضرت عمرؓ کے عہد میں مصر ایک بڑا صوبہ تھا اور اس کے تین چھوٹے اور علیحدہ علیحدہ صوبے دمشق، اردن اور فلسطین تھے اور ان کے علیحدہ علیحدہ حاکم مقرر تھے۔ لیکن حضرت عثمانؓ نے مصر کو ایک بڑا صوبہ ہی رہنے دیا اور ایک حاکم کے تحت کر دیا۔ طرابلس، قبرص، آرمینیا اور طبرستان نئے صوبے بنے۔ حضرت عثمانؓ نے تمام صوبوں کی نگرانی اور انتظامات بالکل اسی طرح کیے جس طرح عہدِ فاروقی سے چلے آرہے تھے۔ صرف اتنا ذاتی کردار کہ پہلے حاکم صوبہ کے ذمہ انتظام ملک، اور فوجی افسری دونوں ہو ... تھے، انھوں نے فوج کا افسر علیحدہ مقرر کر کے یہ نیا ... ایجاد کیا۔

حضرت ... رضہ کے عہد میں ہر طرف بدامنی پھیلی ہوئی تھی اور ان کی ... دست تک، بغاوتوں کا سلسلہ ختم نہیں ہوا تھا۔ اس لیے فتوحات کا مزید پروگرام نہ بن سکا۔ بدنظمی کے باوجود آپ نے حضرت عمرؓ کے مطابق نظام ملک قائم کرنے کی انتہائی کوشش کی۔ عمال کی نگرانی بالکل اسی طرح کی۔ تحقیقاتی وفد اکثر حضرت کعب بن مالک کے تحت بھیجے جاتے۔ باز پرس کے سلسلے میں قریبی رشتہ داروں تک کی پرواہ نہ کرتے تھے۔

**فوجی نظام** | خلیفہ اول حضرت ابوبکر رضہ کے عہد میں فوج کا باقاعدہ نظام نہ تھا۔ ضرورت کے وقت، لوگ رضاکارانہ طور پہ

پر اپنے آپ کو پیش کر دیتے تھے اور شوق جہاد اس قدر تھا کہ کبھی یہ دقت پیش نہیں آئی کہ وقت پہ فوج مہیا نہ ہو۔ چھوٹے دستوں کے علیحدہ امیر ہوتے اور سب فوج پہ حضرت خالد بن ولید کمانڈر انچیف تھے۔ فوج کو روانہ کرتے وقت نصیحت کی جاتی کہ پہلے حسن اخلاق سے تبلیغ اسلام کی جائے اور ناگزیر صورت میں ہی حملہ کیا جائے۔

حضرت عمرؓ نے تمام اسلامی ممالک میں باقاعدہ مردم شماری کروائی اور تمام لوگوں کو فوجی بنا دیا۔ سب کی تنخواہیں مقرر ہوئیں۔ عورتوں اور بچوں تک کے وظائف مقرر ہوئے۔ فوجی سپاہیوں کو تنخواہ کے علاوہ کھانا اور کپڑا بھی مہیا کیا جاتا۔ ہر دس سپاہیوں پہ عریف مقرر تھا جو اپنے لوگوں کو تنخواہ اور دوسری اشیاء تقسیم کرتا تھا۔ جو سپاہی کسی جنگ میں بہادری کے نمایاں جوہر دکھاتا اس کی تنخواہ میں اضافہ کر دیا جاتا اور انعام بھی دیا جاتا تھا۔ فوجیوں کی تربیت کا خاص خیال رکھا جاتا۔ اور انہیں زراعت اور تجارت کرنے سے منع کر رکھا تھا تاکہ ان کا دھیان بٹ کر اعلیٰ سپاہیانہ جوہر ختم نہ کر بیٹھیں۔ ان کی صحت کا خیال یوں کیا جاتا کہ پہلے کسی علاقہ کی آب و ہوا کا پتہ کیا جاتا۔ پھر وہاں فوجیوں کو رہائش کی اجازت ملتی۔ تربیت کے لئے فوجی تربیت گاہیں تھیں۔ گھوڑا دوڑانا، تیرنا، ننگے پاؤں چلنا اور تیر اندازی کا کام سکھایا جاتا۔ ہر سپاہی کو چار ماہ کے بعد اپنے بچوں میں جانے کی اجازت دی جاتی۔ فوجی مراکز میں فوج ہر وقت متعین رہتی۔ خزانچی، مترجم، طبیب، جراح، جاسوس وغیرہ لوگ فوج کے ساتھ رہتے۔

حضرت عثمانؓ کے عہد میں فوج کو قدرے مزید ترقی ملی۔ آپ نے

فوجیوں کی تنخواہوں میں اضافہ کردیا۔ حاکم کی بجائے فوج کو علیحدہ افسر کے ماتحت کردیا۔ مفتوحہ علاقہ جات میں فوج متعین کر کے فوجی مراکز میں اضافہ کردیا۔ چراگاہیں بھی پہلے سے زیادہ بنوا دی گئیں۔ فوجی سلسلہ میں عہد عثمانی میں بحری انتظامات کی بھی ابتدا ہوئی۔

حضرت علی رضؓ کے عہد میں باوجود بدنظمی اور پریشانی کے بہت سے فوجی انتظامات ہوئے۔ شام کی سرحد پہ فوجی چوکیاں قائم ہوئیں جو رقوں بچوں اور بیت المال کی حفاظت کے لیے مضبوط قلعے تعمیر کیے گئے اور ضرورت کے لیے دریاؤں پہ پل بنوائے گئے۔

# خاندان بنی اُمیّہ

قبیلۂ قریش اپنی دس شاخوں میں منقسم تھا جن کے نام یہ ہیں: بنی ہاشم، بنی امیہ، بنی نوفل، بنی اسد، بنی مخزوم، بنی عبدالدار، بنی تیم، بنی عدی، بنی جمح اور بنی سہم۔ اگرچہ یہ سب اپنی اپنی جگہ نسبی اعزاز رکھتی تھیں اور قریش کے اجتماعی نظام میں سب اپنی حصہ دار تھیں لیکن ان میں بنی ہاشم اور بنی امیہ زیادہ ممتاز اور نمایاں حیثیت رکھتے تھے۔ بنو ہاشم تولیتِ کعبہ کی وجہ سے عرب بھر میں مشہور تھے اور بنی امیہ اپنے کاروبار اور دولت و ثروت کی بنا پر اپنا ثانی نہ رکھتے تھے۔ اس خاندان کا شجرہ نسب یہ ہے :-

- عبد مناف
  - ہاشم
    - عبدالمطلب
      - عبداللہ
        - محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)
  - نوفل
  - عبد شمس
    - اُمیّہ (بانی خاندان بنی امیہ)
      - حرب بن امیہ
        - ابوسفیان بن حرب
          - معاویہ اوّل بن ابوسفیان (بانی دولت امویہ)
            - یزید اوّل بن معاویہ
              - معاویہ ثانی بن یزید
      - ابوالعاص بن امیہ
        - حکم بن ابوالعاص
          - مروان بن حکم
            - عبدالملک
              - ولید اوّل
                - یزید ثالث
              - سلیمان
              - یزید ثانی
                - ولید ثانی
              - ہشام
            - عبدالعزیز
              - عمر بن عبدالعزیز
            - محمد
              - مروان ثانی
  - مطلب

عبد مناف پہ پہنچ کر اس خاندان کا نسب آنحضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے مل جاتا ہے۔ عبد مناف کی اولاد میں سے عبد شمس اور ہاشم ہی زیادہ نامور ہوئے اور انہی دونوں سے دو مشہور خاندان چلے۔ امیہ کے دس بیٹے تھے جن کے نام یہ ہیں:- حرب، ابوحرب، سفیان، ابوسفیان، عمرو، ابوعمرو، عاص، ابوالعاص، عیص، ابوالعیص۔ یہ سب قریش میں بلند مرتبہ رکھتے تھے۔ ابتدا میں قریش کی سپہ سالاری کا عہدہ بنی مخزوم کے ہاتھ میں تھا لیکن عبد شمس کے زمانہ سے یہ عہدہ بنی امیہ میں آگیا اور انہی کی نسل میں چلتا گیا۔ زمانۂ جاہلیت کی مشہور لڑائی "جنگ فجار" میں حرب بن امیہ تمام قبائل قریش کا سپہ سالار تھا، جب اس نے لڑائی کو طول پکڑتے دیکھا تو باہم صلح کروا دی اور تمام خون کی دیت اپنے ذمے لے لی اور اپنے بیٹے ابوسفیان کو دیت کی ادائیگی تک رہن رکھوا دیا چنانچہ ابوسفیان عرب بھر میں مشہور ہو گیا۔

بنی امیہ اور بنی ہاشم میں کوئی بنیادی عداوت نہ تھی جیسا کہ بعض لوگوں کا خیال ہے بلکہ وہ آپس میں صلح و صفائی سے رہتے تھے کبھی کبھی معمولی باتوں میں اختلاف ہو جاتا جو عام حالات میں اکثر خاندانوں میں ہو جایا کرتا ہے۔ چنانچہ حرب بن امیہ اور عبد المطلب بن ہاشم بڑے پیار و محبت سے رہتے تھے۔ ان کے بعد دونوں کے بیٹے ابوسفیان بن حرب اور عباسؓ بن عبد المطلب آپس میں بڑے ہمدم و ہم نشین تھے۔ ابوسفیان کی اسلام دشمنی کی بڑی وجہ یہ تھی کہ وہ اپنے باپ حرب کے بعد قریش کے سپہ سالار تھے۔ غزوۂ بدر میں ابوسفیان اس لئے حصہ نہ لے سکے کہ وہ قریش کے تجارتی قافلہ کے ساتھ گئے ہوئے تھے مگر اس کے بعد غزوۂ اُحد اور غزوۂ احزاب میں ابوسفیان باقاعدہ سپہ سالاری کے فرائض ادا کرتے رہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کے وقت اگرچہ ان دونوں خاندانوں میں لوگ اسلام لائے لیکن

خاندانی عصبیت نے اتنا اثر ضرور دکھایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حمایت صرف ان کے اپنے خاندان بنی ہاشم نے کی اور جب مشرکین مکہ نے حضورؐ کے قتل کا منصوبہ بنایا تو اس وقت دارالندوہ میں تمام قبائلِ قریش موجود تھے لیکن بنی ہاشم میں سے سوائے ابولہب کے اور کوئی نہ تھا۔ فتح مکہ کے وقت حضرت عباسؓ ابوسفیان کو لے کر بارگاہِ نبوی میں آئے اور وہاں انہوں نے اسلام قبول کیا۔ ابوسفیان چونکہ رئیس قریش تھے اس لیے حضرت عباسؓ کی درخواست پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوسفیان کے گھر کو دارالامان قرار دیا کہ جو شخص ابوسفیان کے گھر داخل ہو جائے اسے امان ہے۔ اس کے علاوہ ابوسفیان کے بیٹے معاویہؓ کو کاتبانِ وحی میں شامل کر لیا۔ بعد میں غزوۂ حنین کے مالِ غنیمت میں سے ابوسفیان کو تالیفِ قلب کے لیے سو اونٹ عطا کیے۔

بعثتِ محمدیؐ کے بعد سے خاندانِ بنی امیہ اور خاندانِ بنی ہاشم میں جو تھوڑی سی چشمک پیدا ہو گئی تھی وہ صرف اس لیے کہ نبوت کے اعزاز سے خاندانِ بنی ہاشم کا رتبہ بڑھ گیا تھا۔ بنی امیہ میں چونکہ فوج کی سرداری اور سپہ سالاری تھی اس لیے انہوں نے مخالفت تیز تر کر دی ورنہ خاندانی بغض و عناد اس قدر نہ تھا اسی لیے آپس میں رشتہ داری قائم تھی۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک صاحبزادی زینبؓ کی شادی ابوالعاص بن ربیع اموی سے ہو گئی تھی حضرت عثمانؓ اموی خاندان سے تھے اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ساتھ یکے بعد دیگرے دو لڑکیوں کو بیاہا۔ ام المومنین حضرت ام حبیبہؓ اسلام کے دشمن ابوسفیان کی بیٹی تھیں۔ ابوسفیان اگرچہ ساری عمر اسلام کا دشمن رہا لیکن فتح مکہ کے موقع پر جب وہ اسلام لے آیا تو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اُس کو عزت بخشی اور اموی خاندان کے ایک نوجوان عتاب بن اسید کو مکہ کا والی مقرر فرمایا۔ البتہ اسلام کے غلبہ تک خاندانِ بنو امیہ

کے بیشتر ارکان مسلمانوں کے دشمن ہی رہے۔

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلّم کے بعد حضرت ابوبکر صدیقؓ نے خاندان بنی امیہ کا خاص خیال رکھا اور خود اس خاندان نے بھی اپنی سابقہ غلطی کی تلافی کرنی چاہی۔ حضرت ابوبکرؓ نے شام کی مہم میں ابوسفیان کے بیٹے یزید کو فوج کے ایک حصّے کا سردار مقرر کیا اور اسی مہم میں خود ابوسفیان، اس کے دونوں بیٹے یزید اور معاویہؓ اور ان کی بیوی ہندہ تک شریک تھے۔ ان لوگوں نے شام کی لڑائیوں میں بڑے معرکے دکھائے اور اپنی کوتاہیوں کی تلافی میں کوئی کسر اُٹھا نہ رکھی۔ دمشق کی فتح کے بعد اسی یزید کو وہاں کا والی مقرر کر دیا گیا اور اُن کا یہ عہدہ حضرت عمرؓ کے زمانے میں بھی قائم رہا۔ ان کے انتقال کے بعد ان کے بھائی معاویہؓ کو وہاں کا والی حضرت عمرؓ نے مقرر فرمایا۔ بعد میں حضرت عثمانؓ نے اپنے عہد میں معاویہؓ کو سارے صوبۂ شام کا والی بنا دیا۔ امیر معاویہؓ نے حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ دونوں کے عہد میں بڑے کارنامے دکھائے۔ قصّہ مختصر بنی امیہ ہر زمانے میں ممتاز رہے ہیں۔

# معاویہ بن ابوسفیان

# معاویہؓ بن ابوسفیان

(عہدِ خلافت ۴۱ھ تا ۵۹ھ / ۶۶۱ سنہ ۶۷۹ سنہ ع)

**نام و نسب**

معاویہؓ نام اور ابوسفیان بن حرب کے بیٹے تھے۔ ان کا نسب پانچویں پشت پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مل جاتا ہے۔ سلسلۂ نسب یہ ہے:۔ معاویہ بن ابوسفیان بن حرب بن امیہ بن عبدشمس بن عبدمناف۔

**پیدائش سے خلافت تک**

آپ ہجرت مدینہ سے پندرہ برس قبل مکہ میں پیدا ہوئے۔ بیس بائیس برس تک ایک عام زندگی بسر کی اور اگرچہ ان کے والد ابوسفیان مسلمانوں کے خلاف ہر موقع پر پیش پیش نظر آتے رہے لیکن معاویہ اس عرصہ میں نمایاں حیثیت نہ رکھتے تھے۔ فتح مکہ کے دن جبکہ معاویہ کی عمر ۲۳ برس کی تھی اپنے باپ ابوسفیان اور دوسرے اہل قریش کے ساتھ اسلام لائے۔ پڑھے لکھے اور سمجھدار تھے اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کاتبانِ وحی میں شامل کر لیا۔

حضرت ابوبکر صدیقؓ کے عہد میں ان کو اپنی جنگی قابلیت دکھانے کا موقع ملا۔ شام کی مہم پر فوج کے ایک حصہ کی قیادت ان کے بھائی یزید بن ابوسفیان کے ہاتھ میں تھی۔ حضرت ابوبکرؓ نے معاویہؓ کو بھی ایک فوجی دستہ دے کر شام کی مہم پر بھیجا کہ بھائی کی مدد کریں۔ انہوں نے وہاں خوب کارنامے دکھائے اور بعض علاقے تو محض انہی کی کوششوں سے فتح ہوئے۔ جب حضرت عمرؓ کے عہد میں اردن کے حاکم مقرر ہوئے اور سنہ ۱۸ھ میں جب طاعون عمواس میں ان کے بھائی یزید کی

ابوسفیان نے وفات پائی تو اُردن کے علاوہ دمشق کے حاکم بھی مقرر ہو گئے۔ بعد میں حضرت عثمانؓ نے اپنے عہدِ خلافت میں آپ کو پورے شام کا حاکم بنا دیا۔ عہدِ عثمانی میں حضرت معاویہؓ نے عثمانِ غنیؓ سے اجازت لے کر بحری بیڑا تیار کیا اور پھر جزیرۂ قبرص فتح کر لیا۔ اس سے پیشتر مسلمانوں کے پاس بحری طاقت بالکل نہ تھی۔

حضرت عثمانؓ کی شہادت کے بعد مدینہ میں حضرت علی رضؓ کی خلافت شروع ہوئی لیکن حضرت معاویہؓ نے حضرت عثمانؓ کے قتل کا قصاص (بدلہ) لینے کے لیے شام میں دعوت پیش کر دی جس پر اکثر و بیشتر لوگوں نے لبیک کہا۔ ادھر حضرت علیؓ نے معاویہؓ کو شام کی ولایت سے معزول کر دیا لیکن حضرت معاویہؓ نے پرواہ نہ کی بلکہ حضرت علی رضؓ پر یہ الزام لگایا کہ وہ حضرت عثمانؓ کے قاتلوں کے ساتھی ہیں اس لیے ان کی شہادت کا قصاص نہیں لیں گے۔ علیؓ اور معاویہؓ میں زبردست کشمکش پیدا ہو گئی (تفصیلات کے لئے اسی کتاب میں دیکھیے خلافتِ راشدہ میں حضرت علی رضؓ کا زمانۂ خلافت) نتیجہ یہ ہوا کہ حضرت معاویہؓ کے ہاتھ پر اہلِ شام نے بیعت کر لی اور اِدھر مدینہ کے لوگوں نے حضرت علی رضؓ کو اپنا خلیفہ چُن لیا۔ حضرت علی رضؓ اپنے پانچ سال کے عرصۂ خلافت میں آرام سے نہ بیٹھ سکے ہر طرف شورش اور بے چینی برپا رہی، آخر ان کی شہادت کے بعد حضرت علی رضؓ کے بڑے لڑکے حضرت حسنؓ جانشین ہوئے۔ عراق جو حضرت علی رضؓ کی حکمرانی میں تھا اُس پر بھی امیر معاویہؓ نے فوج کشی کر دی۔ حضرت حسنؓ مقابلہ کے لئے تو نکلے لیکن عراقیوں نے ساتھ نہ دیا۔ امام حسنؓ نرم دل، حلیم اور صلح جو انسان تھے اس لئے جنگ و جدال کو پسند نہ کیا اور امیر معاویہؓ کے حق میں حکومت سے دستبردار ہو گئے (تفصیلات کے لئے اسی کتاب میں حضرت علیؓ کے عہدِ خلافت

کے آخری حصہ کو ملاحظہ فرمائیں) -

## خلافتِ امیر معاویہؓ

امیر معاویہؓ جب اسلامی مملکت کے واحد حکمران بن گئے تو اُس وقت مسلمانوں میں تین سیاسی پارٹیاں تھیں (۱) شیعانِ علیؓ، جو خلافت کو صرف اہلِ بیت ہی کا حق سمجھتے تھے اس لیے امیر معاویہؓ کو جائز خلیفہ تسلیم کرنے کے لیے دلی طور پر تیار نہ تھے اگرچہ مجبوراً انہوں نے بھی معاویہؓ کو خلیفہ مان ہی لیا تھا - (۲) شیعانِ بنی امیہ، یہ لوگ زیادہ تر شام اور گرد و نواح سے تعلق رکھتے تھے اور قصاصِ حضرت عثمانؓ کا مطالبہ لے کر اُٹھے تھے - ان لوگوں نے حضرت معاویہؓ کو حضرت عثمانؓ کی شہادت کے بعد جائز خلیفہ تسلیم کیا - (۳) خوارج، یہ گروہ جنگِ صفین کے وقت پیدا ہوا تھا - یہ لوگ شیعانِ علیؓ اور شیعانِ بنی امیہ دونوں کو دین سے خارج سمجھتے تھے اور ان کے قتل کو واجب خیال کرتے تھے - اپنے عقیدے میں بہت سخت تھے اور جنگ و جدال میں نہایت تیز تھے - //

## خوارج سے مقابلہ

امام حسنؓ کی خلافت سے دستبرداری کے بعد جب امیر معاویہؓ واحد حکمران بن گئے تو خارجیوں کا سردار فروہ بن نوفل اشجعی پانچ سو خارجیوں کو لے کر مقام نخیلہ میں آ ٹھہرا تاکہ امیر معاویہؓ کا مقابلہ کیا جائے - شام سے حضرت معاویہؓ نے ایک فوجی دستہ بھیجا لیکن شکست کھا کر واپس لوٹا - امیر معاویہؓ نے کوفہ والوں کو کہلا بھیجا کہ یہ خارجی تم میں سے ہیں اس لیے بہتر یہ ہے کہ تم لوگ ہی ان کو سمجھاؤ لیکن کوفہ والوں کو خوارج نے کہا کہ معاویہؓ ہمارے اور تمہارے مشترک دشمن ہیں اس لیے ان کو تنہا ہمارا مقابلہ کرنے دو - اگر ہم نے ان کو شکست دے دی تو تم لوگ بھی ان کے پنجہ سے نجات حاصل کر لو گے اور اگر ہم مارے گئے تو پھر تم ہماری

طرف سے بے فکر ہو جاؤ گے۔" بہرحال کوفہ کے قبیلہ اشجع نے امیر معاویہؓ کے حکم کی تعمیل کی اور خارجیوں سے مقابلہ کے لئے نکلے۔ فروہ بن نوفل کو زبردستی پکڑا اور باندھ کر واپس کوفہ لے آئے۔ اُدھر باقی خارجیوں نے عبداللہ بن ابی الحوساء کو اپنا سردار چُن لیا۔ کوفیوں سے مقابلہ ہوا اور عبداللہ مارا گیا۔ اس کے بعد خارجیوں نے حوثرہ اسدی کو اپنا سردار بنا لیا۔ اس وقت خارجیوں کے ۱۵۰ آدمی موجود تھے۔ امیر معاویہؓ نے حوثرہ کے باپ ابوحوثرہ کو کوفہ سے بُلا کر کہا کہ وہ بیٹے کو سمجھائے مگر حوثرہ نے ایک نہ سُنی اور باپ کو صاف جواب دے دیا۔ ابوحوثرہ نے حوثرہ سے کہا کہ اب میں تیرے بچے کو تیرے سامنے لاتا ہوں شاید اس پر رحم کھا کر تُو اس بغاوت سے باز آ جائے۔ حوثرہ نے کہا کہ میں راہِ حق میں نیزے کی نوک پر تڑپ تڑپ کر جان دے دینا زیادہ پسند کرتا ہوں۔ آخر باپ مایوس ہو گیا اور سارا قصّہ امیر معاویہؓ کو سُنایا۔ امیر معاویہؓ نے عبداللہ بن عوف کو حوثرہ کے مقابلہ کے لئے بھیجا۔ لڑائی ہوئی اور حوثرہ مارا گیا۔ ڈیڑھ سو خارجیوں میں سے صرف پچاس باقی بچے۔ یہ واقعہ جمادی الاخریٰ ۴۱ھ کا ہے۔ اس کے بعد بھی شورش کم نہ ہوئی بلکہ لڑائیوں کا ایک سلسلہ قائم رہا۔

## مغیرہ بن شعبہ

امیر معاویہؓ نے مغیرہ بن شعبہ کو والیٔ کوفہ مقرر کیا۔ یہ بڑے مدبّر اور سیاست دان تھے۔ مگر دل کے بڑے نرم تھے شعیب بن بجیرہ، معین بن عبداللہ، ابی مریم اور ابی لیلیٰ خارجیوں میں شورشیں اٹھاتے رہے لیکن مغیرہ بن شعبہ نے بڑی فراست سے ایک ایک کر کے یہ شورشیں ختم کر دیں۔ خارجیوں کی بار بار شورشیں اُٹھنے سے اہلِ عراق پر خوف سا چھا گیا تھا۔ امیر معاویہؓ نے سوچا کہ عراق کے علاقے میں امن و امان قائم کرنے کے لئے کسی نہایت مدبّر سیاست دان کی ضرورت ہے۔ آخر انہوں نے مغیرہ بن

شعبہ اور زیاد بن ابوسفیان کو منتخب کیا۔ زیاد بن ابوسفیان اُس وقت فارس کے حاکم تھے۔ اِن کا یہ عہدہ حضرت علی رضہ کے وقت سے چلا آرہا تھا اور یہ حضرت علی رضہ کے حامی ہونے کی وجہ سے امیر معاویہؓ کے سخت مخالف تھے امیر معاویہؓ نے مغیرہ بن شعبہ کو زیاد کے پاس بھیجا کہ انہیں سمجھائیں۔ مغیرہ بن شعبہ فارس گئے اور زیاد کو سمجھایا کہ امیر معاویہؓ حضرت حسنؓ کی خلافت سے دستبرداری کے بعد خلیفہ تو ہو ہی گئے ہیں اور اس وقت تمہارے تعاون کی ضرورت بھی محسوس کر رہے ہیں اس لئے تم اُن سے مصالحت کر لو وہ تمہاری تمام شرائط ماننے کو تیار ہیں۔ زیاد پر اس بات کا اثر ہو ہی گیا اور اُس نے مشورہ قبول کر لیا۔ امیر معاویہؓ کو معلوم ہوا تو انہوں نے زیاد کو امن نامہ لکھ کر بھیجا۔ زیاد حضرت معاویہؓ کے پاس پہنچا تو اُن سے فارس کی آمدنی و خرچ کا حساب مانگا گیا۔ زیاد نے جو کچھ حساب پیش کیا امیر معاویہؓ نے اس کی تصدیق کر دی۔ زیاد نے امیر معاویہؓ سے کوفہ میں رہنے کی اجازت چاہی۔ انہوں نے اجازت دے دی مگر مغیرہ بن شعبہ کو لکھا کہ دور سے شیعان علی حجر بن عدی، سلیمان بن صرد، شبث بن ربعی اور ابن الکوا وغیرہ پر کڑی نگرانی رکھیں۔ یہ واقعہ ۴۲ھ کا ہے۔

### زیاد بن ابوسفیان

لوگ زیاد کو زیاد بن ابوسفیان اس لئے کہتے تھے کہ ابوسفیان نے زمانۂ جاہلیت میں زیاد کی ماں سمیہ کے ساتھ نکاح کیا تھا اور زیاد انہی سے پیدا تھے اور اس لئے معاویہؓ کے بھائی ہوئے۔ زیاد خود بھی چاہتا تھا کہ لوگ اُسے زیاد بن ابوسفیان کہیں اور اسی خاندان میں شمار کریں۔ امیر معاویہؓ نے ۴۴ھ میں زیاد کو اپنا بھائی تسلیم کر لیا۔ اس سے پہلے زیاد اپنے باپ ابوسفیان کے نام سے منسوب نہیں

ہوتا تھا بلکہ زیاد بن ابیہ (زیاد اپنے باپ کا بیٹا) کے نام سے مشہور تھے۔ وجہ یہ تھی کہ زمانۂ جاہلیت کا نکاح دراصل زنا کی ایک صورت تھی اس لئے ابوسفیان اپنی زندگی میں کھل کر اُسے بیٹا تسلیم نہ کرتے تھے۔ امیر معاویہؓ کے زیاد کو بھائی تسلیم کر لینے پر بھی عام لوگوں نے اس کی تائید نہ کی۔ اسی غرض کے لئے زیاد نے ایک مرتبہ حضرت عائشہ صدیقہؓ کو خط لکھا اور اُس پر لکھا۔ "زیاد بن ابوسفیان کی طرف سے"۔ زیاد کو خیال تھا کہ ام المومنینؓ بھی اِسے جواب میں یہی الفاظ لکھیں گی لیکن انہوں نے جواب میں لکھا: "مسلمانوں کی ماں عائشہؓ کی طرف سے زیاد بیٹے کے نام"۔

سنہ ۴۵ھ میں امیر معاویہؓ نے زیاد کو بصرہ کا والی مقرر کیا۔ بصرہ کے لوگ اپنے سابق والی عبداللہ بن عامر کے زمانے سے شریر اور فاسق ہو گئے تھے۔ زیاد اپنی نرم طبع کے باعث اُن پر سختی نہیں کرنا چاہتے تھے لیکن اہلِ بصرہ سختی کے بغیر باز آنے والے نہ تھے۔ زیاد نے جامع کوفہ میں ایک نہایت شاندار خطبہ دیا جو "خطبۂ تبرّاء" کے نام سے مشہور ہے۔ تبرّاء کے معنی نفرت اور بیزاری کے ہیں اور یہ نام اس لئے رکھا گیا کہ اس تقریر میں حمد و ثناء کے الفاظ نہ تھے خطبہ یہ تھا:۔

"یہ حقیقت ہے کہ سخت جہالت اور تاریک گمراہی نے ہر چھوٹے بڑے کو گھیر رکھا ہے گویا تم نے اللہ تعالیٰ کی کتاب نہیں دیکھی۔ اس میں اہلِ طاعت کے لئے ثوابِ عظیم اور اہلِ معصیت کے لئے عذابِ الیم کا ذکر ہے۔ تم سب کی آنکھوں میں دُنیا سمائی ہوئی ہے اور اس فانی زندگی کو آخرت کی جاودانی زندگی پر ترجیح دیتے ہو۔ تم نے اسلام

ہیں نئی نئی بدعات ایجاد کر رکھی ہیں۔ دیکھو کمزوروں پر
ظلم ڈھایا جا رہا ہے اور دن دہاڑے ضعیف عورتوں کا
مال لوٹا جاتا ہے لیکن تم میں ان کے لئے اسلامی حمیت
جوش نہیں مارتی۔ کیا تم میں عقل مندوں کا بالکل فقدان ہو
چکا ہے جو بدمعاشوں اور تماشوں کو راہزنی اور غارت گری
سے روکیں؟ تم قبائلی عصبیت کا تو خیال کرتے ہو لیکن
اسلامی رشتہ کو بھول گئے ہو۔ میں خدا کی قسم کھا کر کہتا
ہوں کہ اگر حالات درست نہ ہوئے تو میں غلام کے بجائے
آقا کو، مسافر کے بجائے مقیم کو، نافرمان کے بجائے فرمانبردار
کو اور بیمار کے بجائے تندرست کو پکڑنے لگوں گا اور اسے
سزا دوں گا۔

سنو! جس شخص کے گھر نقب لگے گا میں خود اس
کا نقصان برداشت کروں گا۔ اب سے جو شخص رات
کے وقت باہر پھرتا ملا اسے موت کے گھاٹ اتار دیا جائے گا۔
میں کسی کی زبان سے جاہلیت کی صدائے ہنگامہ نہ سنوں
ورنہ اس کی زبان کاٹ دوں گا۔ تم لوگوں نے نئے نئے
جرائم ایجاد کر لیے ہیں میں نے بھی نئی نئی سزائیں تجویز کر لی ہیں
یاد رکھو! جس نے کسی کو غرق کیا اسے غرق کر دیا جائے گا۔
جس نے کسی کو آگ میں جلایا اسے بھی زندہ آگ میں جلا
دیا جائے گا۔ جس نے کسی کے گھر میں نقب لگایا اس کے
دل میں شگاف کر دیا جائے گا۔ جو قبر سے مردہ کا کفن چرائے گا

اُسے زندہ درگور کر دیا جائے گا۔ لہٰذا تم سنبھل جاؤ تاکہ میری شدید گرفت سے بچ سکو۔

دیکھو! میرے اور بعض لوگوں کے درمیان کچھ عداوت تھی آج میں اُس عداوت کو پیروں تلے روند کر ختم کر دیتا ہوں۔ تم اپنے طرزِ عمل میں اصلاح کر کے نیک روی اختیار کرو اور اپنی مدد آپ کرنا سیکھو۔ میں دیکھتا ہوں کہ کچھ لوگ میرے یہاں حاکم بن کر آنے سے پریشان ہیں میں یقین دلاتا ہوں کہ وہ بالآخر خوش ہو جائیں گے اور کچھ لوگ میری آمد سے خوش معلوم ہوتے ہیں وہ بالآخر مایوس ہوں گے۔

اے لوگو! ہم تمہارے حاکم اور تمہارے نگہبان ہیں تمہیں ہماری اطاعت و فرمانبرداری ضروری ہے اور ہمیں تمہارے ساتھ عدل و انصاف لازم ہے۔ خدا کی قسم میں تم میں سے بہتوں کو موت کے گھاٹ اُترتا دیکھ رہا ہوں اس لئے سب کو محتاط رہنا چاہیے۔

یاد رکھو! یہ تین چیزیں میری پالیسی کی بنیاد ہیں :-

۱۔ صاحبِ ضرورت اور مظلوم رات دن جب چاہیں مجھ سے مل سکتے ہیں۔

۲۔ میں کسی کا روزینہ ذاتی عداوت کی بنا پر بند نہ کروں گا۔

۳۔ نہ ہی تم پر غیر ضروری طاقت کا استعمال کروں گا۔

زیاد نے عبد اللہ بن حصن کو شہر کا کوتوال مقرر کیا۔ عشاء کی نماز کے کچھ دیر بعد سپاہی شہر میں گشت کرتے جو رات کو باہر پھرتا ملتا اسے قتل کر دیا جاتا۔ بہت جلد شہر کی حالت سدھر گئی لوگ بڑے محتاط ہو کر رہنے لگے۔ چوری، غارت گری اور لڑائی وغیرہ بالکل بند ہو گئی۔ لوگ رات کو بھی دکانوں اور مکانوں کے دروازے کھلے چھوڑ دیتے اور کسی قسم کا خطرہ محسوس نہ کرتے۔ راستوں کی حفاظت کے لئے پولیس کی چوکیاں قائم کر دی گئیں جس سے مسافروں کو آرام ہو گیا۔

سنہ ۵۱ھ میں مغیرہ بن شعبہ کی وفات کے بعد امیر معاویہؓ نے زیاد کو کوفہ کا بھی حاکم بنا دیا۔ پھر زیاد چھ مہینے کوفہ رہتے اور چھ مہینے بصرہ میں۔ اہل کوفہ حکومت کی خلاف ورزی کے عادی تھے۔ زیاد نے جب جامع مسجد میں تقریر شروع کی تو بعض لوگوں نے اس پر سنگریزے پھینکے۔ زیاد نے تقریر بند کر دی اور مسجد کا دروازہ بند کروا لیا اور ایک طرف بیٹھ کر چار چار آدمیوں کو بلا بلا کر پوچھنا شروع کیا اور قسم لی کہ کس نے سنگریزے پھینکے تھے۔ آخر تیس آدمی نکلے ان کے ہاتھ کٹوا دیئے۔

حُجر بن عدی کوفہ کے حامیانِ علیؓ میں بااثر بزرگ اور جلیل القدر صحابی تھے۔ چنانچہ جب کبھی مغیرہ بن شعبہ امیر معاویہؓ کے زیر اثر حضرت علیؓ کی مذمت اور حضرت عثمانؓ کے لیے دعا کرتے تو وہ اٹھ کھڑے ہوتے اور ان کی مخالفت کرتے۔ مغیرہ بن شعبہ نرم دل انسان تھے اس لیے وہ سختی سے کام لینا نہیں چاہتے تھے۔ حجر بن عدی کے ساتھ اور بھی بہت سے لوگ تھے جو اس قسم کی مخالفت کیا کرتے تھے۔ مغیرہ بن شعبہ کی وفات کے بعد جب زیاد حاکم کوفہ بنے تو انہوں نے لوگوں پر سختی کی اور کہا کہ لوگو، حجر بن عدی کا ساتھ چھوڑ دو ورنہ میں بہت سخت سزا دوں گا۔ بہت سے لوگ اس

تنبیہ کے بعد درست ہو گئے چند جو باقی رہ گئے انہیں حجر بن عدی سمیت گرفتار کر لیا گیا۔ زیاد نے شہادتیں جمع کیں کہ حجر بن عدی اور اس کے ساتھی حکومت کے خلاف ہیں اور برا بھلا کہتے رہتے ہیں۔ اس کے بعد حجر بن عدی اور اس کے ساتھیوں کو امیر معاویہؓ کے پاس بھیج دیا گیا۔ ام المومنین حضرت عائشہؓ کو معلوم ہوا تو انہوں نے عبدالرحمٰن بن حارث کو سفارش کے لئے امیر معاویہؓ کے پاس بھیجا کہ حجر بن عدی نیک و عابد آدمی ہیں اس لئے انہیں چھوڑ دیا جائے لیکن عبدالرحمٰن بن حارث کے پہنچنے سے پہلے حجر بن عدی اور ان کے ساتھی قتل ہو چکے تھے۔

زیاد بن ابوسفیان ۵۳ھ میں طاعون میں مبتلا ہو کر فوت ہو گیا۔

**عبیداللہ بن زیاد**

۵۵ھ میں امیر معاویہؓ نے عبیداللہ بن زیاد کو والی کوفہ مقرر کر دیا۔ عبیداللہ بن زیاد بہت سخت اور سخت گیر تھا۔ اس نے خارجیوں کو چن چن کر قتل کروا دیا۔ جو بھاگتا اس کے پیچھے فوج روانہ کرتا۔ عروہ بن ادیہ ایک خارجی نے عبیداللہ بن زیاد سے ایک گھوڑ دوڑ کے موقعہ پر سخت کلامی کی پھر بھاگ کر چھپ گیا۔ عبیداللہ بن زیاد نے اسے ڈھونڈ نکالا اور اس کے ہاتھ پاؤں کٹوا دیئے۔ اس پر بھی عروہ اپنی بات کہنے سے باز نہ آیا چنانچہ اس کو قتل کر دیا گیا۔ عروہ کے بھائی مرداس نے چالیس آدمیوں کے ساتھ بغاوت کھڑی کر دی۔ ابن زیاد نے دو ہزار کی فوج روانہ کی۔ مرداس نے ان دو ہزار آدمیوں کو شکست دے دی۔ ابن زیاد امیر معاویہؓ کی وفات تک والی کوفہ مقرر رہا۔

**ولایت مصر و حجاز**

مصر میں حضرت عمرو بن عاص حاکم مقرر تھے۔ بڑے دانا، مدبر اور سیاست دان تھے۔ مصر کی

بڑی خوبی سے اپنے تحت رکھا اور حکمرانی کرتے رہے۔ ۴۳ھ میں ان کا انتقال ہو گیا تو ان کے بیٹے عبداللہ بن عمرو والی مصر مقرر ہو گئے لیکن ان کو بھی معزول کر کے دوسرے لوگ والی بنائے گئے۔

حجاز میں ولایت بنی امیہ کے لئے مخصوص تھی۔ مدینہ میں کبھی مروان بن حکم والی ہوتا اور کبھی سعید بن عاص۔ امیر معاویہؓ کا طریقہ تھا کہ پہلے طائف کا حاکم مقرر کرتے، اگر وہ کامیاب ہو جاتا تو مکہ کی ولایت دے دیتے۔ بعد میں مدینہ کا والی بنا دیتے۔ مدینہ کا والی ہی امیر الحج ہوتا تھا۔

## فتوحاتِ امیر معاویہؓ

کئی پشتوں سے فوج کی سپہ سالاری بنی امیہ میں چلی آرہی تھی اس لیے امیر معاویہؓ کے عہد میں فوجی کارناموں میں خاصی ترقی ہوئی۔ بری فوج تو حضرت عمرؓ کے عہد میں ہی بہت ترقی کر چکی تھی اس لئے مزید ترقی نہ ہوئی۔ بحری فوج امیر معاویہؓ نے حضرت عثمانؓ کے عہد میں ہی ان کی اجازت سے قائم کر دی تھی (۱۷۰۰) پانچ سو جہازوں کے جنگی بیڑے کو تیار کر کے قبرص فتح کر لیا تھا۔ خود اپنے عہد میں انہوں نے اس میں مزید ترقی کی۔ امیر البحر کا عہدہ قائم کیا۔ جہاز سازی کے کارخانے قائم کئے۔ موسم کے لحاظ سے شاتیہ (سرمائی) فوج الگ تھی اور صائفہ (گرمائی) فوج الگ۔ یہ دونوں فوجیں مختلف ملکوں میں تیار کھڑی رہتی تھیں۔ بہت سے نئے قلعے بنوائے۔ شام میں سب سے زیادہ قلعے تعمیر ہوئے۔ پرانے قلعوں کی مرمت کروائی۔ منجنیق (پتھر پھینکنے والی توپیں) کا استعمال مسلمانوں نے پہلی بار امیر معاویہؓ کے عہد میں کیا۔ استعمال

## سندھ کی فتوحات

سندھ اور کابل دو طرفوں سے امیر معاویہؓ کی فوجیں ہندوستان میں داخل ہوئیں۔ سنہ ۴۴ھ میں کابل کی طرف سے خیبر کے راستے مہلب بن ابی صفرہ نے فوج کشی کی۔ سرحدی علاقہ کے باشندوں نے کچھ مزاحمت کی لیکن شکست کھائی۔ یہاں سے یہ فوج قلات (موجودہ نام قیقان) کی طرف بڑھی۔ چند ترک سواروں نے گھیر لیا لیکن مہلب نے ان سب کو موت کے گھاٹ اتار دیا اور قلات سے مالِ غنیمت لے کر واپس لوٹے۔ مہلب کے بعد بھی چند ایک اور مہمیں آئیں اور مالِ غنیمت لے کر واپس چلے جاتے رہے۔ بعد میں زیاد کا بیٹا عباد سیستان کے راستے سے قندھار پر حملہ آور ہوا۔ بڑی خونریز جنگ ہوئی بہت سے مسلمان مارے گئے لیکن فتح مسلمانوں کو ہی نصیب ہوئی۔

قندھار کی فتح کے بعد زیاد نے منذر بن جارود کو سندھ کے علاقہ میں بھیجا۔ اُس نے قلات اور آس پاس کے علاقے فتح کر لئے۔ اسی طرح یہاں بھی فوج کشی ہوتی رہی لیکن حکومت قائم نہ ہو سکی۔

## ترکستان کی فتوحات

سنہ ۵۴ھ میں خراسان کا والی عبید اللہ بن زیاد مقرر ہوا۔ اُس نے بڑی جواں مردی اور ہمت سے ترکستان پر حملہ کیا اور بہت سے علاقے پر قابض ہو گیا۔ ایک سال بعد ان کی جگہ سعید بن عثمانؓ والی مقرر ہوئے۔ انہوں نے یہ مہمات جاری رکھیں۔ دریائے جیحون کو پار کر کے علاقہ سغد کے دار الحکومت پر حملہ آور ہوئے۔ ان دنوں وہاں ایک خاتون قبق حکمران تھی۔ قبق نے مسلمانوں سے صلح کر لی لیکن اس کے لوگوں نے صلح قبول نہ کی اور ایک لاکھ بیس ہزار کی تعداد میں مسلح ہو کر مقابلہ کے لئے نکل کھڑے ہوئے۔ یہ دیکھ کر قبق بھی صلح سے پھر گئی اور اپنے لوگوں کے ساتھ مقابلہ کے لئے نکلی۔ بخارا کے مقام پر معرکہ ہوا۔ سغدیوں میں پھوٹ

پڑ گئی اس لیئے تتر بتر ہونے لگے۔ موقع غنیمت جان کر قبق نے دوبارہ صلح کی درخواست کی جو منظور کر لی گئی مسلمان بغیر کسی مزاحمت کے بخارا میں داخل ہو گئے۔

بخارا کے بعد مسلمانوں نے سمرقند کا رُخ کیا۔ قبق نے اس مہم میں مسلمانوں کی خوب مدد کی۔ تین دن تک سمرقند کا محاصرہ رہا تیر باری ہوتی رہی جس سے مسلمانوں کا کافی نقصان ہوا سعید بن عاص اور مہلب بن ابی صفرہ دونوں کی ایک ایک آنکھ جاتی رہی مسلمان ڈٹے رہے آخر سمرقندیوں نے سات لاکھ سالانہ خراج ادا کرتے رہنے پر صلح کر لی۔

سمرقند کے بعد مسلمان ترمذ پر حملہ آور ہوئے لیکن وہاں کے لوگوں نے اسلامی فتوحات کے قصے سن رکھے تھے اس لیئے کوئی مزاحمت نہ کی اور صلح کی درخواست پیش کر دی جو منظور کر لی گئی۔

## شمالی افریقہ کی فتوحات

شمالی افریقہ کا بہت سا حصہ تو خلافت راشدہ ہی کے زمانہ میں فتح ہو چکا تھا۔ امیر معاویہؓ کے عہد میں مزید فتوحات ہوئیں۔ ۴۱ھ میں عقبہ بن نافع لواتہ اور زنانہ پر فوج کشی کر کے اس علاقہ پر قابض ہو گئے۔ ۴۲-۴۳ھ میں سوڈان اور گرد و پیش کے علاقے بھی فتح کر لیئے۔

۴۱ھ میں معاویہ بن خدیج نے افریقہ کے ساحلی علاقے کے خوبصورت شہر بنزرت کو فتح کر لیا۔ اور اسی سال جزیرہ جربہ کو رویفعؓ بن ثابت انصاریؓ نے فتح کر لیا۔ ۴۵ھ میں دوبارہ معاویہ بن خدیج نے جلیل القدر صحابہؓ اور اکابر تابعین کے ساتھ جن میں عبداللہ بن عمرؓ، ابن زبیرؓ اور عبدالملکؒ وغیرہ شامل تھے فوج کشی کی اور سوسہ اور جلولا فتح کر لیے۔

شمالی افریقہ میں بربری باشندے بڑے سرکش اور باغی واقع ہوئے تھے۔ سنہ ۵۰ھ میں عقبہ بن نافع کو ان لوگوں کی سرکوبی کے لئے بھیجا گیا۔ ان کے ساتھ دس ہزار عرب فوج اور بہت سے نومسلم بربری تھے۔ اسلامی لشکر نے بربریوں پہ بار بار حملے کئے اور ان کا زور بالکل ختم کر دیا پھر وہاں ایک شہر قیروان اور ایک فوجی چھاؤنی قائم کی تاکہ بربری آئندہ سرکشی اور بغاوت پر آمادہ نہ ہوں۔

## رومیوں پہ فوج کشی

قسطنطنیہ کی رومی حکومت مسلمانوں کے سخت مخالف تھی۔ مصر و شام کے ساحلی علاقے بھی رومیوں کے زیر اثر تھے۔ اسی لئے امیر معاویہؓ نے اسلامی بحری بیڑا تیار کروایا تھا اور ایک مستقل فوج اس بیڑے کے ساتھ رہتی تھی تاکہ رومیوں کے حملے سے بچاؤ رہے۔ چنانچہ ہر سال رومیوں سے بحری جنگ ہوتی رہتی لیکن خاطر خواہ نتیجہ نہ نکلتا سوائے اس کے کہ رومیوں کے حملہ سے بچاؤ رہتا۔

سنہ ۴۹ھ میں امیر معاویہؓ نے رومیوں کے مرکزی مقام قسطنطنیہ پہ حملہ کی تیاری کی اور ایک عظیم الشان اسلامی لشکر جمع کیا۔ سفیان بن عوف کو اس لشکر کا سپہ سالار مقرر کیا۔ چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ فرمایا تھا کہ "میری امت کا پہلا لشکر جو قیصر کے شہر پہ حملہ آور ہوگا اس کو اللہ تعالیٰ نے بخش دیا ہے"۔ (صحیح بخاری) - اس لئے بڑے بڑے جلیل القدر صحابہؓ اس لشکر میں شریک ہوئے۔ عبداللہ بن عمرؓ، عبداللہ بن عباسؓ، عبداللہ بن زبیرؓ، ابو ایوب انصاریؓ وغیرہ سب اس میں شامل تھے۔ یہ لشکر بحری اور بری دونوں راستوں سے قسطنطنیہ پہنچا اور جاتے ہی شہر کا محاصرہ کر لیا۔ بڑے سخت معرکے ہوئے اسی دوران میں

عبدالعزیز بن زرارہؓ بڑھ بڑھ کر حملے کرتے رہے اور جب شوق شہادت پورا نہ ہوا تو دشمن کی فوج میں گھس گئے آخر شہید ہو گئے۔ امیر معاویہؓ کو اطلاع ملی تو انہوں نے کہا کہ عرب کا جوان مرد اُٹھ گیا۔ ان کے باپ زرارہؓ کو معلوم ہوا تو انہوں نے صبر سے دعا مانگی۔ قسطنطنیہ کی فصیل نہایت مضبوط تھی اس لئے مسلمانوں سے فتح نہ ہو سکی۔ سردی کی شدت عربوں کے لئے ناقابل برداشت تھی۔ رومیوں نے آتش فشانی کر کے اسلامی بیڑے کی کئی کشتیوں کو جلا دیا۔ اسی دوران میں حضرت ابوایوب انصاریؓ بیمار ہو کر وفات پا گئے اور ان کی وصیت کے مطابق قسطنطنیہ کے فصیل کے قریب ہی دفن کر دیئے گئے۔ مسلمان بغیر فتح کے قسطنطنیہ سے واپس لوٹ آئے اور رومیوں کو کہلا بھیجا کہ ابوایوب انصاری رضؓ کی لاش ان کی اس وصیت پر کہ مجھے جہاں تک ممکن ہو سکے دشمن کی سرزمین میں لے جا کر دفن کرنا ہم نے یہاں دفن کی ہے اگر تم نے لاش کی بے حرمتی کی تو یاد رکھنا کہ اسلامی سلطنت کے حدود میں کبھی ناقوس (عیسائی عبادت کا گھنٹہ) نہ بج سکے گا۔ بعد میں جب ترکوں نے قسطنطنیہ فتح کیا تو حضرت ابوایوب انصاریؓ کی قبر پر بہترین مقبرہ بنایا اور ساتھ ایک خوبصورت مسجد بھی جس میں خلفاء کی رسم تاج پوشی ادا کرتی تھی۔

## روڈس اور ارواڈ کی فتوحات

روڈس اور ارواڈ کے جزائر قبرص کے نزدیک ہی شام کے ساحلی علاقہ میں آباد ہیں۔ قبرص کا جزیرہ تو امیر معاویہؓ نے حضرت عثمانؓ کے عہد میں فتح کر لیا تھا۔ روڈس کو بھی ۵۲ھ میں فتح کر لیا گیا۔ یہ نہایت سرسبز اور خوبصورت جزیرہ تھا جہاں پھلوں کی کثرت تھی۔ دو سال بعد ۵۴ھ میں جزیرہ ارواڈ پر بھی قبضہ کر لیا گیا۔ سسلی اور کریٹ کے جزائر پر بھی حملے ہوتے لیکن ناکام رہے

## یزید کی ولی عہدی

امیر معاویہؓ اپنی عمر کے آخری ایام میں چاہنے لگے کہ اپنے بیٹے یزید کو ولیعہد مقرر کر دیں تاکہ ان کے بعد امت میں انتشار پیدا نہ ہو۔ اتفاق سے مغیرہ بن شعبہ نے امیر معاویہؓ کی خیر خواہی میں یزید سے اپنے طور پر بات کی کہ اگر خلافت کا سلسلہ تمہاری نسل میں منتقل ہو جائے تو بہتر ہے۔ چنانچہ یزید نے جا کر اپنے باپ سے تذکرہ کیا۔ امیر معاویہؓ دل سے تو چاہتے تھے لیکن کوفہ، بصرہ اور حجاز کے لوگوں کی مخالفت کے ڈر سے خاموش رہے۔ انہوں نے مغیرہ بن شعبہ کو بلا بھیجا اور اُن سے کہا کہ اگر آپ بھی چاہتے ہیں تو کوفہ، بصرہ اور حجاز کے لوگوں کو سنبھالنے کی ذمہ داری کس پر ڈالی جائے؟ مغیرہ نے جواب دیا کہ کوفہ کے لوگوں کے لئے تو میں خود کافی ہوں، بصرہ کے لوگوں کو زیاد سنبھال لیں گے اور حجاز کے لئے مروان بن حکم کو کہہ دیجیے۔ امیر معاویہؓ نے یہ مشورہ پسند کر لیا۔

کوفہ میں بہت سے لوگ بنی امیہ کے حامی تھے۔ مغیرہ نے واپس کوفہ پہنچ کر ان حامیانِ بنی امیہ کے معززترین ارکان کو وفد کی شکل میں امیر معاویہؓ کے پاس بھیج دیا کہ یزید کی ولی عہدی کی تجویز پیش کریں۔ اُدھر زیاد اگرچہ سخت حکمران تھے لیکن اس معاملہ میں غور و فکر اور تحمل سے کام لیا۔ انہوں نے اپنے مشیر خاص عبید بن کعب کو بلایا اور مشورہ لیا۔ زیاد نے کہا کہ امیر المومنین کو یزید کے مشاغل اور لاابالی پن سے آگاہ کر دینا چاہیئے تاکہ وہ جلد بازی سے کام نہ لیں۔ عبید بن کعب نے کہا کہ اس طرح امیر المومنین کا دل نہیں توڑنا چاہیے بلکہ یزید کو سمجھانا چاہیے کہ لاابالی پن چھوڑ دے تاکہ لوگوں کو مخالفت کا موقع نہ ملے۔ زیاد نے یہ مشورہ پسند کیا۔ چنانچہ عبید نے جا کر یزید کو بہت سمجھایا جس سے یزید کافی حد تک سدھر گیا۔

اب حجاز کا معاملہ باقی تھا۔ امیر معاویہؓ نے وہاں کے گورنر مروان بن حکم کو لکھا کہ "میں ضعیف ہو گیا ہوں اس لئے چاہتا ہوں کہ اپنا جانشین مقرر کر دوں تاکہ امت میں اختلاف و انتشار پیدا نہ ہو۔ اس معاملہ میں اپنا اور اہلِ مدینہ کا مشورہ لکھو۔" مروان نے اس مسئلہ کو اہلِ مدینہ کے سامنے پیش کیا۔ چونکہ خط میں کسی جانشین کا تذکرہ اور نام نہ تھا اور محض جانشینی کی تجویز تھی اس لئے سب نے اتفاق ظاہر کیا۔ مروان نے امیر معاویہؓ کو اطلاع دے دی۔ اس کے تھوڑے ہی دیر بعد امیر معاویہؓ نے یزید کی جانشینی کا اعلان بھیج دیا۔ اہلِ عراق و شام کو تو امیر معاویہؓ نے نرمی اور سختی دونوں طریقوں سے رام کر لیا اور ان سے یزید کی بیعت لے لی لیکن حجاز کے لوگوں نے مخالفت کی۔ عبدالرحمٰن بن ابی بکرؓ نے مروان بن حکم کو کہا کہ تم اور معاویہؓ دونوں غلط ہو تمہارے نزدیک تو ہرقل (روم کا عیسائی بادشاہ) کی شہنشاہی جائز ہے کہ ایک مرے تو دوسرا ہرقل تخت نشین ہو جائے۔ اس دوران میں کوفہ، بصرہ اور مدینہ کے علاقوں سے مختلف وفود معاویہؓ کے پاس پہنچتے رہے۔ لیکن معاملہ گفتگو تک ہی رہتا مخالفت نہیں ہوئی۔ امیر معاویہؓ کو اصل خدشہ مدینہ کے پانچ بزرگوں سے تھا وہ تھے عبداللہ بن عمرؓ، عبداللہ بن عباسؓ عبداللہ بن زبیرؓ، امام حسینؓ اور عبدالرحمٰن بن ابی بکرؓ۔ چنانچہ امیر معاویہؓ خود مدینہ اور پھر مکہ پہنچے۔ ایک روایت میں ہے کہ الگ الگ سب سے گفتگو کی اور دوسری روایت میں ہے کہ ان پانچوں بزرگوں نے حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کو اپنا نمائندہ بنا لیا کیونکہ وہ زیادہ تجربہ کار اور مستند تھے۔ امیر معاویہؓ نے کہا کہ تمہارے ساتھ میرا جو طرزِ عمل ہے وہ تم پر عیاں ہے۔ یزید تمہارا بھائی ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ امت کی بہتری کے لئے تم اس کو خلیفہ کا لقب دے دو باقی حکومت کا پورا انتظام اپنے ہاتھوں میں رکھو۔"

عبداللہ بن زبیرؓ نے امیر معاویہؓ سے کہا کہ خلیفہ کے انتخاب کے لئے ہمارے نزدیک تین ہی صورتیں جائز ہیں۔ ایک وہ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اختیار کی تھی یعنی یہ کہ کسی کو نامزد نہ کیا جائے، دوسری یہ کہ حضرت ابوبکرؓ کی طرح اپنے رشتہ دار کو نامزد نہ کیجئے اور تیسری یہ کہ حضرت عمرؓ کی طرح چند آدمیوں میں سے ایک کا انتخاب مجلسِ شوریٰ پر چھوڑ دیجئے۔ اِن تین صورتوں کے علاوہ ہم کسی چوتھی صورت کو قبول نہیں کر سکتے۔

امیر معاویہؓ نے معاملہ بنتا نہ دیکھا تو دھمکی سے کام لیا اور کہا کہ اگر کسی شخص نے یزید کی ولی عہدی کی مخالفت کی تو تلوار سے کام لیا جائے گا۔ پھر باہر مسلمانوں میں اعلان کر دیا کہ یہ پانچ بزرگ مسلمانوں کے محترم ہیں اس لئے اِن کے مشورہ کے بغیر کوئی کام نہیں کیا جائے گا۔ اور انہوں نے یزید کی بیعت کر لی ہے۔ اہلِ مدینہ اور مکہ نے یہ سُن کر بیعت کر لی کیونکہ وہ اس بات کے منتظر تھے کہ یہ بزرگ جو فیصلہ دیں گے اُسے وہ قبول کر لیں گے لیکن بعد میں جب اصل معاملہ معلوم ہوا تو لوگوں نے مخالفت کرنے کی جرأت نہ کی اور خاموش رہے۔

## امیر معاویہؓ کی علالت اور وفات

عمر کے اٹھترویں سال میں تھے ۶۰ھ کہ امیر معاویہؓ سخت بیمار ہو گئے اور زندگی کے آثار ختم ہو گئے۔ یزید اُس وقت دمشق میں نہ تھا اور کسی مہم پر باہر گیا ہوا تھا۔ آپ نے یزید کے نام ایک وصیت نامہ لکھوایا جو مندرجہ ذیل ہے:

"عزیز من! میں نے تمہارے راستے کے تمام کانٹے
ہٹا کر تمہارے لئے راہ ہموار کر دی ہے اور دشمنوں کو
زیر کر کے سارے عرب کو تمہارا تابع فرمان بنا دیا ہے
اور تمہارے لئے ایک خزانہ جمع کر دیا ہے لیکن تم

کو وصیت کرتا ہوں کہ اہلِ حجاز کے حقوق کا ہمیشہ خاص خیال رکھنا کیونکہ وہ تمہاری اصل و بنیاد ہیں۔ جو حجازی تمہارے پاس آجائے اس سے حسنِ سلوک سے پیش آنا اس کی عزت کرنا اور احسان کرنا اور جو تیرے پاس نہ آئے اس کی خبرگیری کرتے رہنا۔ اہلِ عراق کی بھی ہر خواہش پوری کرنا۔ اگر وہ ہر روز عاملوں (حاکموں) کا تبادلہ چاہیں تو رد نہ کر دینا کیونکہ حاکموں کا تبادلہ تلواروں کے بے نیام ہونے سے بہتر ہے۔ شامیوں کو بھی اپنا مشیر بنانا اور ان کا خیال رکھنا۔ جب تمہارا کوئی دشمن مقابلہ میں آئے تو شامیوں سے مدد لینا مگر کامیاب ہونے کے بعد فوراً ان کو واپس بلا لینا ورنہ وہ دوسرے مقام پر زیادہ دیر ٹھہرنے سے اخلاقی طور پر بگڑ جائیں گے۔

سب سے اہم معاملہ خلافت کا ہے۔ اس میں حسین رض بن علی رض، عبداللہ بن عمر رض، عبدالرحمن بن ابی بکر رض اور عبداللہ بن زبیر کے علاوہ کوئی حریف نہیں ہے عبداللہ بن عمر رض سے کوئی خطرہ نہیں، انہیں زہد و عبادت کے علاوہ اور کسی چیز سے واسطہ نہیں ہے۔ عام مسلمانوں کی بیعت کے بعد انہیں بھی کوئی عذر نہ ہوگا۔ عبدالرحمن بن ابی بکر رض میں کوئی ذاتی حوصلہ و ہمت نہیں ہے جو ان کے ساتھی کریں گے وہی وہ کریں گے، البتہ حسین رض

بن علیؓ کی جانب سے خطرہ ہے۔ اہلِ عراق انہیں تمہارے
مقابلہ میں لاکر چھوڑیں گے جب وہ تمہارے مقابلہ میں
آئیں اور ان پر قابو حاصل ہو جائے تو درگزر سے کام لینا کہ
وہ قرابت دار، بڑے حقدار اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کے عزیز ہیں، البتہ جو شخص لومڑی کی طرح فریب دے
کر شیر کی طرح حملہ کرے گا وہ عبداللہ بن زبیرؓ ہے
اگر وہ صلح کرلیں تو بہتر ورنہ ان پر قابو پانے کے بعد ہرگز
نہ چھوڑنا اور ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔"

اس وصیت کے بعد کچھ باتیں ذاتی وصیت کے طور پر بھی امیر معاویہؓ نے ساتھ ہی لکھوائیں اور رجب ۶۰ھ میں وفات پائی۔ ضحاک بن قیس نے نمازِ جنازہ پڑھائی اور وہیں دمشق کی سرزمین میں ہی دفن کر دیا۔ یزید کئی دن بعد واپس آیا اور قبر پر جا کر نمازِ جنازہ پڑھی۔ عبدالرحمٰن بن ابی بکرؓ جن کا ذکر وصیت میں آیا ہے وہ امیر معاویہؓ سے پہلے ہی وفات پا گئے۔

## امیر معاویہؓ کا نظامِ حکومت

امیر معاویہؓ میں ملک داری کی بڑی قابلیت تھی۔ ان کے عہد میں تمام ممالک میں امن رہا اور روز بروز اسلام کی شوکت اور طاقت میں اضافہ ہوتا رہا۔ بحری فوج کی مزید ترقی کی بنا پر رومیوں کا خطرہ ٹل گیا۔ معاویہؓ بڑی مستعدی اور ہوشیاری سے حکومت کرتے تھے۔

صوبوں کی تقسیم اور ان کا نظام وہی رہا جو عہدِ فاروقی سے چلا آرہا تھا۔ البتہ فوجی نظام میں مزید ترقی ہوئی۔ گرمائی اور سرمائی دو الگ الگ فوجیں ہر وقت تیار رہتی تھیں۔ بحری فوج کا سپہ سالار الگ قائم کیا اور اس کو امیر البحر کا عہدہ دیا

کئی نئے قلعے بنوائے شام کے ملک کو خصوصی طور پر نئے قلعے تعمیر کر کے رومی خطرات سے محفوظ کر دیا گیا۔ پرانے قلعوں کی مرمت کروادی۔ قبرص، روڈس اور ارواڈ میں فوجی چھاؤنیاں قائم کیں۔ منجنیق توپ کا استعمال بھی انہی کے عہد میں مسلمانوں نے پہلی مرتبہ کیا۔ کابل کے محاصرہ میں سنگباری سے فصیل توڑ دی گئی۔

پولیس کا محکمہ بھی قائم کیا تاکہ اندرونی نظام درہم برہم نہ ہو جائے۔ یہ محکمہ اگرچہ پہلے سے قائم تھا لیکن امیر معاویہؓ نے اسے زیادہ ترقی دی۔ عراق میں چونکہ فتنہ و فساد کا ہر وقت خدشہ رہتا تھا اس لئے وہاں چالیس ہزار پولیس موجود رہتی تھی اور کوئی شخص راستہ میں گری پڑی چیز اٹھانے کی جرأت نہیں کرتا تھا۔ لوگ گھروں اور دکانوں کے کواڑ کھلے چھوڑ رکھتے تھے اور کسی قسم کا خطرہ نہ ہوتا تھا۔ زیاد حاکم عراق کا دعویٰ تھا کہ کوفہ سے خراسان تک اگر رسّی کا ایک ٹکڑا بھی ضائع ہو جائے تو مجھے معلوم ہو جائے گا کہ کس نے لیا ہے۔ امیر معاویہؓ کے حکم سے دمشق کے تمام بدمعاشوں کے نام رجسٹر میں درج تھے اور ان کی باقاعدہ نگرانی رہتی تھی۔

ڈاک (بریدہ) کا محکمہ بھی باقاعدہ طور پہ امیر معاویہؓ کے عہد میں چلا اور اس کا مستقل نام برید رکھا۔ ملک بھر میں تھوڑی تھوڑی مسافت کے لئے تیز گھوڑے ہر وقت تیار رہتے تھے اور سرکاری ہرکارے (چٹھی رسان) ہر منزل پہ گھوڑا بدل لیتے اور اس طرح بہت جلد ایک مقام سے دوسرے مقام تک چٹھیاں اور خبریں پہنچا دی جاتیں۔

دیوان خاتم کے نام سے ایک نیا شعبہ قائم کیا جس کا کام یہ تھا کہ جو سرکاری احکام جاری ہوتے ان کی نقلیں دفتر میں رکھ لی جاتیں۔ اس طرح ان لوگوں کے لئے موقعہ ختم ہو گیا جو سرکاری احکام میں ردّ و بدل کر لیتے تھے۔ حکم نامہ کی نقل رکھنے کے بعد اسے لفافہ میں بند کر کے اوپر مہر لگا کر آگے روانہ کیا جاتا۔ سوئیوں کے گورنروں کو

بھی یہی حکم تھا۔

رفاہِ عامہ کی خاطر نئی نہریں اور بڑے بڑے تالاب بنوائے جن سے پیداوار میں خاصی ترقی ہوئی۔ کئی پرانے شہر آباد کئے اور نئے شہر تعمیر کئے گئے۔ مسجدیں بنوائیں۔ شمالی افریقہ میں خصوصی توجہ کے ساتھ نوآبادیاں قائم کیں حتیٰ کہ وہاں مسلمانوں کا مرکز قائم ہو گیا اور اس طرح یہاں کے بربریوں کو جو بغاوت کے ساتھ مرتد ہو جاتے تھے اسلام سے پھر جانے سے روک دیا۔ بہت سے رومی بھی مسلمان ہوئے۔

## امیر معاویہؓ کے خصائل و فضائل

آپ فتح مکّہ کے بعد مسلمان ہوئے تھے اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں تھوڑا عرصہ ہی گزار سکے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو کاتبانِ وحی میں شامل کر لیا تھا۔ حضرت عمرؓ بھی آپ کے علم و فضل کے معترف تھے۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ بھی آپ کی دینی سوجھ بوجھ کے قائل تھے۔ ایکسو ترسیٹھ حدیثیں آپ سے مروی ہیں۔ شعر و ادب کا شوق تھا۔ تقریر فصیح و بلیغ ہوتی تھی علم و ادب کا اتنا شوق تھا کہ آپ نے عبید بن شریہ سے تاریخِ قدیم کی کہانیاں، ممالکِ غیر کے سلاطین کے حالات و واقعات اور زبانوں کی ابتداء اور فروغ ایک کتاب میں جمع کر دلئے۔ یہ مسلمانوں میں تاریخ کی سب سے پہلی کتاب تھی۔

وہ اگرچہ دنیوی معاملات میں خوب پڑ گئے تھے لیکن خوفِ خدا سے ہمیشہ لرز جاتے۔ ایک مرتبہ سفر میں تھے کہ کسی مقام پہ اونچی جگہ فرش بچھوا کر بیٹھ گئے، سامنے سے نوکر چاکر، اونٹ گھوڑے، لونڈی غلام قطاروں میں گزرنے لگے آپ کے چہرہ پہ ندامت و پشیمانی کے آثار نمودار ہو گئے اور کہنے لگے "خدا ابوبکرؓ پہ رحم کرے نہ انہوں نے دنیا کو چاہا نہ دنیا نے انہیں چاہا، عمرؓ کو دنیا نے چاہا لیکن انہوں نے اُس کو نہ چاہا، عثمانؓ کو کچھ دنیا میں مبتلا ہونا پڑا اور ہم لوگ، تو بالکل

رسی میں آلودہ ہو گئے"۔

آپ بڑے مدبر اور سیاست دان تھے۔ چونکہ آپ کی حکومت رائے عامہ کے ذریعے قائم نہ ہوئی تھی اس لئے تلوار استعمال کی گئی لیکن حتی المقدور عفو و درگزر سے کام لیتے تھے۔ خاندانِ بنی ہاشم دربار میں پہنچ کر سخت سخت باتیں کہہ دیتے لیکن آپ ہمیشہ ہنس دیتے اور مال و دولت دے کر واپس لوٹاتے اور کہا کرتے کہ میں کسی کی زبان نہ پکڑوں گا جب تک وہ میری حکومت کے درمیان حائل نہ ہو۔ اپنی [illegible] سیاست سے متعلق خود کہتے ہیں کہ "میرا کوڑا جہاں کام دیتا ہے وہاں تلوار کو کام میں نہیں لاتا، جہاں زبان کام دیتی ہے وہاں کوڑا کام میں نہیں لاتا۔ اگر میرے اور لوگوں کے درمیان بال برابر بھی تعلق قائم ہو جاتا ہے تو میں اسے قطع نہیں ہونے دیتا۔ جب لوگ اسے کھینچتے ہیں تو میں ڈھیل دے دیتا ہوں اور جب وہ ڈھیل دیتے ہیں تو میں کھینچ لیتا ہوں"۔ آپ نے جہاں سخت حاکم مقرر کئے وہاں تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ ایسے سخت حاکموں کی ہی ضرورت ہوا کرتی تھی ورنہ وہ لوگ باز آنے والے نہ تھے۔

آپ کی پیدائش ہی امیر ترین گھرانے میں ہوئی تھی اس لئے بچپن سے [illegible] امیرانہ تھا۔ اپنے عہدِ حکومت میں بھی شاہانہ طریق زندگی تھی لیکن اس کے باوجود دل [illegible] خدا ترس تھا اور غریبوں کی تھوڑی بڑی باتوں تک کے حالات سے باخبر رہتے تھے۔ ہر روز کا معمول تھا کہ دربارِ عام لگتا اور ہر کس و ناکس کو اپنی تکالیف بیان کرنے کا موقع دیا جاتا۔ ضرورت مند کی حاجت پوری کی جاتی اور مظلوم کی داد رسی کی جاتی۔ دربارِ خاص میں [illegible] لوگوں کو کہتے کہ تم اشراف [illegible] ہوا ہے مجلسِ خصوصی میں حاضر ہونے کا موقع ملتا ہے لہٰذا تمہارا فرض ہے کہ جو لوگ یہاں موجود نہیں ہیں تم ان کی ضروریات بیان کرتے رہو اور ان کا خیال رکھو [illegible]

حاجت مند کو اندر بلاتے جاتے اور حالات سُن کر احکام لکھواتے رہتے۔ اس دوران میں جب تک کوئی ضرورت کے لئے حاضر رہتا آپ کے ساتھ کھانے میں شریک رہتا۔ ظہر سے عصر تک امراء و وزراء سے گفتگو رہتی۔ عشاء کی نماز کے بعد پھر علمی گفتگو ہوتی ایک تہائی رات گزرنے کے بعد سو جاتے۔ رات کے آخری حصے میں اُٹھ جاتے اور مطالعہ کرتے رہتے۔ اس طرح دن رات آپ مشغول رہتے تھے۔

---

## سوالات

۱۔ بیان کیجئے کہ امیر معاویہؓ کس طرح ابتدائی مشکلات پر قابو پا کر واحد حکمران بن گئے؟

۲۔ امیر معاویہؓ کے سیاسی اور جنگی کارناموں پر بحث کیجئے۔

۳۔ "امیر معاویہؓ کی خلافت میں بادشاہت جھلکتی ہے اور ان کی حکومت سے مسلم بادشاہت کا آغاز ہوتا ہے"۔ اس بیان پر آپ کیا کچھ لکھ سکتے ہیں؟

۴۔ مغیرہ بن شعبہ اور زیاد بن ابوسفیان پر مختصر نوٹ لکھئے۔

# حضرت امام حسین رضؓ

## سیرت امام حسینؓ

حضرت حسینؓ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نواسے، حضرت علی رضؓ اور حضرت فاطمۃ الزہرا رضؓ کے بیٹے اور حضرت حسنؓ کے چھوٹے بھائی تھے۔ مدینہ میں شعبان سنہ ۴ھ میں پیدا ہوئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم حسنؓ و حسینؓ دونوں کو دل و جان سے چاہتے تھے بچپن اپنے نانا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگرانی میں گذرا چنانچہ عادات و اطوار میں رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتے جلتے تھے۔ حضرت عثمانؓ کی شہادت سے پہلے جب باغیوں نے ان کے گھر کا محاصرہ کر لیا تھا تو حضرت علیؓ کے حکم سے دونوں بھائی حفاظت کے لئے وہاں متعین تھے بعد میں حضرت عثمان رضؓ نے خود خطرہ بڑھتا دیکھ کر ان کو وہاں سے ہٹا دیا تھا۔ امیر معاویہؓ کے عہد میں سیاست کی طرف توجہ نہ دی لیکن معاویہؓ کے بعد جب اُن کا بیٹا یزید بن معاویہ تخت نشین ہوا تو حضرت حسینؓ نے اُس کی خلافت ماننے سے انکار کر دیا کیونکہ وہ اُسے بالکل غیر اسلامی اور باطل قرار دیتے تھے۔ آپ بڑے حلیم اور پرہیزگار تھے ہمت اور بلند حوصلہ میں نمایاں شخصیت رکھتے تھے۔ شجاعت و استقلال میں بے نظیر تھے اور حق پرستی کی خاطر جان تک قربان کرنے سے گریز نہ کرتے تھے۔

## حادثہ کربلا اور اُس کے واقعات

امیر معاویہؓ نے اپنی زندگی میں اپنے بیٹے یزید کو اپنا ولی عہد مقرر کر دیا تھا۔ چنانچہ اُس نے باپ کی وفات کے بعد خلافت کا اعلان کر دیا اور

مدینہ میں حاکمِ مدینہ ولید بن عتبہ بن ابو سفیان کو لکھا کہ حضرت حسینؓ، عبداللہ بن زبیرؓ، عبداللہ بن عباسؓ اور عبداللہ بن عمرؓ سے فوراً بیعت لے لی جائے۔ ولید نے مروان بن حکم سے مشورہ کیا تو اس نے کہا کہ ٹھیک ہے فوراً بلا کر بیعت لے لو اور جو انکار کرے اُسے قتل کر دو۔ کیونکہ انہیں معاویہؓ کی موت کی خبر پہنچ گئی تو ہر ایک خلافت کا دعویدار بن کھڑا ہو گا۔ ولید نے صرف حضرت حسینؓ اور عبداللہ بن زبیرؓ کو بلا بھیجا کیونکہ باقی دو بزرگوں سے اُسے خطرہ نہ تھا۔ ولید کے بلاوے پر دونوں گئے۔ امیر معاویہؓ کی موت کی خبر سُن کر حضرت حسینؓ نے اِنّا لِلّٰہ پڑھی اور دعائے خیر کی۔ پھر کہا کہ "میرے جیسا آدمی چھپ کر بیعت نہیں کر سکتا۔ عام لوگ بیعت کے لئے آئیں گے تو میں بھی آجاؤں گا۔" ولید صلح جو شخص تھا اس لئے راضی ہو گیا اور دونوں بزرگ واپس لوٹ آئے

اس کے بعد حالات کے پیشِ نظر عبداللہ بن زبیرؓ خفیہ طور پر مدینہ سے مکہ چلے گئے۔ ولید نے تعاقب کی کوشش کی لیکن کچھ پتہ نہ چلا۔ دوسری ہی رات حضرت حسینؓ بھی معہ اہل و عیال مکہ چلے گئے۔ ان کے بھائی محمد بن حنفیہ نے انہیں روکنے کی کوشش کی لیکن وہ نہ رُکے۔ اس دوران میں عبداللہ بن عباسؓ اور عبداللہ بن عمرؓ نے یہ دیکھتے ہوئے کہ عام لوگ یزید کی بیعت کر رہے ہیں بیعت کر لی۔

مکہ میں حضرت حسینؓ کے پاس بہت سے لوگ جمع رہتے، ابن زبیرؓ بھی کبھی کبھی ملتے رہتے۔ ادھر اہلِ کوفہ نے طے کیا کہ یزید کی بیعت قبول نہ کی جائے اور حضرت امام حسینؓ کو بلا کر انہیں خلیفہ بنا لیا جائے چنانچہ انہوں نے متعدد خطوط لکھے اور بعض لوگوں کو بھی اس مقصد کے لئے امام حسینؓ کے پاس مکہ میں بھیجا۔ امام حسینؓ نے کوفہ والوں کو جواب

لکھا کہ میں اپنے بھائی مسلم بن عقیل کو تمہارے پاس بھیج رہا ہوں تاکہ حالات کا جائزہ لیا جائے۔ اگر تم رضامند ہو تو میں وہاں آجاؤں گا۔ حقیقت یہ ہے کہ امام وہی ہے جو کتاب اللہ پر عمل کرے اور سنت پر قائم رہے۔" پھر آپ نے مسلم بن عقیل کو خفیہ راستہ سے کوفہ بھیج دیا۔ کوفہ پہنچتے ہی شیعانِ علی رض نے آ آکر امام حسین رض کے حق میں مسلم بن عقیل کے ہاتھ پر بیعت کرنی شروع کر دی۔ مسلم بن عقیل نے امام حسین رض کو حالات سے آگاہ کر دیا۔ اُدھر حاکم کوفہ نعمان بن بشیر بڑے حلیم، نیک فطرت، اور امن پسند آدمی تھے، انھوں نے اطلاع پاکر لوگوں کو بلایا اور کہا کہ "لوگو! فتنہ و فساد میں نہ پڑو، اس میں جان و مال کی تباہی و بربادی ہے۔ جب تک کوئی میرے مقابلہ میں کھڑا نہ ہوگا اُس وقت تک محض بدگمانی کی بنا پر میں کسی کو سزا نہ دوں گا۔"

دمشق میں یزید کو جب اطلاع پہنچی کہ مسلم بن عقیل کوفہ پہنچ کر امام رض کے حق میں بیعت لے رہے ہیں تو اُس نے عبیداللہ بن زیاد حاکم بصرہ کو حکم بھیجا کہ فوراً کوفہ پہنچ جاؤ اور مسلم بن عقیل کا قلع قمع کر دو۔ عبیداللہ بن زیاد کوفہ آیا اور لوگوں کے سامنے تقریر کی :-

"اے کوفہ کے لوگو! امیر المومنین نے مجھے تمہارے شہر کا حاکم مقرر کر کے بھیجا ہے اور حکم دیا ہے کہ مظلوموں کے ساتھ انصاف، فرماں برداروں کے ساتھ نیک سلوک اور نافرمانوں کے ساتھ سختی کروں۔ میں حکم کی تعمیل کروں گا۔ ہر شخص اپنے حلقہ کا ذمہ دار ہے، اجنبی، خارجی یا مشکوک آدمی

کو پکڑ کر میرے حوالہ کر دو۔ جس محلے میں باغی ملے گا
اس محلے کے رئیس کو اس کے گھر کے سامنے پھانسی
دی جائے گی"۔

مسلم بن عقیل نے جب یہ اعلان سُنا تو وہ پہلا گھر چھوڑ کر خفیہ طور پہ ہانی بن عروہ کے گھر چلے گئے۔ ہانی بن عروہ اگرچہ انہیں اپنے پاس ٹھہرانا نہیں چاہتے تھے مگر جب وہ آ ہی گئے تو چپ رہے۔ ابنِ زیاد کو جاسوسوں کے ذریعے معلوم ہوا کہ مسلم بن عقیل ہانی بن عروہ کے گھر میں ہیں۔ اُس نے ہانی کو بلا بھیجا اور اُن سے پوچھا کہ مسلم بن عقیل کہاں ہے؟ ہانی نے پہلے تو انکار کر دیا لیکن پھر کسی کے عینی شہادت دینے پہ آپ نے اقرار کر لیا۔ ابنِ زیاد نے ہانی بن عروہ کو پٹوایا اور قید کر لیا۔ اُدھر مسلم بن عقیل کو جب صورتِ حالات کا علم ہوا تو انہوں نے یا منصور کا نعرہ لگایا۔ اٹھارہ ہزار آدمی بیعت کر چکے تھے لیکن آس پاس سے چار ہزار اشخاص باہر نکل آئے۔ مسلم بن عقیل ان لوگوں کو لے کر کوفہ کے قصرِ امارت پہ آئے اور محاصرہ کر لیا، کچھ اور لوگ بھی مدد کے لیے پہنچ گئے۔ ابنِ زیاد کے پاس اُس وقت صرف تیس آدمی موجود تھے جو پولیس کے تھے اور باقی تیس کے لگ بھگ شہری لوگ۔ محل میں موجود لوگوں میں سے شہری معززین کو ابنِ زیاد نے کہا کہ تم اپنے اپنے قبیلہ اور محلہ کے لوگوں پہ اثر ڈالو کہ وہ مسلم کا ساتھ چھوڑ دیں۔ چنانچہ اس تدبیر سے بہت سے لوگ مسلم کو چھوڑ گئے پھر امان کا جھنڈا بھی بلند کر دیا۔ اِس پہ مسلم بن عقیل کے آس پاس صرف تیس ۳۰ آدمی کھڑے رہ گئے باقی سب گھروں کو چل دیئے مسلم گھبرائے اور ایک محلہ میں کسی بوڑھی عورت کے گھر پناہ لی۔ ابنِ زیاد نے لوگوں کے گھروں کی تلاشی شروع کروا دی۔ بوڑھی عورت کے لڑکے نے خود ہی اطلاع

(مسلم بن عقیل ؑ ۶۰ھ محمد بن اشعث)

پہنچا دی کہ مسلم بن عقیل ان کے گھر میں چھپے ہیں۔ ابن زیاد نے گرفتاری کے لئے محمد بن اشعث کو بھیجا جس نے فوراً پہنچ کر بوڑھی عورت کے گھر کا محاصرہ کر لیا۔ مسلم بن عقیل نے جب بچنے کی کوئی صورت نہ دیکھی تو باہر نکلے اور محمد بن اشعث کے آدمیوں سے بہادرانہ مقابلہ کیا اور لڑتے لڑتے زخموں سے چور ہو گئے۔ محمد بن اشعث نے جان بخشی کا وعدہ کیا اور باندھ کر ابن زیاد کے پاس لے آیا۔ ابن زیاد نے محمد بن اشعث سے کہا کہ تمہیں جان بخشی کا کیا حق تھا؟ اس پر مسلم بن عقیل نے محمد بن اشعث سے کہا کہ مجھے معلوم تھا کہ تو مجھے امان نہیں دے سکے گا، اب تو صرف اتنا کر کہ امام حسینؓ کو اطلاع کر دو کہ کوفہ میں ہرگز نہ آئیں اور اگر چل پڑے ہیں تو واپس لوٹ جائیں یہ لوگ قطعاً قابلِ اعتماد نہیں ہیں۔ محمد بن اشعث نے وعدہ کیا کہ وہ پیغام پہنچا دے گا۔ اس کے بعد ابن زیاد نے مسلم بن عقیل اور ہانی بن عروہ دونوں کو قتل کروا دیا۔

اُدھر مکہ میں امام حسینؓ کوفہ پہنچنے کی تیاریاں کر رہے تھے۔ آپ کے عزیزوں اور دوستوں کو معلوم ہوا تو انہوں نے منع کیا، حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے بھی بہت سمجھایا لیکن وہ نہ مانے۔ اور کہا کہ "میں نے عزم کر لیا ہے اور آج کل تک ضرور روانہ ہو جاؤں گا۔" ابن عباسؓ پکار اُٹھے کہ "خدا آپ کی حفاظت کرے آپ ایسے لوگوں میں جا رہے ہیں جو دغا باز ہیں اور مجھے آپ کی بربادی نظر آ رہی ہے۔ حجاز میں ہی بیٹھے رہئے اور اگر جانا ہی چاہتے ہیں تو یمن میں چلے جائیے خدارا آپ رک جائیں۔" لیکن امام حسین رضی اللہ عنہ نے اور کہا کہ "میں جانتا ہوں کہ آپ میرے خیر خواہ ہیں لیکن میں عزم کر چکا ہوں۔" ابن عباسؓ نے جب کہا کہ "نہیں رک سکتے تو عورتوں اور بچوں کو ساتھ نہ لے جائیے مجھے اندیشہ ہے کہ جس طرح عثمانؓ

عثمانؓ اپنے گھر والوں کے سامنے قتل کر دیئے گئے تھے اسی طرح آپ کو بھی ان کے سامنے قتل نہ کر دیں۔ اور اگر مجھے یقین ہو کہ آپ کے بال پکڑ لینے اور لوگوں کے جمع ہونے سے آپ رک جائیں گے تو واللہ ابھی آپ کی پیشانی کے بال پکڑ لوں"۔ مگر امام حسینؓ نے ایک نہ سنی۔

اسی طرح کی التجائیں اور پکاریں اور بہت سے لوگوں نے بھی کیں۔ امام حسینؓ کے چچیرے بھائی عبداللہ بن جعفرؓ نے اپنی طرف سے اور ایک والئ مدینہ عمرو بن سعید بن عاص سے بھی خط لکھوایا کہ خدارا آپ رک جائیں اور کوفہ جانے کا ارادہ ترک کر دیں یہاں آپ کے لئے امن و امان ہے لیکن امام بالکل نہ ملنے اور اپنے عزم پر قائم رہے۔

بالآخر امام حسینؓ مکہ سے روانہ ہو گئے۔ راستے میں صفاح نام ایک مقام پر ایک شاعر فرزدق سے ملاقات ہوئی۔ آپ نے اُس سے پوچھا کوفہ والوں کا کیا حال ہے؟ اُس نے جواب دیا اُن لوگوں کے دل آپ کے ساتھ ہیں مگر تلواریں بنی امیہ کے ساتھ۔ امامؓ نے کہا ٹھیک ہے اب معاملہ اللہ کے ہاتھ میں ہے جو ہو گا ہم صبر و شکر کریں گے اور آگے بڑھ گئے۔

زرود یا ثعلبہ مقام پر پہنچے تو معلوم ہوا کہ مسلم بن عقیل قتل ہو گئے ہیں۔ لوگوں نے اس موقعہ پر بھی بہت سمجھایا کہ کوفہ میں حالات خطرناک ہیں واپسی ہی بہتر ہے لیکن مسلم بن عقیل کے عزیز جو ساتھ تھے سب کھڑے ہو گئے اور کہنے لگے کہ ہم ہرگز اب واپس نہیں جائیں گے یا بھائی کا بدلہ لیں گے یا مر جائیں گے۔ امام حسینؓ نے تھوڑی دیر سوچا پھر کہا کہ "اِن کے بعد زندگی بیکار ہے"۔ تھوڑا آگے چلے تو بدوؤں کی ایک جماعت آملی لیکن جب امام حسینؓ نے صورت حالات سے اچھی طرح آگاہ کیا تو سب علیحدہ ہو گئے۔

صرف وہی رہ گئے جو مکہ سے ساتھ چلے تھے۔

(قادسیہ کے مقام سے تھوڑا آگے بڑھے تو اُدھر سے عبید اللہ بن زیاد والیٔ عراق کے عامل حصین بن نمیر تمیمی کی طرف سے حُر بن یزید ایک ہزار کی فوج کے ساتھ آ پہنچا۔ اُسے حکم ملا تھا کہ حسینؓ کے ساتھ ساتھ لگا رہے اور ابنِ زیاد کے پاس لے آئے۔ امام حسینؓ نمازِ ظہر کے وقت حُر کے سپاہیوں کے پاس آئے اور کہا کہ "لوگو! میں اپنی مرضی سے یہاں نہیں آیا۔ میرے پاس تمہارے خطوط موجود ہیں تمہارے قاصد بھی مجھے ملے، بار بار کوفہ آنے کی دعوت مجھے دی گئی، اگر معاملہ یہی ہے تو میں آگیا ہوں اگر ایسا نہیں ہے اور تم میری آمد سے ناخوش ہو تو میں وہیں واپس چلا جاتا ہوں جہاں سے آیا ہوں"۔ لیکن سب خاموش رہے اور کوئی جواب نہ دیا۔ اس کے بعد نماز ہوئی دشمنوں نے بھی آپ کے پیچھے نماز پڑھی بلکہ عصر کی نماز سب نے مل کر امام حسینؓ کے پیچھے ادا کی۔ نمازِ عصر کے بعد پھر آپ نے خطبہ دیا اور کہا کہ "لوگو! اگر تم تقویٰ رکھتے ہو تو حقدار کا حق پہچانو، خدا اس سے خوش ہو گا۔ ہم اہلِ بیت ان مدعیوں سے زیادہ حکومت کے حقدار ہیں، یہ تم پر ظلم و ستم کرتے ہیں لیکن پھر بھی اگر تم ناپسند کرو اور اپنے خطوں اور وعدوں سے پھر جاؤ تو میں بخوشی واپس چلا جاتا ہوں۔"

حُر نے کہا کہ کن خطوں کا آپ ذکر کرتے ہیں؟ امامؑ کے حکم سے تھیلے انڈیل کر خطوں کا انبار لگا دیا گیا لیکن حُر نے کہا۔ ہم وہ نہیں جو خط لکھا کرتے تھے۔ ہمیں تو صرف یہ حکم ملا ہے کہ آپ کو عبید اللہ بن زیاد کے پاس پہنچا دیں ہمیں لڑائی کا حکم نہیں ملا۔ امامؑ نے کہا "لیکن موت سے پہلے ناممکن ہے"۔ حُر نے کہا اب آپ واپس بھی نہیں جا سکتے اور اگر کوفہ بھی نہیں جانا چاہتے تو پھر ایک راستہ اختیار کر لیں جو نہ کوفہ جائے نہ مدینہ اس دوران میں ابنِ زیاد

کو اطلاع پہنچاتا ہوں ۔ امام حسینؓ اور حر میں تلخ کلامی ہو گئی لیکن حرؒ نے مرتبہ کا لحاظ رکھا اور کہا اگر چاہیں تو آپ بھی ابن زیاد کو لکھیں شاید میں امتحان سے بچ جاؤں آپ نے منظور کر لیا اور آگے بڑھے ۔ مقام بیضہ پر امامؓ نے یہ خطبہ

" لوگو! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ، جو کوئی ایسے حاکم کو دیکھے جو ظلم کرتا ہے ، خدا کی قائم کردہ حدیں توڑتا ہے ، عہد الٰہی کی پرواہ نہیں کرتا ہے اور دیکھنے والا دیکھنے پر بھی نہ تو اپنے فعل سے اس کی مخالفت کرتا ہے نہ اپنے قول سے ، تو خدا ایسے لوگوں کو اچھا ٹھکانا نہیں بخشے گا ۔ دیکھو یہ لوگ شیطان کے پیرو بن گئے ہیں رحمٰن سے سرکش ہو گئے ہیں ملک میں فساد پھیلایا ہے ، حدود الٰہی کو معطل کر دیا ہے ، مالِ غنیمت پر ناجائز قبضہ ہے ، خدا کے حرام کو حلال اور حلال کو حرام ٹھہرایا جا رہا ہے ، میں ان کی سرکشی کو حق و عدل سے بدل دینے کا سب سے زیادہ حق دار ہوں ، تمہارے بے شمار خطوط اور قاصد میرے پاس پیغام بیعت لے کر پہنچے اور تم عہد کر چکے ہو کہ نہ تو مجھ سے بے وفائی کرو گے نہ مجھے دشمنوں کے حوالہ کرو گے ، اگر تم اپنی اس بیعت پہ قائم رہو تو یہ تمہارے لئے راہ ہدایت ہے کیوں کہ میں حسینؓ ابن علیؓ ، ابن فاطمہؓ اور رسولؐ کا نواسہ ہوں ۔ میری جان تمہاری جان کے ساتھ ، میرے بال بچے تمہارے بال بچوں کے ساتھ ہیں ، مجھے اپنا

نمونہ بناؤ اور مجھ سے گردن نہ موڑو، لیکن اگر تم ایسا نہ
کرو۔ اور اپنا عہد توڑ دو اور اپنی گردن سے میری بیعت
کا حلقہ نکال دو تو یہ بھی تم سے بعید نہیں۔ تم میرے
باپ، بھائی اور عم زاد مسلم بن عقیل کے ساتھ ایسا ہی
کر چکے ہو۔ وہ فریب خوردہ ہے جو تم پر بھروسہ
کرے۔ لیکن یاد رکھو تم نے اپنا ہی نقصان کیا ہے
اور اب بھی اپنا ہی نقصان کرو گے۔ تم نے اپنا
حصہ کھو دیا، اپنی قسمت بگاڑ دی، جو بد عہدی
کرے گا خود اپنے خلاف بد عہدی کرے گا۔ السلام علیکم
ورحمۃ اللہ وبرکاتہ"۔

پھر آپ عذیب الہجانات نامی مقام پر پہنچے تو چار آدمی کوفہ سے آئے
جن میں ایک طرماح بن عدی تھا۔ انہوں نے قیس بن مسہر کے قتل کی خبر دی
جس کو امامؓ نے بطور قاصد کوفہ بھیجا ہوا تھا۔ پھر طرماح بن عدی نے سارے
خطرات سے آگاہ کیا اور عرض کیا کہ اگر آپ میرے ساتھ چلیں تو میں آپ کو
اپنے علاقہ یمن میں لے چلوں گا جہاں بیس ہزار آدمی آپ کی حفاظت کریں گے
اور کوئی آنکھ اٹھا کر بھی آپ کی طرف دیکھ نہ سکے گا۔ امامؓ نے کہا لیکن ہم
ایک عہد کر چکے ہیں اس لئے مجبور ہیں خدا آپ کو نیک نیتی کی جزا دے۔
آگے قصر بن مقاتل نامی مقام پر آپ کو ذرا اونگھ آگئی، خواب میں دیکھا
کہ ایک سوار کہتا جا رہا ہے کہ "لوگ چلتے ہیں اور موت ان کے ساتھ چلتی ہے"
آپ سمجھ گئے کہ معاملہ خراب ہے اور اس کا موت ہی کی طرف اشارہ ہے،
آپ چونک پڑے اور بار بار اِنَّا لِلّٰہِ اور اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْن

پڑھا۔ اس پر آپ کے صاحبزادے نے جو علی الاکبر کے نام ولقب سے مشہور ہیں پوچھا کہ ابّا! یہ کیا ہے؟ آپ نے سارا قصہ بیان کر دیا۔ بیٹے نے کہا اگر آپ حق پر ہیں تو پھر کوئی پرواہ نہیں۔ اگلی صبح چلنے لگے تو کوفہ سے ایک شخص آیا اور ایک خط جو ابن زیاد سے لایا تھا حُر کو پیش کیا مضمون یہ تھا:۔

"حسینؓ کو کہیں ٹکنے نہ دو۔ کھلے میدان کے سوا کہیں اترنے نہ پائے۔ قلعہ بند یا شاداب مقام پر پڑاؤ نہ ڈال سکے۔ میرا یہ قاصد تمہارے ساتھ رہے گا کہ تم میرے حکم کی تعمیل کیسے کرتے ہو۔"

حُر نے خط کا مضمون سُنا دیا اور کہا کہ اب تو میں آپ کو بے آب و گیاہ میدان میں ہی اُترنے کی اجازت دے سکتا ہوں۔ آپ کے ایک ساتھی زہیر بن القین نے عرض کیا کہ بہتر ہے کہ حُر کے ساتھیوں سے جنگ ہو جائے کیونکہ یہ جنگ اس جنگ سے ہلکی ہوگی جو بعد میں کوفہ والوں کے ساتھ ہوگی لیکن امامؓ نے انکار کر دیا۔ پھر زہیر نے کہا کہ اُس سامنے کے گاؤں چلئے جو دریائے فرات کے کنارے پر ہے اُس کا نام عقر ہے۔ امام حسینؓ بولے نہیں جائیں گے عقر (یعنی بے ثمر و بے نتیجہ) سے خدا کی پناہ۔

اس کے بعد امام حسینؓ اپنے لوگوں کے ساتھ ایک دوسرے میدان میں اُترے جس کا نام "کربلا" تھا۔ آپ نے نام سُن کر فرمایا "یہ کرب (بےچینی) اور بلا (مصیبت۔ دکھ) ہے۔ میدانِ کربلا پانی سے کافی دُور تھا اور دریا اور اس کے درمیان ایک پہاڑی بھی حائل تھی۔ کربلا میں ورود ۲ محرم سن ۶۱ھ کو ہوا۔ دوسرے دن کوفہ سے ابنِ زیاد نے عمر بن سعد بن ابی وقاص کے ماتحت چار ہزار فوج بھیجی۔ عمر بن سعد آنا نہ چاہتے تھے مگر زبردستی بھیجا گیا۔ عمر بن سعد نے

آتے ہی امام حسینؓ سے کہا کہ آپ کیوں تشریف لائے ہیں؟ امامؓ نے وہی جواب دیا جو حرؓ کو دے چکے تھے کہ "کوفہ کے لوگوں نے خود دعوت دی تھی اور اگر وہ ناپسند کرتے ہیں تو میں واپس لوٹ جاتا ہوں"۔ عمر بن سعد خوش ہوئے کہ شاید مصیبت ٹل جائے اور فوراً ابن زیاد کو خط لکھا لیکن جواب میں ابن زیاد نے کہا کہ "حسینؓ سے کہو کہ پہلے اپنے ساتھیوں سمیت یزید بن معاویہؓ کی بیعت کریں پھر ہم سوچیں گے کیا کریں اور حسینؓ اور ان کے ساتھیوں کو پانی تک ملنے نہ پائے جس طرح عثمانؓ بن عفان پانی سے محروم رہے تھے"۔

عمر بن سعد نے حکم کے مطابق پانچ سو سپاہی دریا پر بھیج دیئے کہ کہیں حسینؓ اور ان کے آدمی پانی نہ لے سکیں۔ امام حسینؓ نے اپنے سوتیلے بھائی عباس بن علیؓ کو جو بڑے بہادر تھے پچاس آدمیوں کے ساتھ پانی لینے کے لئے دریا پر بھیجا۔ وہاں پہنچے تو انہیں روکا گیا، زبردست معرکہ ہوا لیکن آپ بیس مشکیں پانی بھر لائے۔ اسی شام امام حسینؓ رات کے وقت عمر بن سعد کی فرمائش پر بیس سواروں سمیت نکلے اور اس سے تخلیہ میں ملے عمر بن سعد بھی بیس سواروں کے ساتھ وہاں پہنچ گیا۔ دیر تک خفیہ باتیں ہوتی رہیں لیکن مشہور یہ ہوا کہ امام حسینؓ نے عمر بن سعد کو کہا تھا کہ ہم دونوں اپنے اپنے ساتھی یہیں چھوڑ کر یزید کے پاس چلتے ہیں اور معاملہ طے کرتے ہیں لیکن عمر بن سعد نے کہا کہ ایسا کرنے سے ابن زیاد میرا گھر ڈھا دے گا اور میری جائداد ضبط کرے گا۔ امامؓ نے فرمایا میں ذمہ دار ہوں۔ میں تجھے نیا گھر بنوا دوں گا اور حجاز میں سے جائیداد بھی دے دوں گا۔ مگر عمر بن سعد نہ مانا۔ اس کے بعد بھی ملاقاتیں ہوتی رہیں اور حضرت حسینؓ نے تین شرطیں پیش کیں:

۱۔ مجھے وہیں لوٹ جانے دو جہاں سے آیا ہوں۔

۲۔ مجھے خود یزید سے اپنا معاملہ طے کر لینے دو
۳۔ مجھے مسلمانوں کی کسی سرحد پر بھیج دو۔ وہاں کے لوگوں پر جو گزرتی ہے وہی مجھ پر بھی گزرے گی۔

عمر بن سعد نے خوشی خوشی یہ شرطیں ابن زیاد کو لکھ دیں۔ ابن زیاد نے پڑھیں تو خوش ہوا مگر شمر بن ذوالجوشن نے مخالفت کی اور کہا کہ حسینؓ قبضہ میں آ چکے ہیں بغیر اطاعت کے نکل گئے تو ہمارے لئے خطرہ کا باعث بنیں گے اس لئے بہتر یہی ہے کہ انہیں قابو سے نہ نکلنے دیا جائے۔ ابن زیاد نے پھر رائے بدل لی اور شمر کے ہاتھ عمر بن سعد کو خط بھیجا کہ اگر حسینؓ معہ اپنے ساتھیوں کے ہمارے حوالہ کر دیں تو لڑائی نہ کی جائے اور اگر نہ مانیں تو جنگ کے سوا چارہ نہیں۔ شمر کو الگ ابن زیاد نے اطلاع دے دی کہ اگر عمر بن سعد میرا حکم پورا پورا مانیں تو درست ورنہ تجھے اجازت ہے کہ فوج کی کمان سنبھال لے اور حسینؓ کا سر کاٹ کر مجھے بھیج دے۔

شمر ذی الجوشن کی پھوپھی ام البنین بنت حزام حضرت علی رضؓ کی بیوی تھیں اور ان کے بطن سے عباس، عبداللہ، جعفر اور عثمان چار لڑکے تھے جو اس معرکے میں حضرت حسینؓ کے ساتھ تھے۔ اسی واسطے سے شمر حضرت حسینؓ کا ماموں زاد بھائی تھا۔ شمر نے ابن زیاد سے اپنے ان مذکورہ بالا چاروں بھائیوں کے لئے امان منظور کروائی تھی اور میدان میں کھڑے ہو کر کہنے لگا تم چاروں میرے بھائی ہو، میرے عزیز ہو میں نے تمہارے لئے سلامتی کا سامان کر لیا ہے۔ لیکن انہوں نے جواباً کہا "افسوس تم پر کہ ہمیں تو امان دیتے ہو اور فرزند رسولؐ کے لئے امان نہیں ہے"

پھر نماز عصر کے بعد کوفی لشکر میں حرکت ہوئی۔ امام حسینؓ نے فرمایا کہ

لشکر کو آج ٹال دیا جائے تاکہ آج رات اپنے رب کی خوب عبادت کریں چنانچہ لشکر واپس ہوا۔ آپ نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ اب وقت آچکا ہے اور حسرت و ناامیدی کے سوا کچھ باقی نہیں لہٰذا بہتر یہی ہے کہ تم لوگ میرے گھر والوں کو بھی لے کر واپس چلے جاؤ، رات کی تاریکی ہے ادھر ادھر چھپ کر اپنا راستہ لو لیکن تمام اصحاب نے وفاداری کا عہد کیا اور کہا کہ ہم آپ کے ساتھ ہی رہیں گے رات بھر امامؑ مشغول عبادت رہے اور حالات پر افسوس کرتے رہے۔ آپ کے الفاظ سن سن کر آپ کے گھر والے خصوصاً آپ کی بہن حضرت زینبؓ سخت بے چین ہو جاتیں، آپ انہیں حوصلہ دینے اور اللہ پر بھروسہ رکھنے کی نصیحت فرماتے صبح ہوئی تو امام حسینؓ بہتر۷۲ جاں نثاروں کی چھوٹی سی فوج لے کر نکلے، صفیں درست کیں اور اللہ کے حضور میں دعا کی۔ پھر آپ نے آخری بار دشمنوں کے سامنے تقریر فرمائی تاکہ اتمام حجت ہو جائے۔ وہ لوگ وہی جواب دیتے جو پہلے کہہ چکے تھے۔ امام حسینؓ نے کہا "میں ذلیل ہو کر بیعت نہیں کر سکتا" پھر آپ کے جاں نثاروں نے تقریریں کیں لیکن دشمنوں کے کانوں پر جوں تک نہ رینگی، البتہ حُر بن یزید تمیمی بھاگ کر لشکر حسینؓ میں شامل ہو گیا اور حاضر ہو کر عرض کرنے لگا "ابن رسول اللہ! میں ہی وہ بدبخت ہوں جس نے آپ کو لوٹنے سے روکا، راستہ بھر آپ کا تعاقب کیا اور اس جگہ اُترنے پر مجبور کیا۔ خدا کی قسم میرے وہم و گمان میں بھی نہ تھا کہ یہ لوگ آپ کی پیشکش منظور نہ کریں گے۔ اگر مجھے یہ معلوم ہوتا تو میں ہرگز اس حرکت کا مرتکب نہ ہوتا۔ میں نادم ہو کر توبہ کے لئے حاضر ہوا اور آپ کے قدموں پر قتل ہو جانا چاہتا ہوں۔ کیا میری توبہ قبول ہو جائے گی؟" امام حسینؓ نے فرمایا "ہاں خدا تیری توبہ قبول کرے اور تجھے بخش دے"۔

اس کے بعد جنگ شروع ہو گئی۔ سب سے پہلے تیر عمر بن سعد نے پھینکا

اور پھر تیر باری شروع ہو گئی۔ مبارزت کے لئے ایک ایک آدمی نکلتا۔ لشکرِ حسینؑ کے چند آدمی شہید ہوئے لیکن دوسری طرف بہت آدمی کام آئے۔ پھر عام حملہ شروع ہوا اور دوپہر تک سلسلہ چلتا رہا۔ اگرچہ ادھر بہتر اور ادھر چار ہزار کا مقابلہ تھا لیکن حسینی لشکر نے ان کے دانت کھٹے کر دیئے۔ دشمن نے کمک طلب کی۔ تھوڑی ہی دیر بعد کافی کمک پہنچ گئی جس کے آنے سے تیروں کی بوچھاڑ کرنے لگی حسینی لشکر کے گھوڑے بیکار ہو گئے اور پیادہ ہونا پڑا۔ حُر نے وہ شجاعت دکھائی کہ لوگ حیران تھے۔ شیر کی طرح حملہ کر رہے تھے۔ لڑائی پورے زوروں پر تھی۔ دشمن نے حسینی خیموں کو آگ لگادی۔ امام حسینؑ نے نماز پڑھنے کی مہلت مانگی کہ لڑائی کچھ دیر بند کر دی جائے لیکن دشمن نہ مانے۔ اس وقت تک عبداللہ بن عمیر کی بہادر بیوی اُم وہب، زہیر، حبیب اور حُر شہید ہو چکے تھے۔ اس کے بعد امام حسینؑ کے بڑے لڑکے علی اکبر شہید ہوئے اور کچھ اور لوگ بھی۔ پھر ایک ایک لڑکے باقی بھی کٹتے رہے اور آخر میں حضرت حسینؑ ابن علیؑ کی باری تھی۔ آپ تنہا میدان میں کھڑے تھے، دشمنوں میں سے کسی کی ہمت نہ پڑتی تھی کہ آپ پر تلوار اٹھائے شمر بن ذوالجوشن نے اپنے لوگوں کو اُبھارا، پھر دشمن نے ہر طرف سے آپ کو گھیر لیا۔ اہل بیت کے خیمہ میں عورتیں اور چند کم سن لڑکے موجود تھے۔ اندر سے ایک بچے نے امام حسینؑ کو جب چاروں طرف سے گھرا ہوا دیکھا تو شیر کی طرح نکلا اور خیمہ کی لکڑی لے کر دوڑا۔ حضرت زینبؓ نے دیکھ لیا اور دوڑ کر پکڑ لیا۔ ادھر حضرت حسینؑ نے بھی کہا کہ بہن اِسے آنے نہ دینا۔ مگر لڑکے نے زور سے اپنے آپ کو چھڑا لیا اور امامؑ کے ساتھ آکھڑا ہوا۔ بحر بن کعب نے حملہ کے لئے تلوار اٹھائی تو لڑکے نے اسے ڈانٹا کہ خبیث میرے چچا کو قتل کرے گا۔ تلوار امامؑ کے بجائے لڑکے پر ماری گئی، لڑکے نے روکا لیکن ہاتھ کٹ کر لٹک گیا۔

لڑکی چلا اٹھی۔ امامؑ نے اُسے سینے سے لگا لیا اور فرمایا "صبر کرو! اللہ تجھے بھی
تیرے نیک بزرگوں کے پاس پہنچا دے گا۔" پھر ہر طرف سے آپ پر حملہ شروع
ہو گیا۔ آپ نے بھی تلوار چلائی۔ اکیلے جدھر جاتے دشمن بھاگ جاتے۔ عبداللہ بن
عمار جو خود جنگ میں شریک تھا روایت کرتا ہے "امامؑ شیر کی طرح حملہ کرتے
تھے اور لوگ بکریوں کی طرح بھاگ رہے تھے۔" آپ کو شدید پیاس لگی اور دریائے
فرات کی طرف بڑھنے لگے مگر ایک تیر آیا اور حلق میں پیوست ہو گیا۔ آپ سخت
نڈھال ہو گئے اور واپس لوٹنے لگے۔ دشمن نے پھر گھیر لیا۔ آپ نے فرمایا "اگر تم
میں دین نہیں، آخرت سے ڈرتے نہیں مگر دنیاوی شرافت پر تو قائم رہو تاکہ
میرا خیمہ محفوظ رہے۔" شمر نے کہا آپ کا یہ حق پورا رہے گا۔ راوی کہتا ہے کہ اگر
دشمن چاہتا تو بہت دیر پہلے آپ کو قتل کر دیتا مگر ہر ایک اپنے سر نہیں
لینا چاہتا تھا۔ آخر شمر نے اپنے لوگوں کو ابھارا۔ زرعہ بن شریک نے [illegible]
آپ کی گردن اور ہاتھ پر وار کیے۔ آپ نڈھال ہو گئے۔ پھر لوگ جب سے
پیچھے ہٹ گئے تو سنان بن انس نے بڑھ کر نیزہ مارا۔ پھر آپ زمین پر گر گئے
پھر سنان نے ہی آپ کا سر مبارک تن سے جدا کر دیا۔ قتل کے بعد دیکھا گیا آپ
کے جسم پر نیزے کے تینتیس ۳۳ زخم اور تلوار کے چونتیس ۳۴ گھاؤ لگے ہوئے تھے۔
یہ حادثہ کربلا ۱۰ محرم ۶۱ ہجری میں پیش آیا۔

قتل کے بعد امامؑ کے بدن کے کپڑے بھی اتار لیے گئے۔ پھر یہ لوگ
اہلِ بیت کے خیمہ کی طرف بڑھے۔ زین العابدین بستر پر بیمار لیٹے تھے
شمر نے ان کو بھی قتل کرنے کا خیال کیا لیکن باقی لوگوں نے مخالفت کی اور
اس دوران میں عمر بن سعد بھی آ پہنچا۔ اُس نے سب کو باز رہنے کا حکم دے
دیا۔ پھر عمر بن سعد کے حکم سے دس آدمیوں نے گھوڑے دوڑائے اور

امام حسینؓ کا جسم مبارک روند ڈالا۔ دوسرے دن کوفہ کی طرف روانگی سے پہلے حضرت زینبؓ نے امامؑ کی پامال لاش دیکھی تو آہ و فغاں سے آسمان سر پہ اٹھا لیا۔ ان کا رونا اور بین اس قدر دل سوز تھا کہ دوست دشمن سب کی آنکھیں نم آلود ہو گئیں۔ کوفیوں نے تمام لاشوں کے سر کاٹ لیے تھے۔

امام حسینؓ کا سر مبارک جب ابن زیاد کے سامنے پیش کیا گیا تو بھری مجلس میں اس نے آپؓ کے ہونٹوں پہ بار بار چھڑی ماری۔ زید بن ارقمؓ نے (بعض روایات میں ہے کہ حضرت انسؓ تھے) اٹھ کر کہا "ایسا نہ کر، خدا کی قسم ان ہونٹوں پہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ہونٹ رکھ کر بوسہ لیا کرتے تھے"۔ ابن زیاد نے انہیں برا بھلا کہا لیکن زید بن ارقمؓ روتے ہوئے مجلس سے باہر نکل گئے۔

پھر ابن زیاد اور اہلِ بیت کی گفتگو ہوئی جو سخت انداز اختیار کر گئی۔

ابن زیاد نے سوچا کہ زین العابدین کو قتل کر ڈالے مگر حضرت زینبؓ کی چیخ و پکار سے وہ کچھ متاثر ہوا اور انہیں چھوڑ دیا پھر اہلِ بیت کو یزید کے پاس بھیج دیا۔ یزید نے امام حسینؓ اور دوسرے لوگوں کے سر دیکھے تو بے اختیار رو پڑا اور کہا "اگر تم لوگ حسینؓ کو قتل نہ کرتے تو بھی میں تم سے خوش ہو سکتا تھا، ابن سمیہ (ابن زیاد) پہ خدا کی لعنت! خدا کی قسم اگر میں وہاں ہوتا تو حسینؓ سے ضرور درگذر کرتا۔ خدا حسینؓ کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ دے"۔ مقتولوں کے سر یزید کے پاس پہلے پہنچ گئے تھے اس کے بعد اہلِ بیت بھی پہنچ گئے۔ یزید اہلِ بیت کی بری حالت دیکھ کر بڑا متاثر ہوا اور کہا کہ ابن مرجانہ کا بھلا نہ کرے اگر تم سے اس کا کوئی رشتہ ہوتا تو تمہارے ساتھ ایسا سلوک نہ کرتا اور اس حال میں تمہیں میرے پاس نہ بھیجتا"۔ پھر حضرت زینبؓ اور یزید کے درمیان کچھ تلخ گفتگو ہوئی۔ حضرت زینبؓ نے بڑی بے باکی سے یزید کو

بُرا بھلا کہا۔ یزید نے کچھ ضبط سے کام لیا پھر ان کو حرم شاہی میں بھیج دیا گیا۔ یزید کے گھر والوں نے جب اہلِ بیت کی یہ حالت دیکھی تو سب رونے اور ماتم کرنے لگے اور تین دن تک یہ سلسلہ رہا۔

یزید نے اہلِ بیت کے اُس سامان کے عوض دوگنا دے دیا جو کربلا میں کچھ لوگوں نے لوٹ لیا تھا۔ روزانہ کھانے پر زین العابدینؓ کو اپنے ساتھ بٹھاتا۔ اپنی مجلسوں میں اکثر کہا کرتا کہ "کیا حرج تھا اگر میں حسینؓ کو اپنے گھر میں رکھتا اور ان کے مطالبے پر غور کرتا۔ چاہے میری قوت میں کچھ کمی ہی ہو جاتی لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حق اور رشتہ داری کی حفاظت تو ہو جاتی۔ لعنت ابن مرجانہ پر، خدا کا غضب ابن مرجانہ پہ جس نے حسینؓ کو لڑائی پہ مجبور کیا اور ان کی تجاویز میں سے ایک نہ مانی"۔ پھر اہلِ بیت کو بڑے شریفانہ برتاؤ کے ساتھ واپس مدینہ روانہ کیا اور کہا کہ مجھے اپنی ہر ضرورت کی اطلاع دیتے رہنا۔ روانگی کے وقت فوجی دستے اور اپنے ایک معتبر آدمی کو ساتھ دیا۔ بعد میں حضرت سکینہؓ بنت حسینؓ کہا کرتی تھیں کہ "میں نے کبھی کوئی ناشکرا انسان یزید سے زیادہ اچھا سلوک کرنے والا نہیں دیکھا"۔

## واقعۂ کربلا کی اہمیت

بنی امیہ کی حکومت جبر و تشدد کی بنیاد پہ قائم ہوئی تھی اس لئے یہ اسلامی حکومت نہ تھی بلکہ ایک غیر شرعی حکومت تھی۔ کوئی مشورہ یا اجماع اُمّت کو اس میں دخل نہ تھا بلکہ محض نجی اغراض اور سیاسی مقاصد کی بنا پہ اسلامی حریت و جمہوریت کو کچل ڈالا گیا اور ایک شخصی حکومت کو قائم کیا گیا تھا۔ اس صورتِ حال میں ضروری تھا کہ ان ظلم و ستم اور جبر و تشدد

کے مقابلہ کی ایک مثال قائم کی جاتی اور حق کی راہ میں زبردست جہاد کیا جاتا۔ سید الشہداء حضرت امام حسینؓ نے ظالم حکومت کی اطاعت و وفاداری سے انکار کر دیا اور اپنی قربانی کی مثال قائم کر کے بنی امیہ کے مظالم کے خلاف جہادِ حق کی بنیاد رکھی۔ چنانچہ یہ ہمیشہ کے لئے ایک زندہ مذہبی تعلیم رہے گی کہ ہر ظالم و جابر حکومت کا اعلانیہ مقابلہ کیا جائے اور کبھی ایسی حکومت سے اطاعت و وفاداری کی بیعت نہ کی جائے جو خدا کی بخشی ہوئی انسانی حریت و حقوق کی غارت گر ہو اور جس کے احکام عدل و انصاف کے بجائے ظلم و ستم پر مبنی ہوں۔ اس سانحہ عظمیٰ سے یہ سبق بھی ملتا ہے ایسے مقابلے کے لئے قوت و شوکت اور ساز و سامان کی بھی پرواہ نہیں کرنی چاہئے بلکہ حق و صداقت کی راہ میں نتائج سے بے فکر ہو کر چلنا چاہئے اللہ پہ بھروسہ کر کے راہِ حق پہ بڑھتے رہنا چاہئے اللہ خود ہی کافی و کارساز ہو جاتا ہے۔ نیکوں کو نیکی کا صلہ مل کر ہی رہتا ہے اور حقیقت یہ ہے کہ مظلومیت کا خون جس وقت بہتا ہے اُسی وقت اپنی معنوی فتح مندی حاصل کر لیتا ہے۔ سید الشہداء حضرت امام حسینؓ کی شہادت دراصل فتح مندی اور کامرانی کا پیغام تھی۔

قتلِ حسینؓ اصل میں مرگِ یزید ہے
اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

امامؓ کی راہِ حق میں جاں نثاری، جسمِ مبارک کا زخموں سے نڈھال ہو کر لڑکھڑانا اور گر کر خاک و خون میں لت پت ہو جانا، تڑپ تڑپ کر ٹھنڈا ہونا، سر تن سے جدا ہونا، لاش کا گھوڑوں تلے روندا جانا اور پھر سرِ مبارک کا ظالموں کی خوشنودی کے لئے پیش کرنا کیا یہ سب کچھ رائیگاں

اسکتا تھا۔ اس حادثۂ عظمیٰ نے انقلاب و تغیرات کی آگ بھڑکا دی اور
ظالموں کا ظلم اس آگ پر تیل کا کام کرتا رہا۔ پھر کوئی جگہ نہ تھی جہاں یہ آگ نہ
پہنچی اور ان فلک بوس شعلوں کو نہ مسلم بن عقبہ کا ظلم و تشدد روک سکا نہ
حجاج کی خونخواری اور نہ عبدالملک کی تدبیر و سیاست۔ یہ شعلے برابر اٹھتے
رہے اور ۱۳۲ھ میں تمام عالمِ اسلامی کے اندر کربلا کی تاریخ دہرائی گئی۔
تاج و تخت کے مالک خاک و خون میں تڑپے، ان کی لاشیں گھوڑوں تلے
پامال کی گئیں، مُردوں کی قبریں تک اُکھاڑیں اور ان کی ہڈیوں کو ذلیل و خوار
کیا۔ یہ سب کچھ محض ابراہیم عباسی کی دعوت اور ابو مسلم خراسانی کی خفیہ سازش
کا نتیجہ نہ تھا بلکہ اس خون کا اعجاز تھا جو دریائے فرات کے کنارے بہایا
گیا تھا۔

اس اُسوۂ حسنہ سے یہ سبق بھی ملتا ہے کہ جہادِ حق میں خوف و ہراس،
بھوک و پیاس، نقصانِ جان و مال، ہلاکتِ اولاد و اقارب سبھی چیزیں برداشت
کرنی پڑتی ہیں اس لئے اس راہ پہ قدم رکھنے سے پہلے اپنے آپ کو آزما
لینا چاہئے کہ چند قدم چل کر استقامت کو ہاتھ سے چھوڑ تو نہیں دیتا۔ اللہ
تعالیٰ نے اپنی آزمائشوں کا ذکر سورۂ بقرہ کی ۱۵۵ - ۱۵۶ آیات میں مندرجہ
ذیل الفاظ میں فرمایا ہے:

ترجمہ: "اللہ تعالیٰ تمہیں آزمائشوں میں ڈالے گا۔ وہ
حالتِ خوف و ہراس، بھوک اور پیاس، نقصانِ مال
و جان اور ہلاکتِ اولاد و اقارب میں مبتلا کر کے
تمہارے صبر و استقامت کو آزمائے گا۔ پس اللہ کی
طرف سے بشارت ہے اُن کے لئے جن کے ثبات

واستقامت کا یہ حال ہے کہ جب مصائب میں
مبتلا ہوتے ہیں تو اپنے تمام معاملات کو اللہ کے
سپرد کر کے یہ کہتے ہیں کہ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ
رَاجِعُوْنَ "

سیّد الشہداء حضرت امام حسینؓ کے سامنے یہ ساری آزمائشیں ایک ایک کر کے آئیں، وہ چاہتے تو ایک پل میں ان تمام مصائب سے نجات حاصل کر سکتے تھے اگر وہ ظالم حکومت کی وفاداری کا عہد کر لیتے۔ لیکن انہوں نے حق و صداقت سے منہ نہیں موڑا، انتہائی پریشان کن حالات کا ڈٹ کر مقابلہ کیا اور نفس کی مرضی پہ خدا کی مرضی کو ترجیح دے کر اپنے اور عزیز و اقرباء کے ٹکڑے کروا لیئے۔ بے شک یہ حق و صداقت، آزادی و حرّیت، امر بالمعروف و نہی عن المنکر کی ایک عظیم الشان انسانی قربانی تھی جو صرف اس لئے ہوئی کہ پیروانِ اسلام کے لئے ایک اسوۂ حسنہ پیش کرے اور اس طرح حق و صداقت اور اثبات و استقامت کی ہمیشہ کے لئے ایک قابل تقلید مثال قائم کر دے۔

یہ ہیں اس واقعۂ عظمیٰ کے مذہبی، اخلاقی اور سیاسی پہلو۔ فرزندِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قتل اور وہ بھی انسانیت سوز کوئی معمولی بات نہ تھی، اس سے عالمِ اسلام میں گھر گھر صفِ ماتم بچھ گئی اور بنی امیہ کے خلاف زبردست نفرت اور غصّہ کی لہر دوڑ گئی۔ مختلف تحریکیں پیدا ہو گئیں، خونریزیاں ہوئیں اور بالآخر ایک صدی کے بعد سلطنت بنی امیہ ختم ہو کے رہ گئی بلکہ امویوں سے اللہ نے وہ بدلہ لیا کہ جس کی نظیر نہیں ملتی۔ ظالموں کو ظلم کا بدلہ مل کر ہی رہتا ہے۔

## حجاز میں انقلاب و تباہی

حجاز میں اکثر لوگوں نے یزید کی بیعت تو کر لی تھی لیکن بادلِ ناخواستہ حضرت

امام حسینؓ کی شہادت سے حجاز کے لوگ بہت متاثر ہوئے اور اُن میں غیظ و غضب کی ایک لہر دوڑ گئی۔ عبداللہ بن زبیرؓ تو پہلے ہی مخالف تھے اس واقعہ کے بعد انہوں نے اہل مکہ کو یزید کی مخالفت پر آمادہ کر لیا۔ یزید نے بڑی کوشش کی کہ اہل مکہ و مدینہ آرام سے بیٹھے رہیں اور اس سلسلے میں اس نے بہت سے لوگوں کو تحائف اور عطیے بھی دیئے لیکن سب بے سود عبداللہ بن زبیرؓ نے اپنی خلافت کا دعویٰ کیا۔ تمام اہل حجاز نے ان کے ہاتھ پر بیعت کر لی صرف عبداللہ بن عباسؓ اور حضرت علیؓ کے صاحبزادے محمد بن حنیفہؒ نے بیعت نہ کی۔ ابن زبیرؓ کی بیعت کے بعد مدینہ سے تمام اموی حکام کو نکال دیا گیا۔ یزید کو معلوم ہوا تو اس نے مسلم بن عقبہ کو دس ہزار کی فوج دے کر مدینہ روانہ کیا اور یہ ہدایت کی کہ پہلے اہل مدینہ کو اطاعت کی دعوت دی جائے، انکار کریں تو تلوار استعمال کی جائے اور شکست دینے کے بعد تین دن تک مدینہ لوٹا جائے لیکن علی ابن حسینؓ زین العابدینؒ کو کسی قسم کا نقصان نہ پہنچے۔

خبر پا کر اہل مدینہ نے بھی جنگی انتظامات پورے کر لئے مسلم بن عقبہ نے مدینہ کے قریب پہنچ کر اہل مدینہ کو تین دن کی مہلت دی کہ سوچ سمجھ لیں لیکن تین دن بعد بھی اہلِ مدینہ جنگ پر ہی آمادہ تھے۔ چنانچہ بڑی خونریز جنگ ہوئی اور اہلِ مدینہ نے شکست کھائی۔ بہت سے اکابرین و شرفاء قتل ہو گئے۔ شامی فوجیں تین دن تک مدینہ کو لوٹتی رہیں۔ اس کے بعد بچے ہوئے لوگوں نے یزید کی بیعت کر لی۔

Yazeed has been died:-

مدینہ کو فتح کرنے کے بعد مسلم بن عقبہ نے مکہ کی راہ لی لیکن بیماری کی وجہ سے راستہ میں ہی فوت ہو گیا۔ حصین بن نمیر قائم مقام بنا اور شامی لشکر محرم ۶۴ھ کو مکہ پہنچ گیا۔ عبداللہ بن زبیرؓ نے مقابلہ کیا لیکن شکست کھائی اور حرم میں پناہ گزین ہو گئے۔ شامی فوجوں نے محاصرہ کر لیا اور منجنیق سے پتھر پھینکے جس سے کعبہ کی عمارت کو نقصان پہنچا۔ اس دوران میں دمشق سے اطلاع آئی کہ یزید فوت ہو گیا ہے۔ حصین بن نمیر نے سوچا کہ یزید کے بعد بنی امیہ میں کوئی حوصلہ مند ایسا نہ تھا جو حکومت سنبھال لے۔ چنانچہ حصین نے عبداللہ بن زبیرؓ سے صلح کر لی اور کہا کہ آپ دمشق چلیئے میں آپ کی بیعت کرتا ہوں اور یقین دلاتا ہوں کہ سارا شام آپ کی بیعت کرے گا۔ عبداللہ بن زبیرؓ شجاع و بہادر تو بہت تھے لیکن معاملہ فہم اور سیاست دان نہ تھے انھوں نے شام جانے سے انکار کر دیا اور کہا کہ یہاں مکہ میں بیٹھ کر ہی بیعت لے سکتا ہوں۔ حصین بن نمیر نے کہا کہ یہاں کچھ نہیں ہو سکتا چنانچہ وہ فوج لے کر واپس شام چلا گیا۔

## یزید کی فتوحات اور وفات

یزید نے اپنے عہد میں عقبہ بن نافع کو فوج دے کر افریقہ بھیجا جہاں رومیوں کو پے در پے شکستیں ہوئیں اور افریقہ کا بیشتر حصہ فتح کر لیا یہاں تک کہ بحر محیط (بحر ظلمات) کے ساحل تک پہنچ گیا۔ عقبہ بن نافع نے اپنا گھوڑا سمندر میں ڈال دیا اور جب تک پانی سر کے قریب نہ آ گیا واپس نہ لوٹا۔ پھر اللہ کے حضور میں کہا "یا اللہ اگر سمندر حائل نہ ہوتا تو جہاں تک زمین ملتی میں تیری راہ میں جہاد کرتا ہوا چلا جاتا"۔ واپسی پہ شہر قیروان کا ایک بربری سردار کسیلہ بھی عقبہ کے ساتھ تھا جو مسلمان ہو چکا تھا کسیلہ نے عقبہ کی کسی پہلی ترش کلامی کا بدلہ لینے کے لئے اُس سے بے وفائی کی اور جب عقبہ چند آدمیوں

کے ساتھ پیچھے پیچھے الگ آ رہا تھا تو کسیلہ نے رومیوں کے ساتھ مل کر حملہ کر دیا اور عقبہ اور سب آدمی مارے گئے۔ اس کے بعد پھر افریقہ میں کئی جگہ یہ بغاوت پھیل گئی۔

ترکستان پر بھی فوج کشی ہوئی لیکن صلح ہو گئی۔ بعض علاقے فتح ہوئے اور ترکیوں کی طرف سے خطرہ ختم ہو گیا انہوں نے بہت سا مال مسلمانوں کو دیدیا یزید ۱۴ ربیع الاول ۶۴ھ میں فوت ہوا۔ ۳۹ سال عمر پائی اور مدت حکومت پونے چار سال تھی۔

## معاویہ ثانی بن یزید

یزید کی موت کے بعد اس کا نوجوان لڑکا معاویہ تخت نشین ہوا۔ اس کی عمر اکیس سال تھی۔ یہ بڑا نیک اور دیندار تھا۔ یزید کے زمانہ میں ہی حکومت کے حالات دیکھ دیکھ کر اس کے دل میں نفرت پیدا ہو چکی تھی تین مہینے کے بعد حکومت سے دست بردار ہو گیا اور ایک بڑے مجمع کے سامنے یہ تقریر کی:

"تم نے مجھے خلیفہ بنایا ہے لیکن میں اس کا بار اٹھانے کی طاقت نہیں رکھتا۔ چاہتا تھا کہ ابوبکرؓ کی طرح کسی کو اپنا جانشین بنا دوں یا عمرؓ کی طرح چھ آدمیوں کو نامزد کر دوں تا کہ ان میں سے شوریٰ انتخاب کرے لیکن کسی کو ایسا نہیں پاتا۔ میں خود تو اس منصب سے دست بردار ہوتا ہوں تم لوگ جسے چاہو اپنا خلیفہ بنا لو۔"

اس کے بعد چند مہینے ہی گزرے تھے کہ معاویہ بن یزید نے وفات پائی۔ اس کی نیک نیتی پسندیدہ نظروں سے دیکھی گئی۔ امام حسنؓ کے بعد حکومت سے

دست برداری کی یہ دوسری مثال تھی۔

---

## سوالات

۱۔ حادثۂ کربلا کے واقعات مختصر الفاظ میں بیان کرو، اور اس کے نتائج بھی قلم بند کرو۔

۲۔ شہادتِ حسینؓ کے مذہبی، اخلاقی اور سیاسی پہلوؤں پر روشنی ڈالو تاکہ اس سانحۂ عظمیٰ کی اہمیت سامنے آجائے۔

۳۔ یزید کی سیاست اور ابن زیاد کی سفّاکی پر ایک مضمون لکھو۔

# عبداللہ بن زبیرؓ اور مروان بن حکم

۶۴ھ تا ۷۳ھ      ۶۴ھ تا ۶۵ھ

عبداللہ بن زبیرؓ مشہور صحابی اور حواریٔ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) حضرت زبیرؓ بن عوام کے صاحبزادے تھے۔ آپ کی ماں حضرت اسماءؓ حضرت ابوبکرؓ صدیق کی بڑی صاحبزادی اور حضرت عائشہؓ کی حقیقی بہن تھیں۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اس قربت کی بنا پر حضرت عبداللہ بن زبیرؓ میں بہت خوبیاں جمع تھیں۔ آپ کی پیدائش ہجرت کے بعد مدینہ میں سنہ ۲ھ میں ہوئی۔ ہجرت کے بعد کافی دیر تک مسلمانوں کے ہاں کوئی اولاد نہ ہوئی تھی، یہودیوں نے مشہور کر دیا کہ یہ ان کے جادو کا اثر ہے۔ عبداللہ بن زبیرؓ ہجرت کے بعد مسلمانوں میں پہلے بچے پیدا ہوئے اس لئے ان کی پیدائش سے تمام مسلمان بہت خوش تھے۔ تقریباً آٹھ سال کی عمر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ پر بیعت کی۔ بچپن سے ہی بڑے شجاع اور حوصلہ مند تھے۔ جوان ہوئے تو کئی مہموں میں حصہ لیا۔ جنگ جمل میں اپنی خالہ حضرت عائشہؓ کی حمایت میں بڑی بہادری سے لڑے اور جسم پر چالیس سے زائد زخم کھائے۔

یزید اور معاویہ بن یزید کی وفات کے بعد حجاز اور مصر و شام کے تمام بڑے بڑے ممالک عبداللہ بن زبیرؓ کے ساتھ تھے صرف اردن کے والی حسان بن بحدل ان کے ساتھ نہ ہوئے۔ بصرہ میں ابن زیاد نے اپنی خلافت کا

اعلان کیا لوگ باولِ نخواستہ ساتھ ہو گئے لیکن کوفہ والوں کی سخت مخالفت دیکھ کر بصرہ کے لوگ بھی علانیہ ابنِ زیاد کی مخالفت کرنے لگے یہاں تک کہ اُسے شام کی طرف بھاگ جانا پڑا۔ اس کے بھاگنے کے بعد کوفہ اور بصرہ کے لوگوں نے عبداللہ بن زبیرؓ کو اپنا خلیفہ تسلیم کر لیا۔

اس موقعہ پر جب کہ قریباً تمام دنیائے اسلام میں عبداللہ بن زبیرؓ کی خلافت تسلیم کر لی گئی تھی ابنِ زبیرؓ کی ایک سیاسی غلطی کی وجہ سے بنی امیہ کی اکھڑی ہوئی حکومت پھر سے قائم ہو گئی۔ مکہ اور مدینہ سے جب ابنِ زبیرؓ نے بنی امیہ کو نکال دیا تھا تو یزید کی موت کے بعد وہ پھر واپس لوٹ آئے تھے، یہ لوگ اس قدر پست ہمت ہو گئے تھے کہ خود مروان بن حکم نے ابنِ زبیرؓ کے ہاتھ پر بیعت کرنے کی آمادگی ظاہر کر دی لیکن ابنِ زبیرؓ نے بنی امیہ سے سخت نفرت ظاہر کی اور تمام بنی امیہ کو اور مروان اور اس کے بیٹے عبدالملک کو جو چیچک میں مبتلا تھا مدینہ سے زبردستی نکال دیا۔ بعد میں عبداللہ بن زبیرؓ نے اپنی غلطی محسوس کی اور پیچھے آدمی دوڑائے لیکن وہ لوگ ہاتھ سے نکل چکے تھے۔ شام پہنچ کر مروان نے دیکھا کہ اکثر لوگ ابنِ زبیرؓ کے حامی ہیں چنانچہ اُس نے پھر ابنِ زبیرؓ کے ہاتھ پر بیعت کر لینے کا ارادہ کیا لیکن اُدھر سے عبداللہ بن زیاد، بصرہ سے بھاگ کر پہنچ گیا۔ اُس نے مروان کو بیعت سے روکا۔ چنانچہ آہستہ آہستہ بنی امیہ کے حامی اِدھر اُدھر سے مروان کے پاس پہنچنے شروع ہو گئے۔ اختلافات اور ہنگامے ہوئے، آخر بمشکل سے لوگوں نے مروان بن حکم کو خلیفہ تسلیم کر لیا۔ یزید کا بیٹا خالد کمسن تھا اس لیے اس کے حامی بھی وقتی طور پر مروان کے ہاتھ پر بیعت کر لینے پر آمادہ ہو گئے۔ تھوڑی ہی دیر بعد دمشق اور دوسرے علاقوں کے لوگ جو ابنِ زبیرؓ کے حامی تھے آہستہ آہستہ صورتِ حال بدلتی دیکھ کر خود بھی

بدل گئے لیکن جلد ہی پھر خلاف ہو گئے۔ مروان کے حامیوں اور ابنِ زبیرؓ کے حامیوں کے درمیان کئی جنگیں ہوئیں اور بالآخر شام کا سارا علاقہ دوبارہ بنو امیہ کے قبضہ میں آ گیا۔ اس کے بعد مروان نے مصر پر چڑھائی کر دی، مصر کے لوگوں نے حالات کے پیشِ نظر مروان کی بیعت کر لی اور اس طرح مصر بھی ابنِ زبیرؓ کے ہاتھ سے نکل گیا۔

رمضان ۶۵ھ میں مروان اچانک فوت ہو گیا۔ اُس وقت اس کی عمر ۶۳ سال تھی اور مدتِ حکومت صرف نو مہینے۔

# عبدالملک بن مروان

## ۶۵ھ تا ۸۵ھ

عبدالملک بن مروان بن حکم بنی امیہ کی دوسری شاخ بنی عاص سے تھا۔ اس کا دادا الحکم بن عاص حضرت عثمانؓ کا حقیقی چچا تھا جو فتح مکہ کے دن مجبوراً قریش کے ساتھ مسلمان ہوگیا اور اندرونی طور پر مسلمانوں کے راز دشمنانِ اسلام کو بتایا کرتا تھا اسی لئے حکم بن عاص کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے طائف میں جلا وطن کر دیا تھا۔ آخری زمانہ میں حضرت عثمانؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حکم کی واپسی کی اجازت حاصل کر لی تھی اور اپنے عہد (عثمانی) میں اُسے مدینہ بلا لیا تھا اور حکم اور اس کے بیٹے مروان دونوں سے وہ بہت محبت کرتے تھے۔

عبدالملک ۲۶ھ ہجری میں پیدا ہوا اور ۳۹ سال کی عمر میں تخت نشین ہوا۔ باپ کی طائف کی جلا وطنی سے واپسی پر مدینہ ہی میں رہا اور اکابر مدینہ سے علم و فضل حاصل کیا اور نوعمری میں ہی فاضل لوگوں میں شمار ہونے لگا۔ یہ بڑا مدبر، مستقل مزاج اور شجاع تھا بلکہ مصائب و مشکلات میں اس کی شجاعت اور حوصلہ مندی اور زیادہ نمایاں نظر آتی تھی

### خوارجین کی سرکوبی

عبدالملک کی تخت نشینی کے وقت تمام عالم اسلامی میں اضطراب کی حالت تھی۔ عراق میں

زبیری، شیعہ اور خوارج تین فرقے تھے جو سب بنی امیہ کے سخت خلاف تھے، حجاز میں عبداللہ بن زبیرؓ کی خلافت تھی۔ عبدالملک نے اپنی حکمت و دانش مندی اور مستقل مزاجی سے ان سب مہموں کو ایک ایک کر کے سر کر لیا۔ تخت نشینی کے فوراً بعد توابین نامی ایک جماعت پیدا ہو گئی۔ قصہ یہ تھا کہ کوفہ میں ایک بزرگ جو صحابی بھی تھے سلیمان بن صرد کے نام سے مشہور تھے۔ انہوں نے ہی دراصل حضرت حسینؓ کو عراق بلانے کے لئے خطوط لکھوائے تھے، ان کا گھر شیعان علیؓ کا مرکز بنا ہوا تھا۔ لیکن جب امام حسینؓ کوفہ کے لئے مکہ سے روانہ ہوئے تو راستہ میں ہی شہید کر دیئے گئے اور یہ شیعان علیؓ آپ کی کوئی مدد نہ کر سکے۔ اس بات پر ان کو سخت شرمندگی اور افسوس تھا۔ چنانچہ انھوں نے توابین (توبہ کرنے والے) نامی ایک جماعت بنائی اور عہد کیا کہ جب تک قاتلین حسینؓ سے انتقام نہیں لے لیں گے چین سے نہیں بیٹھیں گے۔ اس جماعت نے دراصل یزید کے زمانے سے انتقام کی تیاریاں شروع کر رکھی تھیں۔ مروان کے زمانہ حکومت میں یہ لوگ مضبوط قوت کے ساتھ نکلے، امام حسینؓ کے مزار کی زیارت کی اور شام کی طرف چلے گئے۔ عراق کی بعض مہموں میں عبداللہ بن زیاد خود شریک تھا اس سے توابین کا سامنا ہو گیا۔ بڑی خونریز جنگ ہوئی۔ آخر توابین نے شکست کھائی اور ان کے سردار سلیمان بن صرد اور بہت سے دوسرے لوگ کام آئے۔ چھ ہزار کی تعداد میں سے صرف چھوٹی سی جماعت توابین کی بچی۔ یہ لوگ اگرچہ مروان کے عہد میں نکلے تھے لیکن ان کا خاتمہ عبدالملک کے عہد میں ہوا۔

**مختار ثقفی** | توابین کے بعد کوفہ میں ایک اور شخص مختار بن ابی عبید ثقفی

امام حسینؓ کے قتل کا انتقام لینے کے لئے کھڑا ہو گیا۔ اگرچہ ایک معمولی اور بے دین سا شخص تھا لیکن بڑا باہمت اور ذہین تھا۔ اُس نے ہر طرف بدنظمی دیکھ کر موقعہ سے فائدہ اُٹھانا چاہا۔ عبداللہ بن زبیرؓ کا چونکہ ہر طرف زور تھا اس لئے مختار ثقفی نے اُن پر اپنا اعتماد بٹھا لیا۔ اُدھر حضرت زین العابدینؒ سے سرپرستی کی درخواست بھی کر دی لیکن انہوں نے انکار کر دیا اور عوام میں تقریر کی کہ یہ شخص گمراہ کن عقائد رکھتا ہے اس لئے اس کا ساتھ نہ دیا جائے، اہل بیت کی دعوت کو اس شخص نے محض دھوکا کے لئے آڑ بنا رکھا ہے۔ مختار نے اِن سے مایوس ہو کر حضرت حسینؓ کے سوتیلے بھائی محمد بن حنفیہؒ کو سرپرستی کے لئے کہا حضرت زین العابدینؒ نے انہیں بھی روکا کہ یہ شخص دھوکے باز ہے اس کا ساتھ نہ دیجئے لیکن محمد بن حنفیہؒ نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مشورہ لے کر سرپرستی قبول کر لی۔ اُدھر کوفہ میں مختار نے یہ مشہور کر دیا کہ محمد بن حنفیہؒ امام مہدی ہیں اور انھوں نے مجھے اس کام کے لئے مامور فرمایا ہے (یہ پہلا موقع تھا کہ امام مہدی کا لقب وجود میں آیا) اس کے علاوہ مختار نے اپنے متعلق نزولِ وحی کا دعویٰ کیا، خدا سے غلطی کے امکان کا عقیدہ ایجاد کیا وغیرہ وغیرہ کئی ایک گمراہ کن عقائد اختراع کئے۔ پھر اُس نے کوفہ کے ایک بڑے رئیس ابراہیم بن اشتر کو محمد بن حنفیہؒ کی طرف سے ایک جعلی خط دکھا کر اپنے ساتھ ملا لیا۔ اس طرح مختار کے ساتھ شیعان علی بہت زیادہ مل گئے کیونکہ اِن سب نے محمد بن حنفیہؒ کو امام مہدی، وصی اور جانشین تسلیم کر لیا تھا۔ مختار کی بڑھتی ہوئی طاقت دیکھ کر کوفہ کے والی عبداللہ بن مطیع نے جو ابنِ زبیرؓ کی طرف سے مقرر تھے اُسے روکنا چاہا۔ ابراہیم بن اشتر

نے کوفہ کے ایک پولیس افسر ایاس بن نضر کو بھی قتل کروا دیا۔ چنانچہ عبداللہ بن مطیع والی کوفہ نے ابراہیم کی گرفتاری کرنی چاہی لیکن مختار کے آدمیوں نے بڑھ کر ابن مطیع کا محاصرہ کر لیا پھر جان بخشی کر کے چھوڑ دیا گیا لیکن سوائے بصرہ کے جو عبداللہ بن زبیرؓ کے تحت تھا مختار سارے عراق پہ قابض ہو گیا۔

اُدھر ابن زبیرؓ نے عبداللہ بن عباسؓ اور محمد بن حنفیہ دونوں کو بیعت کرنے کے لیے کہلا بھیجا۔ ان کے انکار پہ ابن زبیرؓ نے انہیں زم زم کی چار دیواری میں قید کر لیا اور جلا ڈالنے کی دھمکی دی۔ مختار ثقفی کو اطلاع ملی تو اُس نے کچھ فوج اور چار لاکھ کی نذر ابن زبیرؓ کو بھیجی۔ مختار کی فوج نے ان کو قید سے نکالا۔

اس کے بعد مختار نے کوفہ میں اُن تمام لوگوں کا پتہ لگوایا جنہوں نے امام حسینؓ کی شہادت میں حصہ لیا تھا۔ اِن سب کو قتل کروا دیا اور ان کے مال ضبط کر لیے گئے۔ پھر کربلا کے واقعہ میں حصہ لینے والی شامی فوج سے بدلہ لینے کے لئے ایک بھاری اور مضبوط فوج روانہ کی۔ راستہ میں ابن زیاد سے مقابلہ ہوا جو عراق کی طرف آ رہا تھا۔ دونوں فوجوں میں زبردست معرکہ ہوا آخر ابن زیاد مارا گیا۔ چند دنوں میں ہی شمر ذی الجوشن، عمرو بن سعد، عبداللہ بن زیاد وغیرہ تمام کو چن چن کر قتل کر دیا۔ ابن زیاد کا سر کاٹ کر حضرت زین العابدینؒ کے ملاحظہ کے لئے مدینہ بھیج دیا۔ آپ نے دیکھا تو ہونٹوں پہ ہنسی آ گئی۔

عبداللہ بن زبیرؓ نے مختار کی شورش کو ختم کرنے کے لئے اپنے بھائی مصعبؓ کو جو والی بصرہ تھے ایک بھاری فوج دے کر روانہ کیا۔ کوفہ سے باہر مقام مدار پر مصعب اور مختار کی فوجوں کا مقابلہ ہوا۔ بڑی خونریز جنگ ہوئی۔

آخر مختار بھاگ نکلا۔ مصعب نے تعاقب کیا اور کوفہ پہنچ کر مختار اور اس کے ساتھیوں کو قتل کر دیا اور مختار کا سر قلم کر کے ابن زبیرؓ کے پاس بھیج دیا۔ چنانچہ عراق پر پھر ابن زبیرؓ کا قبضہ ہو گیا۔

اُدھر عبدالملک سے عراق کے اکابر نے خط و کتابت شروع کر رکھی تھی عبدالملک نے ایسے سہارا سمجھ کر خود بھاری فوج کے ساتھ آیا اور مصعب کو شکست فاش دی اور مصعب قتل ہو گیا۔ پھر عبدالملک نے کوفہ کے لوگوں سے بیعت لی اور وہاں حاکم مقرر کیا۔

## محاصرۂ مکّہ

عبدالملک نے عراق سے فارغ ہو کر ۷۲ھ میں حجاج بن یوسف ثقفی کو ایک بھاری فوج دے کر مکّہ کی طرف بھیجا تاکہ حجاز کو مطیع کیا جائے۔ حجاج نے پہنچ کر مکہ کا محاصرہ کر لیا اور شہر پر پتھر برسائے کئی مہینوں تک محاصرہ رہا۔ آخر اہل مکہ تنگ آ کر امان لینے کے لیے حجاج کے پاس آنے لگے، محاصرہ کی طوالت سے کھانے پینے کی چیزیں نہایت مہنگی ہو گئیں حتیٰ کہ ایک وقت آیا کہ اہل مکہ کو گھوڑے ذبح کر کے کھانے پڑے۔ قریباً دس ہزار لوگ ابن زبیرؓ کا ساتھ چھوڑ کر حجاج کے پاس آ گئے یہاں تک کہ ابن زبیرؓ کے دو بیٹے حمزہ اور حبیب بھی آ کر حجاج سے مل گئے۔ لیکن عبداللہ بن زبیرؓ برابر ڈٹے رہے۔

## ابن زبیرؓ کی شہادت

آخر حالات سے تنگ آ کر ابن زبیرؓ اپنی والدہ حضرت اسماءؓ کے پاس پہنچے اور انہیں صورت حال سے آگاہ کیا کہ سب مجھے چھوڑ گئے ہیں اگر میں اطاعت قبول کر لوں تو دشمن مجھے چھوڑ دے گا۔ حضرت اسماءؓ بنت ابوبکر صدیقؓ نے فرمایا:۔

"اگر تجھ کو یقین ہے کہ تو حق پر ہے تو بنی امیہ کی غلامی

قبول نہ کر اور جس راہ پہ تیرے ساتھیوں نے گردنیں
کٹوائی ہیں تو بھی اپنی جان دے دے۔ اور اگر
تو دنیا کے لئے لڑ رہا ہے تو نہایت بُرا کیا۔ اپنے
آپ کو بھی ہلاک کیا اور اپنے ساتھیوں کی جانیں
گنوائیں۔ اگر اپنے آپ کو حق پہ سمجھتے ہو لیکن
مددگاروں کی کمی کی وجہ سے دشمن سے دب جانا
چاہتے ہو تو یاد رکھو یہ شریفوں اور دینداروں کا
شیوہ نہیں ہے، تم کو کب تک دنیا میں رہنا ہے
جاؤ حق پہ جان دے دینا دنیا کی زندگی سے ہزار
درجہ بہتر ہے"

ابن زبیرؓ نے عرض کیا "ماں! مجھے خطرہ ہے کہ قتل کے بعد کہیں دشمن میرے جسم کے ٹکڑے ٹکڑے نہ کر دے"! حضرت اسماءؓ نے فرمایا "بیٹا جب بکری ذبح ہوگئی تو کھال کھینچنے سے اس کو کیا تکلیف" بیٹے نے بڑھ کر والدہ کا سر چوم لیا اور کہا کہ ایسا ہی ہوگا۔ ماں نے بھی بیٹے کو گلے لگایا اور دعائیں دے کر رخصت کیا۔ اس کے بعد ابن زبیرؓ اپنے چند جانثاروں کو ساتھ لے کر مقابلہ کے لئے بڑھے۔ بڑی بہادری، مردانگی اور شجاعت دکھائی لیکن شامی بہت زیادہ تھے اس لئے بالآخر شہید ہو گئے آپ کی شہادت ۷۳ھ میں ہوئی۔ حجاج سخت طبیعت رکھتا تھا اس نے ابن زبیرؓ کی لاش سولی پہ لٹکا دی۔ کئی دنوں بعد حضرت اسماءؓ ادھر سے گذریں اور لاش سولی پہ لٹکتی دیکھ کر فرمایا "ابھی تک یہ شہسوار گھوڑے سے اترا نہیں"! ایک دوسری روایت ہے کہ چند دن بعد حجاج نے لاش

حضرت اسماء رضہ کے پاس بھیج دی تھی۔

شہادت کے وقت حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کی عمر ۷۲ سال کی تھی اور مدت خلافت ۹ برس۔ آپ کی شہادت کے بعد عبدالملک کا کوئی حریف باقی نہ رہا چنانچہ وہ تنہا دنیائے اسلام کا حکمران بن گیا اور ۷۳ھ سے پھر خالص اموی حکومت شروع ہو گئی۔

## حجاج بن یوسف

ابن زبیرؓ کی شہادت کے بعد عبدالملک نے حجاج بن یوسف کو حجاز کا حاکم مقرر کر دیا لیکن اہل عراق کی ریشہ دوانیاں اس حد تک بڑھ گئیں کہ جلد ہی اُسے حجاز سے منتقل کر کے بصرہ اور کوفہ کا والی مقرر کر دیا۔ حجاج صرف بارہ سواروں کے ساتھ کوفہ میں داخل ہوا۔ سر پر سُرخ رنگ کا عمامہ تھا اور اسی کا ایک پلّو منہ پر باندھا ہوا تھا۔ سیدھا جامع مسجد میں پہنچا جہاں لوگ ہجوم کی شکل میں جمع ہو گئے۔ اہلِ کوفہ امراء کی تحقیر کے عادی ہو چکے تھے اس لئے بہت سے لوگ اپنے ہاتھوں میں کنکریاں پکڑ لائے تھے تاکہ تقریر کے دوران میں حجاج پر ماری جائیں حجاج نے منہ سے کپڑا کھولا اور مندرجہ ذیل تقریر کی :-

(خلاصہ) "لوگو! خدا کی قسم میں شر کا پورا پورا بدلہ دیتا ہوں۔ مجھے بہت سے سر نظر آ رہے ہیں جن کے کٹنے کا وقت آگیا ہے۔ مجھ کو تمہارے عمامے اور داڑھیاں دکھائی دے رہی ہیں جو خون سے شرابور ہونے والی ہیں۔ امیرالمومنین نے اپنے تیروں کو دیکھا اور جو سب سے سخت اور جگہ دوز تھا وہ تمہارے سینے کی طرف چلایا ہے۔ دیکھو میں وہی تیر ہوں میں تمہاری

سب شرارتیں بھلا دوں گا اور تمہارے سارے
بل نکال دوں گا۔ تم ایک مدت سے فتنہ و فساد کے
عادی چلے آ رہے ہو اب تم سیدھے ہو جاؤ اور
سر اطاعت خم کر دو ورنہ خدا کی قسم تم کو ذلت کا
پورا مزہ چکھاؤں گا، تمہاری کج روی درست کر دوں گا،
تمہیں لکڑی کی طرح چھیل دوں گا اور ببول کی ٹہنیوں
کی طرح جھاڑ ڈالوں گا۔ خدا کی قسم میں جو کہتا ہوں کر
دکھاتا ہوں۔ امیر المومنین نے حکم دیا ہے کہ تمہاری
تنخواہیں تقسیم کر دی جائیں اور تم لوگ مہلب بن ابی صفرہ
کے پاس خارجیوں کے مقابلہ میں پہنچ جاؤ۔ میں تو تقسیم
تنخواہ کے چوتھے دن اگر کوئی مہلب کے پاس نہ گیا
اور کوفہ میں نظر آیا تو اس کی گردن اڑا دوں گا اور
اُس کا گھر لوٹ لیا جائے گا۔"

یہ تقریر سن کر لوگ لرز گئے اور تیر اور کنکریاں ہاتھوں سے گر کر زمین پر جا پڑیں۔ پھر تنخواہیں تقسیم ہوئیں۔ لوگوں کا یہ حال تھا کہ تنخواہیں لے لے کر اپنے رشتہ داروں کے حوالہ کرتے تھے اور کہتے کہ ہم مہلب کے پاس جا رہے ہیں تم ہمارے سامان تیار کر کے وہیں پہنچ دینا۔ حجاج نے وہاں سے بصرہ جا کر بھی ایسی ہی تقریر کی۔ ایک شخص نے آ کر کہا میں بیمار رہتا ہوں اور سابق امیر بشیر بن مروان نے بھی مجھے فوجی خدمت سے معاف فرما دیا تھا آپ بھی معاف فرما دیں۔ حجاج نے اُسے اسی وقت قتل کروا دیا۔ اہلِ بصرہ خوفزدہ ہو گئے اور جلدی جلدی مہلب سے جا ملے۔

سیستان کا تمرکی فرمانروا رتبیل باغی ہوگیا۔ حجاج نے سنہ ۷۹ھ میں ہی
ید اللہ بن ابی بکرہ کو فوج دے کر روانہ کیا۔ رتبیل بہت سے مسلمانوں کو
ل کر چکا تھا۔ عبد اللہ نے جاتے ہی حملہ کر دیا اور اندرون ملک میں
ھس گیا۔ دشمن نے چاروں طرف سے گھیر لیا اور ان کا بہت نقصان
ر دیا۔ حجاج کو علم ہوا تو اس نے عبد الرحمن بن اشعث کو چالیس ہزار کوفی
ر بصری فوج دے کر روانہ کیا۔ عبد الرحمن نے پہنچ کر جلد ہی بہت سا علاقہ
کر لیا پھر آرام سے بیٹھ گیا کہ باقی علاقہ اگلے سال فتح کریں گے۔ حجاج نے
ے لکھا کہ دشمن کے قلعے منہدم کر دو اور اسے سزا دو اور اگر یہ نہیں کر
سکتے تو اپنے بھتیجے اسحاق بن محمد بن اشعث کو سپہ سالاری دے کر خود
رے پاس واپس آجاؤ۔

فتنہ ابن اشعث

## فتنہ ابن اشعث

حجاج کا خط جب سیستان پہنچا تو اہل فوج نے
جس میں سب عراقی شامل تھے حجاج کی مخالفت
روع کر دی کہ ہم اسے اپنا امیر نہیں مانتے۔ فوج نے عبد الرحمن بن اشعث
ے ہاتھ پر بیعت کر لی اور فیصلہ کیا کہ چل کر حجاج کو عراق سے نکال دیں
رس میں پہنچے تو عراقی کہنے لگے کہ جب حجاج ہمارا امیر نہیں رہا تو عبد الملک
ی ہمارا خلیفہ نہیں رہا۔ چنانچہ سب نے ابن اشعث کو اپنا خلیفہ تسلیم
ر لیا۔ حجاج کو معلوم ہوا تو اس نے عبد الملک کو اطلاع کر دی چنانچہ
ں سے فوجیں امداد کے لئے پہنچ گئیں۔ حجاج فوجوں کو لے کر ابن اشعث
مقابلہ کرنے کے لئے نکلا۔ عراقیوں نے حجاج کی فوج کے اگلے حصہ کو
کست دی۔ حجاج وہاں سے ہٹ کر مقام زاویہ میں آٹھہرا۔ عراقیوں
ے اس دوران رہ فتح کر لیا۔ پھر زاویہ میں مقابلہ ہوا اور بڑی خونریزی

جنگ ہوئی۔ پہلے شامیوں نے شکست کھائی لیکن حجاج کی ثابت قدمی کام آئی اور پھر عراقیوں کو شکست دے دی۔ عبد الرحمٰن کوفہ کی طرف بھاگ گیا۔ عبد الملک نے شام سے اپنے بھائی محمد بن مروان کو صلح کے لئے عراق بھیجا کہ اگر وہ رضامند ہوں تو حجاج کی جگہ اُسے حاکم مقرر کر دیا جائے لیکن عراقیوں نے کہا کہ ہم تجھے بھی خلیفہ نہیں مانتے۔ پھر حجاج اور محمد بن مروان دونوں کی فوجوں نے مل کر عبد الرحمٰن سے مقابلہ کیا۔ تین مہینے تک جنگ جاری رہی اور بالآخر عبد الرحمٰن نے شکست کھائی اور بھاگ کر رتبیل کے ہاں پناہ گزین ہوا۔ حجاج نے اعلان کیا کہ بھاگنے والے کا تعاقب نہ کیا جائے جو پلٹ آئے اُسے امان ہے۔ پھر کوفیوں سے تجدید بیعت کرائی۔ ہر شخص کو پہلے کافر ہونے کا اقرار کراتا پھر بیعت لیتا۔ جو کافر ہونے کا اقرار نہ کرتا اُسے قتل کر دیتا تھا۔ پھر رتبیل کو لکھا کہ ہمارے مجرم عبد الرحمٰن کو ہمارے حوالہ کر دو ورنہ ہم وہاں آئیں گے لیکن عبد الرحمٰن نے یہ سُن کر مکان سے گر کر خودکشی کر لی۔

## خوارج کا خاتمہ

خارجی بنی امیہ کے سخت مخالف تھے۔ عراق و فارس ان کا مرکز تھا۔ یہ دونوں علاقے ابن زبیر کی شہادت کے بعد عبد الملک کے قبضہ میں آ گئے۔ خوارج نے بڑے زور شور سے شورش برپا کر دی اور بڑی بہادری سے مدت تک لڑتے رہے۔ عبد الملک نے بھی مستقل مزاجی سے ان کا مقابلہ کیا۔ آخر بڑی دقت سے ان کا زور ٹوٹا۔ خوارج کی شورشوں کی تفصیلات بڑی لمبی ہیں یہاں صرف خلاصہ بیان کیا جائے گا۔

یزید کے زمانے میں جب شامی فوجوں نے مکہ کا محاصرہ کیا تو خوارج

کی ایک جماعت حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کے پاس پہنچی کہ اگر آپ ہمارے ہم خیال ہو جائیں تو ہم آپ کی پوری امداد کریں گے۔ خوارج کے اس وفد کے سردار نجدہ بن عامر اور نافع بن ارزق تھے۔ یہ لوگ حضرت عثمانؓ، حضرت علیؓ، حضرت زبیرؓ اور حضرت طلحہؓ سب کو برا سمجھتے تھے اور چاہتے تھے کہ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ بھی ان سب کو برا سمجھیں لیکن ابن زبیرؓ نے ان سب کے حق میں کلمہ خیر کہا اور ان کی خوب تعریف کی۔ خوارج مایوس ہو گئے اور وہاں سے واپس ہو کر آدھے یمامہ کی طرف چلے گئے باقی نافع بن ارزق کے ساتھ اہواز پہنچ گئے اور وہاں سے خلیفہ کے عامل کو نکال کر خود قابض ہو گئے۔ اس کے بعد نجدہ بن عامر اور نافع بن ارزق دو سردارانِ خوارج کے درمیان مذہبی نظریات وعقاید میں اختلاف ہو گیا۔ پھر نافع نے فوج کشی کی اور بصرہ تک بڑھ گیا۔ اہلِ بصرہ کی دس ہزار فوج نے مقابلہ کیا مگر شکست کھائی۔ اہلِ بصرہ بہت پریشان ہو گئے۔ ابنِ زبیرؓ نے حالات کا جائزہ لے کر مہلب بن ابی صفرہ کو خوارج کی سرکوبی کے لئے بھیجا مہلب نے پے در پے کئی حملے کیے اور خوارج کو پیچھے ہٹا کر اہواز تک پہنچا دیا۔ یہاں بھی مہلب نے بڑی شجاعت سے ان کو شکست دی اور بھگا دیا۔

ان دنوں ——— ابنِ زبیرؓ کی طرف سے ان کے بھائی مصعب بن زبیرؓ عراق کے والی مقرر ہو گئے۔ مصعب نے پہلے مہلب کو موصل کا حاکم بنا کر وہاں بھیج دیا لیکن ان کے جانے پر جب خارجیوں نے پھر شورشیں شروع کر دیں تو مصعب نے دوبارہ مہلب کو واپس بلا لیا۔ اسی دوران میں مصعب عبدالملک کی فوج سے لڑتے ہوئے قتل ہو گئے اور عراق پر عبدالملک قابض ہو گیا۔ پھر عبداللہ بن زبیرؓ کی شہادت کے بعد مہلب

نے عبدالملک کی بیعت کر لی۔

۷۲ھ میں عبدالملک کے حکم سے خالد بن عبداللہ والی بصرہ مقرر ہوا۔ اس نے آتے ہی مہلب کو خوارج کے مقابلہ سے ہٹا کر اپنے بھائی عبدالعزیز کو خارجیوں کے خلاف بھیجا۔ اس دوران میں مہلب مال گزاری کے محکمہ میں منتقل کر دیئے گئے۔ مہلب کے پیچھے ہٹتے ہی خارجی پھر ابھر کر بڑھ گئے اور عبدالعزیز کو شکست دے کر اُسے قتل کر دیا۔ عبدالملک کو اطلاع پہنچی تو اُس نے خالد بن عبداللہ کو لکھا کہ تمہاری سیاسی غلطی سے یہ سب کچھ ہوا۔ مہلب تجربہ کار اور بہادر سپہ سالار تھے ان کو دوبارہ خارجیوں کی سرکوبی کے لیے مقرر کر دیا جائے۔ اس حکم کے ساتھ ہی عبدالملک نے اپنے بھائی بشر بن مروان والی کوفہ کو پانچ ہزار فوج خوارج کے مقابلہ کے لیے روانہ کرنے کے لیے لکھا۔ کوفہ سے بشر بن مروان کے حکم سے عبدالرحمٰن بن اشعث اپنے ساتھ پانچ ہزار فوج لے کر آ گئے۔ مہلب، خالد اور عبدالرحمٰن تینوں نے خوارج کے مقابلے میں مورچہ بندی کی مگر خوارج ڈر کر اہواز کے مقام سے بھاگ کر فارس پہنچ گئے۔

تھوڑے ہی عرصے بعد بحرین میں خارجیوں کا قبضہ ہو گیا تھا یہاں ابو فدیک سردارِ خوارج تھا۔ خالد بن عبداللہ والیٔ بصرہ نے ایک فوج بھیجی لیکن شکست کھائی۔ عبدالملک نے یہ دیکھ کر خالد کو معزول کر دیا اور اس کی جگہ بشر بن مروان والیٔ کوفہ کو مقرر کیا اور حکم دیا کہ خارجیوں کی مہم بالکل مہلب کے سپرد کر دی جائے۔ بشر بن مروان مہلب کا یہ تقرر خود خلیفہ کی طرف سے پسند نہ کرتا تھا مگر مجبور تھا۔ اس نے بادلِ نخواستہ عبدالرحمٰن بن مخنف کو فوج دے کر مہلب کی امداد کے لیے روانہ کر دیا اور ساتھ ہی عبدالرحمٰن کے کان میں یہ بات ڈال دی

کہ میں تو تجھے سپہ سالار مقرر کرنا چاہتا تھا مگر خلیفہ نے بے سمجھے بوجھے یہ فیصلہ خود ہی کر دیا ہے اس لئے اب تم اپنی مرضی سے کام کرنا مہلب کی تابعداری کی ضرورت نہیں ہے۔ مہلب اس وقت رامہرمز کے مقام پر تھے۔ اس فوج کے آتے ہی جنگ کی تیاری شروع ہو گئی لیکن اُدھر سے بشر بن مروان کی موت کی خبر آ گئی۔ اس خبر سے کوفہ سے آئی ہوئی فوج بغیر لڑے لوٹ گئی۔ بشر کے نائب خالد بن عبداللہ نے اطلاع پا کر کوفی فوج کو روکا اور واپس رامہرمز چلے جانے کا حکم دیا لیکن فوج نے صاف انکار کر دیا اور خالد حیران کھڑے رہ گئے۔ کوفی فوج کی اس نافرمانی کا حال سن کر خلیفہ عبدالملک نے حجاز سے حجاج بن یوسف کو عراق کا والی مقرر کر کے بھیج دیا۔ حجاج نے (جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے) آتے ہی لوگوں کو ڈانٹا اور اس طرح کوفہ و بصرہ کے لوگ واپس مہلب کے پاس پہنچنے لگے۔

مہلب نے کرمان اور فارس میں دو سال تک خوارج کا مقابلہ کیا۔ آخر حجاج بن یوسف نے لکھا کہ بہت عرصہ گزر چکا ہے یہ مہم ختم ہونی چاہیئے۔ مہلب نے ساری فوج کو اکٹھا کیا اور اس کے سات دستے بنا کر اپنے ساتوں بیٹے ان کے امیر مقرر کر دیئے۔ خود مہلب ایک اونچی جگہ پر بیٹھ گیا اور لڑائی شروع کروا دی۔ اٹھارہ مہینے تک یہ جنگ جاری رہی لیکن کوئی فیصلہ نہ ہوا۔ آخر خارجیوں میں ایک ایسا واقعہ پیش آیا جس سے ان میں پھوٹ پڑ گئی اور دو فرقے ہو کر آپس میں خوب لڑے۔ ایک مہینہ لڑتے رہے آخر ایک فرقہ شکست کھا کر طبرستان کی طرف بھاگ گیا۔ مہلب اس دوران میں خاموش رہا، پھر مہلب نے دوسرے فرقے کی طرف اپنی فوج بڑھا دی اور ان سب کو قتل کر دیا۔

خارجیوں پر شان دار فتح پا کر مہلب واپس کوفہ آیا۔ حجاج نے شان دار استقبال کیا اور عظیم الشان دربار لگوا کر مہلب کو برابر بٹھا کر اس کی مدح میں قصیدے پڑھوائے اور انعام و اکرام سے نوازا۔ مہلب کے ساتوں بیٹوں کی تنخواہوں میں دو دو ہزار سالانہ کا اضافہ کر دیا۔

اس کے بعد حجاج نے خارجیوں کے دوسرے فرقے کے تعاقب میں برابر فوجیں بھیجیں۔ یہ خارجی ایک ہزار کے قریب تھے اور ایک جگہ سے دوسری جگہ بھاگتے رہے۔ ایک دن یہ خارجی کوفہ میں گھس آئے اور قتل و غارت کر کے دوسرے ہی دن بھاگ گئے لیکن نہ یہ پکڑے گئے اور نہ تعاقب ہو سکا۔ پھر حجاج نے دس ہزار فوج بھیجی خارجیوں نے انہیں بھی شکست دے دی اور دوبارہ کوفہ میں گھس آئے۔ یہاں چار ہزار شامی فوج جمع تھی اس نے گھیر کر تمام خارجیوں کو قتل کر ڈالا۔ اس طرح خارجیوں کا بالکل قلع قمع ہو گیا۔

## فتوحاتِ افریقہ

یزید کے عہد (۶۲ھ) میں جب عقبہ بن نافع شمالی افریقہ فتح کر کے واپس آ رہا تھا تو اس کے ایک بربری ساتھی نے جس کا نام کسیلہ تھا بڑی چالاکی سے رومیوں کے ساتھ مل کر عقبہ اور اس کے کچھ ساتھیوں کو قتل کر دیا تھا۔ قیروان کی اسلامی نوآبادی بھی خاموشی سے دن بسر کرتی رہی۔ یزید سے لے کر عبدالملک تک ایسے سیاسی انقلابات آتے رہے کہ افریقہ کی طرف خصوصی توجہ نہ دی جا سکی۔ ۶۹ھ میں جب عبدالملک بن مروان کو کچھ فرصت ملی تو اس نے زہیر بن قیس کی سرکردگی میں ایک زبردست فوج دے کر افریقہ بھیجا۔ زہیر قیروان پہنچا تو کسیلہ وہاں سے بھاگ کر ایک محفوظ جگہ ممش میں چلا گیا۔ چند ہی دن بعد زہیر نے معلوم کر کے کسیلہ کا تعاقب کیا۔ ممش کے قریب مقابلہ ہوا۔ مسلمانوں کے مقابلے میں بربری اور رومی متحد

تھے۔ بڑی خون ریز جنگ ہوئی اور آخر مسلمان کامیاب ہوئے کسیلہ اور کئی بڑے بڑے بربری اور رومی سردار مارے گئے۔

اس کے بعد زہیر قیروان سے ہوتے ہوئے برقہ لوٹ آیا جو مسلمانوں کا خاص مقام تھا لیکن رومیوں نے برقہ کو خالی سمجھ کر بڑی بھاری فوج کے ساتھ برقہ پر دھاوا بول دیا۔ زہیر کو رومیوں کی آمد کی اطلاع نہ تھی۔ اس لیے بغیر تیاری کے ادھر آ گئے تھے۔ بہرحال اپنے تھوڑے سے ساتھیوں کے ساتھ ڈٹ کر لڑے۔ رومی بہت زیادہ تھے اس لئے مقابلہ ناکام رہا اور زہیر اور اس کے ساتھی شہید ہو گئے۔ رومیوں نے برقہ کو خوب لوٹا اور پھر واپس قسطنطنیہ چلے گئے۔ عبدالملک کو اس واقعہ کا علم ہوا تو اُسے بہت افسوس ہوا لیکن چونکہ خود عبداللہ بن زبیرؓ سے لڑائی میں مشغول تھا اس لئے تھوڑی دیر خاموش رہا۔

ابن زبیرؓ کی شہادت کے بعد ۷۲ھ میں عبدالملک نے ایک عظیم الشان لشکر چالیس ہزار کا مرتب کیا اور حسان بن نعمان غسانی کی قیادت میں افریقہ بھیجا اور مصر کے خزانہ کی کنجی اُسے ساتھ دے دی کہ جتنی دولت چاہے خرچ کرے مگر افریقہ فتح ہو جائے۔ حسان سب سے پہلے قیروان پہنچا اور وہاں سے شمالی افریقہ کی سب سے ممتاز حکومت قرطاجنہ پر حملہ کر دیا۔ قرطاجنہ میں رومی اور بربری بڑی تعداد میں جمع تھے۔ زبردست معرکہ ہوا۔ آخر رومی اور بربری بھاگ نکلے۔ حسان نے قرطاجنہ کی اینٹ سے اینٹ بجا دی۔ اور رومیوں نے جو برقہ کو لوٹا تھا اس کا پورا بدلہ لیا۔ ادھر اُدھر جہاں بھی رومیوں اور بربریوں کی خبر ملتی حسان پہنچ کر ان کا سر کچل دیتا۔ اس کے بعد آرام کے لیے حسان کی فوج قیروان آ گئی۔

کچھ دن بعد حسان کو معلوم ہوا کہ جبل کے علاقہ میں ایک ملکہ دامیہ حکمران ہے جو کاہنہ کے لقب سے مشہور ہے اور شمالی افریقہ کے رومی اور بربری اس سے

کافی مشتاق تھیں اور یہ لوگ دامیہ کے اشاروں پہ ناچتے ہیں۔ حسان نے محسوس کیا کہ اگر یہ ملکہ ختم کر دی جائے تو افریقہ میں ہمیشہ ہمیشہ کے لئے چین ہو جائے چنانچہ حسان نے فوج ساتھ لی جبل پہ حملہ آور ہوا۔ دامیہ مقابلہ کے لئے نکلی۔ زبردست معرکہ ہوا اور مسلمانوں نے نقصان کے ساتھ شکست کھائی۔ اس سے کئی اسلامی مقبوضات ہاتھ سے نکل گئے اور حسان برقہ چلے آئے۔ ادھر عبدالملک خوارج سے نبرد آزما تھا اس لئے فوری طور پہ کمک نہ بھیج سکا۔ ملکہ دامیہ پانچ سال تک حکمران رہی اور اس کے ظلم و ستم سے لوگ تنگ آ گئے تھے۔ ۷۴ھ میں جب عبدالملک نے خارجیوں کا خاتمہ کر دیا تو افریقہ کی طرف بھی توجہ کی اور حسان کو ایک بھاری فوج کی کمک بھیجی۔ ملکہ دامیہ کو حسان کے حملے کا پہلے سے پتہ چل گیا تو اس نے اس خیال سے کہ مسلمان مال و دولت کے بھوکے ہیں اپنے سب قلعے منہدم کروا دیئے اور ہرے بھرے کھیت اور وادیوں کو برباد کر دیا تاکہ ویران علاقے کا مسلمان رُخ نہ کریں۔ جبل کے لوگ بھی تباہ حال ہو گئے اس لئے ادھر اُدھر اچھے علاقوں کی طرف نکل گئے۔ ملکہ دامیہ نے پچھلی جنگ میں گرفتار مسلمانوں میں سے صرف ایک خالد بن یزید قیسی کو روک رکھا تھا اور اپنا بیٹا بنا لیا تھا حالانکہ اس کے دو بیٹے پہلے تھے۔ حسان کو خفیہ طور پہ خالد بن یزید نے اطلاع کر دی تھی کہ حالات سازگار ہیں اس لئے حملہ کر دیا جائے۔ چنانچہ حسان فوج لے کر حملہ آور ہوئے۔ ملکہ نے اپنے بیٹوں کو پہلے ہی حسان کے پاس بھیج دیا کہ اپنی جان بخشی کروا لو اور خود مقابلہ کے لئے نکلی۔ بڑا سخت مقابلہ ہوا لیکن ملکہ کو شکست ہوئی اور وہیں ماری گئی۔ اس شکست کے بعد بہت سے بربریوں نے اسلام قبول کر لیا۔ حسان نے ملکہ دامیہ کے بیٹوں کو ان نو مسلم بربریوں پہ افسر مقرر کر دیا اور اس طرح افریقہ کو بغاوتوں سے پاک کر کے خود قیروان واپس پہنچ گیا۔

## اہلِ روما (بیزنطینیوں) سے جنگیں

جس زمانہ میں عبدالملک مصعب بن زبیر سے مقابلہ کے لئے عراق جا رہا تھا رومیوں نے یکایک شام کے ساحلی علاقوں پر حملہ کر دیا۔ عبدالملک سمجھدار خلیفہ تھا مصلحتِ وقت کے پیشِ نظر رومیوں سے صلح کر لی اور ایک ہزار دینار فی ہفتہ دینے پر رضامند ہو گیا۔ لیکن جوں ہی اُسے اندرونی ... سے نجات ملی اس نے رومیوں سے بدلہ لینے کی تیاری کر لی۔ قیساریہ کے ... پر رومیوں سے زبردست جنگ ہوئی اور مسلمان فتح مند ہوئے۔ پھر ۸۱ھ عبیداللہ بن عبداللہ نے قالیقلا کا علاقہ فتح کر لیا اور رومی بھاگ گئے۔ ۸۴ھ میں پھر عبیداللہ نے مصیصہ پر حملہ کیا اور رومیوں کو مار بھگایا۔ مصیصہ کی فتح کے بعد وہاں پہلی مرتبہ مسلمان آباد ہوئے۔ ایک قلعہ تعمیر کروایا گیا جس میں ۳۰۰ سو سپاہی رکھے گئے۔

## عبدالملک کی اصلاحات

**اسلامی سکّہ:** عبدالملک کی اصلاحات میں اسلامی سکّہ کا اجراء سب سے ممتاز کارنامہ تھا۔ اس سے پہلے مسلمان رومی، ایرانی اور قبطی سکّوں کو استعمال میں لاتے تھے۔ حضرت عمرؓ نے اپنے عہد میں (۱۸ھ) ایرانی درہم کے نمونے پر عربی درہم ڈھلوائے جن پر الحمدللہ، لا الٰہ الا اللہ اور محمد رسول اللہ کا نقش ہوتا تھا۔ اس کے بعد حضرت عثمانؓ، امیر معاویہؓ اور عبداللہ بن زبیرؓ نے بھی اپنے اپنے عہدوں میں یہ درہم ڈھلوائے۔ قصہ یہ تھا کہ عبدالملک کی طرف سے قیصرِ روم کے نام جو خطوط جاتے تھے اُن کے اوپر اللہ تعالیٰ کی وحدانیت

اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کا ذکر ہوتا تھا۔ قیصر روم نے عبدالملک کو لکھا کہ یہ ایک نیا طریقہ ہے جسے میں بالکل پسند نہیں کرتا اور اگر اسے بند نہ کیا گیا تو میں اپنے رومی دیناروں پہ تمہارے نبی کی شان کے خلاف الفاظ کندہ کراؤں گا۔ عبدالملک نے اس دھمکی کا جواب یوں دیا کہ اسلامی ممالک میں رومی سکہ کا داخلہ بند کر دیا اور نئے اسلامی سکے دینار ڈھلوائے۔ حجاج بن یوسف کی نگرانی میں عراق میں اسلامی ٹکسال قائم ہوئی۔ سمیر نامی ایک یہودی نے جعلی سکہ ڈھالا حجاج نے اُسے قتل کروا دیا۔ اسلامی دارالحکومت دمشق میں عبدالملک نے جو ٹکسال قائم کی اُس پہ ایک طرف قل ھو اللہ احد اور دوسری طرف لا الٰہ الا اللہ نقش ہوتا تھا اس کے علاوہ حاشیہ پہ ایک طرف تاریخ اور مقام اور دوسری طرف محمد رسول اللہ ارسلہ بالھدیٰ ودین الحق لیظہرہ علی الدین کلّہٖ لکھا ہوا تھا۔

**عربی زبان کی ترویج:** عبدالملک کی دوسری شاندار اصلاح یہ تھی کہ اُس نے عربی زبان کو دفتری زبان قرار دیا۔ اس سے پہلے دفتروں میں فارسی اور رومی زبانیں رائج تھیں۔ عراق میں دفتری زبان فارسی تھی اور شام میں یونانی۔ عبدالملک نے حکم دیا کہ اب سے سرکاری اور دفتری زبان ہر جگہ عربی ہو گی اس طرح غیر عرب اسلامی ممالک میں بھی عربی زبان رائج ہو گئی اور عربی تہذیب و ادب بھی دوسرے ممالک میں عام ہونے لگا۔ ساتھ ہی ساتھ غیر عرب ممالک میں بڑے بڑے سرکاری عہدوں پہ اہل عرب فائز ہونے لگے جو عربی زبان پہ قدرت رکھتے تھے۔ نیز اُس وقت عربی زبان میں ایک نقص یہ تھا کہ حروف پہ زبر زیر وغیرہ حرکات نہ دی تھیں چنانچہ اسی زمانہ میں متشابہ الفاظ مثلاً ب ت ث اور ج ح خ د ذ وغیرہ پہ مناسب حرکات لگا دی گئیں جن سے پڑھنے پڑھانے میں سہولت ہو گئی خصوصاً

غیر عرب لوگوں کو۔ رسم الخط کی اصلاح ہوتے ہی قرآن مجید کو بھی غیر عرب آسانی سے پڑھنے لگے۔

**محکمۂ ڈاک میں وسعت:** امیر معاویہؓ نے اپنے عہد میں برید کے نام سے محکمۂ ڈاک کا انتظام الگ کر دیا تھا۔ عبدالملک نے اپنے عہد میں اس محکمہ کو مزید وسعت دی۔ ایسا انتظام کر دیا کہ ہر علاقہ سے ڈاک اور اطلاعات برابر دارالخلافہ دمشق میں پہنچتی رہیں۔ اس طرح ایک تو لوگوں کو آپس میں حالات کی اطلاعات دینے کی سہولت بڑھ گئی اور دوسری طرف ہرکارے جہاں جہاں سے گزرتے سیاسی حالات کی خبر لے کر خلیفہ کو پہنچاتے۔

**خانہ کعبہ کی مرمت:** حضرت عبداللہ بن زبیرؓ نے خانہ کعبہ کو جو جنگوں میں پتھر پھینکنے کی وجہ سے نقصان پہنچا تھا اُسے ٹھیک کرنے کے لئے گرا کر عمارت پھر سے تعمیر کروائی۔ یہ تعمیر بالکل اُس نقشہ کے مطابق تھی جو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیش نظر تھا کیونکہ زمانۂ جاہلیت میں قریش نے کعبہ کی بوسیدہ حالت دیکھ کر ازسر نو تعمیر کر دیا تھا لیکن انہوں نے سرمایہ کی کمی کی وجہ سے تھوڑا سا حصہ چھوڑ دیا تھا جو اُسی طرح چلا آرہا تھا۔ ابن زبیرؓ نے یہ مکمل کروایا۔ یہاں یہ بات بھی قابلِ ذکر اور دلچسپی سے خالی نہ ہوگی کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش سے تھوڑا پہلے جب حبشہ کے عیسائی بادشاہ ابرہہ اشرم نے مکہ کی مرکزیت کو ختم کرنے اور عیسائیت کو عام کرنے کی غرض سے چڑھائی کی لیکن کامیاب نہ ہو سکا، اُدھر حبشہ میں ابرہہ نے ایک بہت بڑا کنیسا (گرجا) بنوایا اور لوگوں کو مجبور کرتا کہ اُسے سب سے بڑا عبادت خانہ تسلیم کریں۔ عبداللہ بن زبیرؓ نے اسی ابرہہ کے کنیسا کو گرا کر اس کے قیمتی پتھر اور عمارتی سامان کو مکہ لا کر خانہ کعبہ میں لگوایا۔ خلیفہ عبدالملک نے اپنے عہد میں حجاج کو حکم دیا اور اُس سے کعبہ کی

تعمیر پھر سے پرانے نقشہ کے مطابق کروائی ۔ نیز ہر سال دمشق سے کعبہ کے لئے ریشمی غلاف بھیجتا ۔

**نئی تعمیرات :** خلیفہ عبدالملک کے عہد میں کئی نئے شہر بسائے گئے ، کوفہ اور بصرہ کے درمیان واسط شہر تعمیر کروایا اور یہاں فوجی چھاؤنی قائم کی گئی بہت سے پرانے شہروں کی مرمت کروائی ۔ بہت سی نئی مسجدیں بنوائیں اور پرانی مسجدوں کی مرمت اور توسیع کی گئی ۔ سنہ ۶۷ھ میں جامع دمشق تعمیر کرائی ۔ جامع مصر کو بھی نئے سرے سے تعمیر کروایا ۔ سنہ ۸۰ھ میں مکہ میں بہت بڑا سیلاب آیا تھا جس سے مکہ کی کل آبادی کو نقصان پہنچا ۔ عبدالملک کے حکم سے سیلاب کے رُخ کی طرف تمام مکانات مضبوط کروا دیئے گئے اور بڑے بڑے بند بنائے گئے تاکہ سیلاب کا خطرہ نہ رہے ۔

ولید کی ولی عہدی !

## ولید کی ولی عہدی

مروان بن حکم نے اپنے دونوں بیٹوں عبدالملک اور عبدالعزیز کو ترتیب وار ولی عہد بنایا تھا ۔ عبدالملک چاہتے تھے کہ بھائی عبدالعزیز کی جگہ اپنے بیٹے ولید کو ولی عہد بنایا جائے ۔ عبدالملک نے اپنے سیکرٹری قبیصہ بن ذویب سے مشورہ لیا ، اُس نے کہا یہ ہرگز درست نہیں لوگ بدول ہو جائیں گے ۔ اتفاق سے چند دنوں بعد عبدالعزیز کا انتقال ہو گیا ۔ اس کے بعد خلیفہ نے جلد ہی اپنے بیٹے ولید کو ولی عہد مقرر کر دیا اور سب لوگوں نے بیعت کی مگر مدینہ کے بزرگ تابعی حضرت سعید بن المسیب نے انکار کر دیا کہ میں ایک خلیفہ کی زندگی میں دوسرے کی بیعت نہیں کر سکتا ۔ اس پہ حاکم مدینہ ہشام بن اسمٰعیل نے ابن مسیب کو کوڑے لگوائے اور قید کر دیا ۔ خلیفہ کو معلوم ہوا تو اس نے ہشام کو ڈانٹا اور کہا کہ ان سے کوئی خطرہ نہ تھا تم نے یہ حرکت کیوں کی اب ...

اُن کے ساتھ نیکی اور محبت سے پیش آؤ۔

## وفاتِ عبدالملک

۱۵ شوال ۸۶ھ میں دمشق میں عبدالملک نے وفات پائی۔ عمر ۶۰ سال تھی اور مدت خلافت ۲۱ سال سے کچھ زیادہ۔ اُس نے بیٹوں کو جو وصیت لکھوائی اُس کا خلاصہ یہ ہے:

"میں تمہیں اللہ تعالیٰ سے ڈرنے کی وصیت کرتا ہوں کیونکہ یہ بہترین زیور اور سب سے محفوظ جائے پناہ ہے۔ چھوٹے بڑوں کا حق پہچانو۔ مسلمانوں کا خیال رکھنا اور اُن کی رائے پہ کام کرنا۔ حجاج کا احترام کرنا اُس نے تمہارے لئے بہت کچھ کیا ہے۔ خطاکار معافی چاہے تو معاف کر دینا، خطا پہ اصرار کرے تو بدلہ دینا"

# سوالات

۱۔ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کی سیرت پہ ایک ایسا مضمون لکھو جس سے ان کی سیاسی زندگی بھی واضح ہو جائے۔
۲۔ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کی اُن سیاسی غلطیوں پر بحث کرو۔ جن کی وجہ سے وہ ایک اسلامی جمہوری حکومت قائم کرنے میں ناکام رہے۔
۳۔ مندرجہ ذیل پر مختصر نوٹ لکھو:

(الف) مروان بن حکم (ب) توابین

(ج) مصعب بن زبیرؓ (د) مہلب بن ابی صفرہ

۴۔ خلیفہ عبدالملک حکومت بنی امیہ کا اصل بانی سمجھا جاتا ہے یہ کہاں تک صحیح ہے؟
۵۔ خلیفہ عبدالملک کے عہد میں مختار ثقفی نے کیا کیا جوہر دکھائے اور آخر اس کا خاتمہ کیسے ہوا؟
۶۔ خلیفہ عبدالملک کی فتوحات بیان کرو۔
۷۔ خلیفہ عبدالملک کے عہد میں کیا کیا اصلاحات ہوئیں؟

# ولید بن عبد الملک

## ۸۶ھ تا ۹۶ھ

ولید بن عبدالملک بن مروان کا بڑا لڑکا تھا۔ ۵۰ھ میں ولادہ بنت عباس کے بطن سے پیدا ہوا جو قبیلہ عبس سے تھی۔ بچپن سے ہی تعلیم کی طرف رغبت نہ تھی چنانچہ علم و فن سے بے بہرہ رہا مگر قدرتی طور پر ذہین اور اصول حکمرانی سے خوب واقف تھا۔ طبیعت ذرا سخت تھی۔ چونکہ باپ نے اپنی زندگی میں ہی ولید کی بیعت رعایا سے لے لی تھی۔ اس لئے باپ کی وفات کے فوراً بعد ۸۶ھ میں تخت نشین ہوا۔

اس کے باپ عبد الملک نے اپنے عہد میں سلطنت کی اندرونی شورش کو بالکل ختم کر دیا تھا اس لئے ولید کو تخت نشینی کے وقت سے ہی نہایت اطمینان و سکون کے ساتھ بیرونی فتوحات اور اشاعتِ اسلام کا موقع ملا۔ اس لئے فتوحات اور اشاعتِ اسلام دونوں اعتبار سے ولید کا عہد بنی امیہ کے دور کا سنہری زمانہ سمجھا جاتا ہے۔

## فتوحات

خوش قسمتی سے ولید کو چار نامور سپہ سالار اور فاتح مل گئے تھے جنہوں نے چین، ترکستان، سندھ اور سپین وغیرہ فتح کر کے اسلامی سلطنت کو بہت

وسعت دی۔ یہ کارہائے نمایاں قتیبہ بن مسلم، موسیٰ بن نصیر، محمد بن قاسم اور مسلمہ بن عبد الملک نے سرانجام دیئے۔ اب ہم ان چاروں سپہ سالاروں کی فتوحات الگ الگ بیان کرتے ہیں۔

## قتیبہ بن مسلم کی فتوحات
### ۱۔ چین و ترکستان

عبد الملک کے عہد میں مہلب اور اس کے ساتوں بیٹوں کے جنگی کارناموں نے خلیفہ کی حکومت کو چار چاند لگا دیئے تھے۔ مہلب کے بعد اس کے بیٹوں نے اسلامی حکومت کے دشمنوں کے دانت کھٹے کر دیئے جس سے اُن کا اقتدار و اثر روز بروز بڑھنے لگا۔ حجاج حاکم عراق نے ان کے اقتدار کو خطرے کی نگاہ سے دیکھا اور خلیفہ سے کہا کہ یہ مہلب کا خاندان عبد اللہ بن زبیرؓ کے خاندان میں سے ہے اس لئے مہلب کے بیٹے یزید کو خراسان کے ملک میں رکھنا مناسب نہیں۔ عبد الملک نے اس رائے سے اتفاق کر لیا اور ۸۵ھ میں یزید بن مہلب کو معزول کر کے اس کے بھائی مفضل بن مہلب کو خراسان کا والی مقرر کر دیا۔ مفضل نے بھی اپنے بھائی یزید کی طرح آس پاس فتوحات کیں اور کافی مالِ غنیمت ہاتھ آیا لیکن مفضل مالِ غنیمت سارے کا سارا لوگوں میں تقسیم کر دیا اور حکومت کے بیت المال میں کچھ جمع نہ کرواتا۔ ۸۶ھ میں حجاج نے مفضل کو بھی معزول کر دیا اور اس کی جگہ قتیبہ بن مسلم ایک مشہور فاتح کو مقرر کر دیا۔

قتیبہ بن مسلم نے خراسان پہنچتے ہی جہاد کی اہمیت پر ایک شاندار تقریر کی جس سے لوگ جان نثار کرنے کے لئے تیار ہو گئے۔ قتیبہ نے ترکستان پر چڑھائی کر دی۔ وہاں کئی حکمران چھوٹے چھوٹے علاقوں میں منقسم تھے اور ایک دوسرے کے سخت دشمن۔ قتیبہ کو ان کی باہم دشمنی بھی فائدہ دے گئی۔

قتیبہ نے دریائے جیجوں کو پار کیا تو صفانیاں (یا چغانیان یا صغانیان) کے حکمران نے اطاعت قبول کر لی اور تحائف وغیرہ پیش کیے۔ پھر آگے بڑھا تو شومان اور کفیان کے حکمرانوں نے بھی صلح کر لی۔ قتیبہ نے اپنے بھائی صالح کو نگرانی کے لیے ان علاقوں میں چھوڑ دیا اور خود واپس مرو آ گیا۔ حجاج کو معلوم ہوا تو اس نے قتیبہ کو لکھا کہ "لشکر چھوڑ کر واپس آ جانا اصولِ سپہ سالاری کے خلاف ہے۔ سپہ سالار کا کام یہ ہے کہ لشکر کشی کے وقت آگے رہے اور واپسی پر سب سے پیچھے"۔ اس پر قتیبہ پھر اپنے لشکر میں جا ملا۔ صالح نے قتیبہ کی غیر حاضری میں کاشان، فرغانہ اور خشیک وغیرہ علاقے فتح کر لیے تھے۔

۸۷ھ میں قتیبہ نے بادغیس کے حکمران نیزک کو لکھا کہ جو مسلمان تو نے قیدی بنا رکھے ہیں ان کو چھوڑ دو اور اطاعت قبول کر کے فوراً ہمارے پاس پہنچ جاؤ ورنہ انجام برا ہوگا۔ نیزک ڈر گیا اور مسلمان قیدیوں کو رہا کر کے خود قتیبہ کے پاس پہنچ گیا۔ قتیبہ نے صلح کر لی اور اسے واپس بھیج دیا کہ اب ہم تیرے علاقہ پر حملہ نہیں کریں گے۔

اسی سال قتیبہ دریائے جیجوں کو عبور کر کے بخارا کے علاقے میں داخل ہوا اور شہر بیکند پر حملہ آور ہوا۔ بیکند کے رئیس نے سغد اور قرب و جوار سے مدد لے کر قتیبہ کی فوج کے چاروں طرف سے راستے روک دیے۔ دو ماہ تک لڑائی رہی۔ حجاج کو معلوم ہوا تو اس نے قتیبہ کی کامیابی کے لیے دعائیں کرائیں۔ آخر مسلمانوں نے ایک دن زبردست حملہ کیا اور دشمن بھاگ کر قلعہ بند ہو گیا۔ مسلمانوں نے قلعہ توڑنا شروع کیا تو انہوں نے صلح کی درخواست دے دی۔ قتیبہ نے صلح منظور کر لی اور ایک حاکم مقرر کر کے واپس لوٹا۔ ابھی راستہ میں تھے کہ اطلاع ملی کہ دشمن نے پھر بغاوت کر دی

ہے۔ قتیبہ واپس لوٹا بزورِ شمشیر فتح کر کے، بہت سا مال و دولت لے کر سب باغیوں کو قتل کروادیا۔

۸۸ھ میں قتیبہ نے نوشکث اور امشنہ کو فتح کیا لیکن واپسی میں راستے پر شاہِ چین کا بھتیجا دو لاکھ فوج لیئے کھڑا تھا۔ قتیبہ کے پاس فوج تھوڑی تھی مگر اس شجاعت سے حملہ کیا کہ دشمن کے پاؤں اُکھڑنے لگے۔ ادھر بادغیس بھی فوج لے کر قتیبہ کی مدد کے لیئے آگیا۔ آخر دشمن بھاگ نکلا اور مسلمان فتح و نصرت سے واپس آئے۔

**بخارا پر قبضہ :۔** اسی سال قتیبہ نے بخارا پہ دوبارہ چڑھائی کی لیکن کامیابی نہ ہوئی۔ حجاج کو علم ہوا تو اُس نے نقشہ دیکھ کر ہدایات بھیجیں جن کے مطابق قتیبہ نے پھر حملہ کیا۔ ترک بڑی بہادری سے مسلمانوں کا مقابلہ کرتے رہے اور اسلامی فوج کا ایک بڑا حصہ بھاگنے لگا لیکن مسلمان عورتیں جو شریکِ جنگ تھیں انھوں نے مسلمانوں کو غیرت دلائی اور مار مار کر ان کے گھوڑوں کو واپس جنگ کی طرف پھیر دیا۔ مسلمان پھر سنبھلے اور اس زور کا حملہ کیا کہ ترک بھاگ نکلے۔ مسلمانوں نے بخارا کو فتح کر لیا۔ یہ فتح دیکھ کر قرب و جوار کے علاقے بھی آپ سے آپ مطیع ہو گئے۔

بادغیس کا حکمران اب تک مسلمانوں کے ساتھ مددگار رہا تھا لیکن مسلمانوں کی روز افزوں ترقی دیکھ کر ڈرا اور قتیبہ سے اجازت لے کر واپس لوٹا۔ پھر اپنے آس پاس کے علاقوں کے رئیسوں کو ساتھ ملا کر علمِ بغاوت بلند کر دیا۔ قتیبہ نے اپنے بھائی عبدالرحمٰن بن مسلم کو بارہ ہزار کی فوج دے کر طخارستان بھیجا اور خود باغیوں کی سرکوبی کے لئے روانہ ہوا۔ بڑی مشکل اور دشواری سے نیزک پکڑا گیا اور اسے قتل کر دیا گیا۔ باقی باغیوں کو بھی ایک ایک کر کے ختم کیا۔

**سمرقند کی فتح :** اہل سمرقند سغدی کہلاتے تھے۔ ان کے ساتھ مسلمانوں کے قدیم تعلقات و روابط تھے لیکن ترکستان کی جنگوں میں سغدیوں نے مسلمانوں سے بدعہدی کر کے ترکستان کے حکمرانوں کا ساتھ دیا۔ اسی لئے قتیبہ نے دوسری مہموں سے فارغ ہو کر سمرقند پر حملہ کر دیا۔ اس مہم میں مسلمانوں کے ساتھ ترکستان کے مقبوضہ علاقوں کے لوگ بھی امداد کے لئے شامل تھے۔ اسلامی حملے کی تاب نہ لا کر سمرقندی قلعہ بند ہو گئے اور ایک مہینہ تک مدافعت کرتے رہے جب محاصرہ کی مدت طویل ہو گئی تو سغدیوں نے آس پاس کے حکمرانوں کو لکھا کہ اگر آج اہل عرب ہم پر قابض ہو گئے تو کل تم پر بھی مسلط ہو جائیں گے اس لئے ہماری مدد کرو۔ چنانچہ تمام نے مل کر ایک بھاری فوج سمرقندیوں کی مدد کے لئے روانہ کی۔ قتیبہ کو معلوم ہوا تو اس نے اپنے بھائی صالح کو کچھ فوج دے کر روکنے کے لئے بھیجا۔ صالح نے اچانک ان پر حملہ کر دیا جس سے وہ لوگ سخت نقصان کے ساتھ شکست کھا گئے۔ صالح مال غنیمت کے ساتھ واپس قتیبہ کے پاس آ گیا۔ اس شکست کے بعد سغدیوں کے حوصلے پست ہو گئے اور مسلمانوں سے صلح کر لی۔ مسلمان سمرقند شہر میں داخل ہوئے۔ شہر میں ایک مسجد تعمیر کرائی گئی اور اس میں نماز پڑھی اور خطبہ دیا۔ اہل سمرقند بت پرست تھے اور ان کا عقیدہ تھا کہ جو کوئی ان بتوں کو ضرر پہنچائے گا خود تباہ و برباد ہو جائے گا۔ قتیبہ نے سارے بتوں کو توڑ دیا۔ پھر جب سغدیوں نے دیکھ لیا کہ بت ٹوٹنے سے بھی مسلمانوں کو کوئی نقصان نہیں پہنچا تو بہت سے لوگ آ کر مسلمان ہو گئے۔

**شاہ چین کی اطاعت :** چین کے بادشاہوں کا لقب خاقان تھا۔ مسلمانوں کے خلاف خاقان نے بھی سمرقندیوں کی مدد کے لئے ایک

بھاری فوج اپنے بیٹے کی سرکردگی میں بھیجی تھی۔ اس لئے قتیبہ نے چین پر بھی حملہ کرنے کی غرض سے تیاری کی۔ مجاہدین کے اہل و عیال کو حفاظت کے لئے سمرقند بھیج دیا۔ فرغانہ سے کاشغر تک پہاڑی رستہ صاف و درست کروا کر ایک تجربہ کار سردار کے تحت اسلامی لشکر آگے روانہ کیا۔ اسلامی فوج کاشغر فتح کر کے چین میں گھس گئی۔ خاقان اس جرأت سے گھبرا گیا اور قتیبہ کے پاس اپنا آدمی بھیجا کہ اپنا ایک وفد بھیجو جس کے ساتھ گفتگو کر کے میں کوئی فیصلہ کر سکوں۔ چنانچہ قتیبہ نے ہبیرہ بن مشرح کلابی کو چند اور آدمیوں کے ساتھ بھیجا۔ کئی ملاقاتیں ہوئیں۔ آخر خاقان نے وفد سے کہا کہ "بہتر ہے تم واپس چلے جاؤ کیونکہ مجھے معلوم ہے کہ تمہاری فوج ہلکی ہے اور میری فوج اس کو کچل کر رکھ دے گی"۔ ہبیرہ نے جواب دیا "اے خاقان! ہماری فوج کیسے کم ہو سکتی ہے جس کا ایک سرا چین میں ہے اور دوسرا سرا شام کے ساتھ ملا ہوا ہے۔ باقی رہا موت کا مسئلہ تو اس کا وقت معین ہے اگر میدانِ جنگ میں آ جائے تو سب سے بہتر ہے"۔ خاقان اس جواب سے گھبرا اٹھا اور کہا کہ "مصالحت کی کیا شرائط ہیں؟" ہبیرہ نے کہا "ہمارا سپہ سالار قسم کھا چکا ہے کہ جب تک تمہاری زمین کو روند نہ ڈالے گا اور جزیہ وصول نہ کر لے گا اس وقت تک واپس نہ جائے گا"۔ خاقان مسلمانوں کی فتوحات کی شہرت سن چکا تھا بہت سے تحائف اور مال قتیبہ کے پاس بھیج دیا۔ جزیہ بھی دیا اور اطاعت قبول کر لی چنانچہ قتیبہ واپس لوٹ آیا۔

## موسیٰ بن نصیر کی فتوحاتِ اندلس

ولید نے اپنے عہد میں افریقیہ کے والی حسان کو معزول کر کے موسیٰ بن نصیر کو والی مقرر کر دیا۔ ولید کے باپ عبدالملک بن

بن مروان کے زمانے میں تمام براعظم افریقہ فتح ہو چکا تھا اور قیروان اس کا صدر مقام تھا۔

افریقہ کے سامنے یورپ کے جنوب مغربی حصہ میں ایک جزیرہ نما ہے جو اس زمانہ میں اندلس (سپین) کہلاتا تھا۔ اندلس اور افریقہ کے درمیان دس میل چوڑا سمندر حائل ہے۔ اندلس کا ملک نہایت سرسبز و شاداب، زرخیز اور آب و ہوا کے اعتبار سے اعلیٰ ترین علاقہ ہے اور قیمتی دھاتوں کی کانیں بھی بہت پائی جاتی ہیں یہی وجہ تھی کہ اس ملک پہ اکثر حملے ہوتے رہتے اور فاتح لوٹ کھسوٹ کر کے واپس چلے جاتے اور وہاں قبضہ جما جاتے تھے۔ ساتویں صدی عیسوی کے آخر میں وہاں گاتھ قوم حکمران تھی۔ ملک کی حالت نہایت ابتر تھی۔ غلامی عام تھی اور غلام جانوروں سے بھی بدتر تھے جو بغیر آقاؤں کی مرضی کے شادی بھی نہیں کر سکتے تھے۔ غلام دن رات خون پسینہ ایک کر کے دولت کماتے اور وہ دولت آقاؤں کی عیش پرستی میں صرف ہوتی تھی۔ عوام پہ بھاری ٹیکس لگے ہوئے تھے۔ امراء کے محل اور پادریوں کی خانقاہیں حسین ترین عورتوں سے بھری ہوئی تھیں۔ پادریوں کا بڑا اثر و رسوخ تھا وہ چاہتے تو بادشاہ کو بھی تخت سے اتار سکتے تھے۔ یہودیوں کی حالت بہت ہی قابلِ رحم تھی۔ ان کی تمام جائیدادیں ضبط کر لی گئیں اور انہیں بامشقت غلامی کی سزا دی گئی تھی۔ عوام سخت تنگ آ کر کبھی کبھی بغاوت بھی کر دیتے لیکن بادشاہ طاقت سے انہیں دبا دیتا۔ اس زمانے میں اندلس کا بادشاہ کا نام وٹیزا تھا۔ وٹیزا نے کچھ اصلاحات نافذ کرنی چاہیں لیکن پادریوں نے بہو نوازی کے جرم میں بادشاہ کو تخت سے اتار دیا اور اس کی جگہ رذریق کو بادشاہ بنایا۔ اندلس کے قریب ترین افریقہ کا علاقہ مراکش ہے۔ مراکش کے شمالی سرے

پہ ایک قلعہ سبتہ پر ایک یونانی سردار بولیان کا قبضہ تھا۔ یہ سبتہ کا قلعہ دراصل روم کے تخت کا تھا لیکن جب رومی حکومت کا افریقہ سے خاتمہ ہو گیا تو اس کا تعلق اندلس کی عیسائی حکومت سے ہو گیا تھا چنانچہ بولیان اندلس کے رؤسا میں شمار ہوتا تھا اور بادشاہ وٹیزا نے اپنی بیٹی کی شادی بولیان سے کر دی تھی۔ دستور کے مطابق رؤساء کی اولاد اندلس کے بادشاہ کے محلات میں پرورش پاتی تھی تاکہ ان کو شاہی تربیت ملے مگر اصل میں معاملہ یہ تھا کہ بادشاہ جس خوبصورت لڑکی کو چاہے اپنی بیوی یا داشتہ بنا لے۔ چنانچہ بولیان کی نہایت حسین بیٹی فلورنڈا بھی رذریق کے محل میں جوان ہوئی اور ایک دن رذریق نے اس کے دامن عصمت کو بھی داغدار کر دیا۔ فلورنڈا نے اپنے باپ کو اطلاع دی کہ جس طرح ممکن ہو مجھے اس ظالم کے ہاتھوں سے بچاؤ۔ باپ غصہ سے بے تاب ہو گیا اور رذریق کے دربار میں پہنچ کر غصہ کو دانش مندی سے چھپا لیا اور کہا کہ فلورنڈا کی ماں سخت بیمار ہے اس لئے اسے کچھ دیر کے لئے اس کے پاس جانا چاہیے۔ رذریق معاملہ کی تہ کو نہ پہنچ سکا اس لئے اجازت دے دی اور رخصتی کے وقت باپ بیٹی کو مال و دولت بھی دیا۔ اندلس سے باپ بیٹی سبتہ پہنچے پھر بولیان افریقہ کے اسلامی دارالحکومت قیروان میں آیا اور موسیٰ بن نصیر کو سارا قصہ کہہ سنایا اور درخواست کی کہ وہ اندلس پر حملہ کر کے اسے تہ و بالا کر دے۔ بولیان نے کہا اندلس وہ مقام ہے جہاں دودھ اور شہد کی نہریں بہتی ہیں۔ رہنمائی اور جہازوں کی فراہمی کی ذمہ داری بھی بولیان نے اپنے سر لے لی۔

موسیٰ بن نصیر یہ قصہ سن کر غصہ سے بھڑک گیا اور خلیفہ ولید کو لکھا کہ اسے اندلس پر حملہ کی اجازت دی جائے۔ ولید نے لکھا کہ پہلے ایک

فوجی دستہ بھیج کر حالات کا جائزہ لو پھر حملہ کرو۔ چنانچہ موسیٰ نے ایک فوجی دستہ چار سو سپاہیوں کا یولیان کے ساتھ اندلس روانہ کر دیا۔ اس دستے کا سردار ظریف نامی ایک شخص تھا۔ یہ فوجی دستہ جلد واپس آ گیا اور اپنے ساتھ بہت سامان غنیمت بھی لایا۔ ظریف نے موسیٰ بن نصیر کو اطلاع دی کہ اندلس پر قبضہ نہایت آسان ہے جلدی کیجیے۔

**طارق بن زیاد اندلس میں :** موسیٰ بن نصیر نے اپنے نامور سپہ سالار طارق بن زیاد کو سات ہزار کا لشکر دے کر اندلس روانہ کیا۔ طارق سمندر پار کر کے اندلس کی اس ساحلی چٹان پر اترا جسے بعد میں "جبل الطارق" کہنے لگے اور کچھ دیر بعد "جبرالٹر" کے نام سے موسوم ہوئی۔ طارق نے ساحل پر اترتے ہی سب سے پہلے اپنی ان کشتیوں کو جلا ڈالا جن پر اسلامی فوج چڑھ کر اندلس آئی تھی۔ چنانچہ مسلمانوں کے سامنے فتح یا شہادت کے سوا کوئی اور راستہ باقی نہ رہا۔ اتفاق سے رذیق کا ایک سپہ سالار تدمیر (تھیوڈومر) ایک بھاری فوج کے ساتھ قریب ہی اترا ہوا تھا اس نے اطلاع پا کر اسلامی لشکر پر حملہ کر دیا لیکن مسلمانوں نے اس کی وہ درگت بنائی کہ سر پر پاؤں رکھ کر بھاگ نکلا اور جا کر رذیق کو ان الفاظ میں اطلاع دی :

> "اے بادشاہ! ہمارے ملک پر ایسے آدمیوں نے حملہ کیا ہے کہ نہ میں ان کا نام جانتا ہوں اور نہ وطن نہ اصل و نسل۔ میں یہ بھی نہیں کہہ سکتا کہ وہ کہاں سے آ گئے ہیں، آسمان سے گرے ہیں یا زمین سے نکل آئے ہیں۔"

شاہ رذیق نے فوراً فوجوں کو اکٹھا کرنا شروع کر دیا۔ ادھر اس دوران

میں طارق بن زیاد پیش قدمی کرکے برابر بڑھتا رہا اور الجزائر وغیرہ فتح کرکے
وادئ لکہ میں پہنچ گیا۔ رذریق بھی بھاری فوج لے کر مقابلہ پر آ کھڑا ہوا۔
طارق نے موسیٰ بن نصیر سے فوجی کمک مانگی ہوئی تھی، پانچ ہزار کی فوج
اور آ گئی اور کل بارہ ہزار ہو گئی۔ اسلامی فوجوں کے سامنے طارق بن زیاد
نے ایک شاندار تقریر کی جس سے ان کے حوصلے بڑھ گئے۔ اُدھر اندلسی
فوج میں حرکت ہوئی۔ آخر دریائے گوڈالٹ کے کنارے پر دونوں فوجیں ٹکرا
گئیں۔ اسلامی فوج نے اس شدت سے حملہ کیا کہ عیسائی بھاگنے لگے اور
اس قدر گھبرائے کہ بہت سے قتل ہوئے اور باقی بیشتر دریا میں گر کر ہلاک ہو
گئے شاہ رذریق بھی بھاگتا ہوا دریا میں گرا اور ڈوب کر مر گیا۔ اس قدر مالِ
غنیمت ہاتھ آیا کہ اندازہ نہ ہوتا تھا، گھوڑے ہی اتنے تھے کہ ساری اسلا
فوج کے لئے کافی ہو گئے۔ طارق نے موسیٰ بن نصیر کو فتح کی خوشخبری بھیجی
موسیٰ نے لکھا کہ ابھی پیش قدمی نہ کرنا میں خود آ رہا ہوں۔

طارق نے سردارانِ فوج سے کہا کہ موسیٰ بن نصیر کا یہ حکم ہے کہ
میرے آنے سے پہلے پیش قدمی نہ کی جائے تمہارا کیا مشورہ ہے؟ سب نے
کہا کہ عیسائی گھبرائے ہوئے ہیں اس لئے پیش قدمی نہ روکی جائے تو بہتر ہے
چنانچہ طارق نے فوج کے مختلف حصے کر کے چاروں طرف پھیلا دیئے
اور خود بھی ایک دستے کے ساتھ اندلس کے دارالحکومت کی طرف
بڑھا۔ سب دستوں کو فتح و نصرت حاصل ہوئی اور قرطبہ، مالقہ اور ریز
کے علاقے فتح ہو گئے۔ اسی دوران میں (۹۲) موسیٰ بن نصیر بھی ایک
بھاری فوج لے کر اندلس کے ساحل پر آ پہنچا۔ اس کے بعد موسیٰ اور طا
نے مل کر اندلس کے باقی علاقے بھی فتح کر لئے۔ موسیٰ نے ارادہ کیا

وسط یورپ سے گزرتا ہوا قسطنطنیہ فتح کرے لیکن خلیفہ ولید نے راستہ کی دشواریوں کے پیش نظر اجازت نہ دی اس لیے موسیٰ واپس افریقہ آ گیا اور بہت سے تحائف اور مال لے کر ولید کی خدمت میں حاضر ہوا۔

## محمد بن قاسم کی فتوحاتِ سندھ

سندھ اور ایران ایک ساتھ ملے ہونے کی وجہ سے ساسانیوں اور سندھیوں میں گہرے مراسم تھے۔ حضرت عمرؓ کے عہد میں ایران کی مہمات میں سندھی فوجیں بھی ایرانیوں کا ساتھ دیتی تھیں۔ ایران فتح ہو گیا تو بہت سے ایرانی سردار سندھ میں جا بسے اور کچھ عرب سردار بھی باغی ہو کر سندھ میں چلے گئے تھے۔ یہی وجہ تھی کہ یہ لوگ ہمیشہ مسلمانوں کے خلاف سازشیں کرتے رہے۔ یہ لوگ زیادہ تر مکران اور کرمان میں آباد تھے جو سندھ میں واقع ہیں۔

ولید بن عبدالملک کے عہد میں ایک واقعہ یہ ہوا کہ جزیرہ سراندیپ (لنکا) میں کچھ مسلمان تاجر آباد تھے۔ اُن میں سے ایک با اثر تاجر فوت ہو گیا۔ راجہ سراندیپ نیک دل تھا اُس نے مرحوم کی بیوی بچوں کو ایک جہاز میں بیٹھا کر عرب روانہ کر دیا۔ اور قیمتی تحائف بھی ولید کو پیش کرنے کے لیے ساتھ دے دیئے۔ راستہ میں دیبل کے مقام پہ راجہ داہر کے سپاہیوں نے جہاز پہ حملہ کر دیا اور مال و متاع لوٹ کر عورتوں اور بچوں کو قید کر لیا۔ اس مصیبت میں ایک مسلمان عورت کے منہ سے فریاد نکلی "اے حجاج مدد کرو" حجاج کو اطلاع پہنچ گئی تو اُس نے کہا "ٹھہرو! میں ابھی مدد کو آتا ہوں"۔

حجاج نے پہلے راجہ داہر کو لکھا کہ ہماری عورتوں اور بچوں کو واپس کر دو۔ داہر نے جواب دیا یہ کام بحری قزاقوں (لٹیروں) کا تھا اس لیے میں کچھ نہیں کر سکتا تم خود آ کر چھڑا لو۔ چنانچہ حجاج نے خلیفہ ولید سے منظوری لے کر عبیداللہ سلمی

کو چھ ہزار فوج کے ساتھ سندھ روانہ کیا۔ مقابلہ ہوا۔ مسلمانوں کو شکست ہوئی
اور عبداللہ اسلمی شہید ہو گئے۔ حجاج نے دوبارہ چھ ہزار فوج کے ساتھ بدیل
بن طہفہ کو بھیجا۔ اس لشکر نے بھی شکست کھائی اور بدیل میدان جنگ میں
شہید ہو گئے۔ حجاج نے تیسری بار اپنے داماد اور چچیرے بھائی محمد بن قاسم کو
چھ ہزار شامی فوج کے ساتھ بھیجا۔ محمد بن قاسم نوجوان تھا لیکن بڑا نڈر اور
بلا کا سپہ سالار تھا۔ یہ لشکر سب سے پہلے مکران پہنچا اور آس پاس کے چھوٹے
چھوٹے شہر فتح کر کے بندرگاہ دیبل پہنچ گیا۔ دیبل مضبوط قلعہ تھا مسلمانوں
نے محاصرہ کر لیا۔ اسلامی لشکر کے پاس ایک وہ "عروس" نامی منجنیق بھی تھی
جسے پانچ سو آدمی کھینچتے تھے۔ ایک عرصہ تک محاصرہ رہا لیکن کامیابی نظر نہ
آئی۔ دیبل شہر کے وسط میں ایک بہت بڑا مندر تھا جس میں بدھ کا بت رکھا
ہوا تھا۔ مندر کا برج شہر سے اوپر نکلتا تھا اور اس کے اوپر سرخ جھنڈا لہراتا
رہتا تھا۔ ایک دن مسلمانوں نے مندر کے برج پر منجنیق سے نشانہ لگایا اور
برج ٹوٹ گیا اور مقدس سرخ جھنڈا زمین پر گر گیا۔ اہل دیبل نے جھنڈے کا
گرنا بدشگونی سمجھی اور ہمتیں ہار دیں۔ مسلمانوں نے بڑے جوش سے حملہ کر دیا اور
کمند ڈال کر قلعہ کی فصیل پر چڑھ گئے اور بزور شمشیر شہر فتح کر لیا۔ محمد بن قاسم
نے مسلمانوں کو وہاں آباد کیا اور ایک جامع مسجد تعمیر کروائی۔ یہ کفرستان
ہند میں سب سے پہلی مسجد تھی۔ اس کے بعد محمد بن قاسم نیرون (جسے آج
کل حیدرآباد کہتے ہیں) آیا لیکن وہاں کے لوگوں نے صلح کر لی۔ اس کے بعد
بہت سے اور شہر فتح کئے۔ سربیدس (سری دیدس) پر بھی حملہ کیا لیکن
وہاں کے راجہ نے صلح کر لی اور خراج ادا کیا۔ تجھے سہوان (سہوان) کو طاقت
کے بل بوتے پر فتح کر لیا۔

اُدھر راجہ داہر پچاس ہزار فوج کے ساتھ مقابلہ کے لئے دریائے سندھ کے کنارے پہنچ گیا۔ محمد بن قاسم نے رات کے وقت کشتیوں کا پُل بنایا اور سندھ کو پار کر کے صبح ہوتے ہی راجہ داہر پر حملہ کیا۔ شدید معرکہ ہوا دونوں فوجیں بڑی بہادری سے لڑیں لیکن فتح مسلمانوں کو نصیب ہوئی اور راجہ داہر قتل ہو گیا۔ داہر کے قتل کے بعد سندھ کے کئی اور شہر آسانی سے مطیع ہو گئے۔ پھر محمد بن قاسم شہر راوڑ پہنچا، یہاں راجہ داہر کی ایک بہادر رانی مسلمانوں سے بدلہ لینے کی تیاریاں کر رہی تھی۔ مسلمانوں نے بڑھ کر شہر کا محاصرہ کر لیا اور شدید سنگ باری کی۔ رانی نے شکست کے آثار دیکھ کر قلعہ کا قیمتی سامان جلا دیا اور خود دوسری سہیلیوں سمیت ستی ہو (آگ میں زندہ جل) گئی۔ یہاں سے اسلامی فوج نے برہمن آباد کا رُخ کیا جہاں داہر کا ایک بیٹا لڑائی کی تیاریوں میں مصروف تھا۔ اس شہر کو بھی بزور شمشیر فتح کر لیا گیا۔ داہر کا لڑکا بھاگ گیا لیکن داہر کی ایک رانی لاڈلی برہمن آباد میں ہی گرفتار ہوئی۔ محمد بن قاسم نے اسے عزت کے ساتھ پردے میں ٹھہرایا پھر حجاج کی اجازت سے مسلمان کر کے اپنے نکاح میں داخل کر لیا۔

برہمن آباد کے بعد اسلامی لشکر ارور کی طرف بڑھا۔ یہاں داہر کا ایک لڑکا گوپی تھا جس نے یہ کہہ کر کہ داہر مرا نہیں آس پاس سے فوجی امداد طلب کی۔ محمد بن قاسم نے اپنی رانی لاڈلی کے ذریعہ اہل ارور کو کہلا دیا کہ داہر قتل ہو چکا ہے اس لئے اپنے آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالو۔ اہل ارور کو یقین آ گیا اور وہ گوپی کا ساتھ چھوڑ گئے۔ گوپی یہ حالت دیکھ کر کہیں بھاگ گیا اور شہریوں نے اطاعت قبول کر لی۔

اس کے بعد محمد بن قاسم نے ملتان کا رُخ کیا۔ یہ جگہ بدھ مت والوں کا

بڑا مرکز تھا۔ یہاں کا راجہ گور سنگھ پہلے سے مقابلہ کے لئے تیار کھڑا تھا اس لئے پہنچتے ہی سخت مقابلہ ہوا۔ آخر راجہ پیچھے ہٹ کر قلعہ بند ہو گیا۔ مسلمانوں نے محاصرہ کر لیا۔ محاصرہ لمبا ہوتا گیا اور مسلمانوں کے پاس کھانے پینے کا سامان بھی ختم ہو گیا آخر جانور ذبح کر کے کھاتے رہے۔ لیکن محاصرہ نہ چھوڑا۔ اسی دوران میں ملتان کے ایک شہری نے قلعہ کا ایک کمزور حصہ بتا دیا۔ مسلمانوں نے اُس حصہ پر شدید سنگ باری کر کے توڑ دیا۔ اہل شہر باہر نکلے لیکن ٹھہر نہ سکے اور شکست کھا گئے۔ شہر پر مسلمانوں نے قبضہ کر لیا۔ بلاذری مورخ کے بیان کے مطابق ملتان کے ایک مندر میں اٹھارہ گز لمبا اور دس گز چوڑا کمرہ سونے سے بھرا پڑا تھا جو کئی سو من وزن میں تھا۔

محمد بن قاسم کی فتوحات تو جاری رہیں لیکن اس زمانے میں ولید بن عبدالملک فوت ہو گیا۔ اس لئے باقی فتوحات سلیمان کے عہد میں بیان ہوں گی۔

## مسلمہ بن عبدالملک

قسطنطنیہ کی حکومت روم مسلمانوں کی سخت دشمن تھی۔ رومی مسلمانوں پر حملہ آور ہونے کا موقع ڈھونڈتے رہتے تھے اور کئی بار اسلامی مقبوضات پر چڑھ آئے۔ چنانچہ ولید نے اپنے بھائی مسلمہ بن عبدالملک کو مستقل طور پر رومی سرحد پر تعین کر دیا۔ مسلمہ اور ولید کا بیٹا عباس بن ولید دونوں رومیوں سے لڑتے رہتے اور ان دونوں سے ڈرتے۔ رومی خوفزدہ رہتے اور حملہ کرنے سے باز رہتے تھے۔ سرحد کی مختلف جنگوں میں ہر سال کوئی نہ کوئی علاقہ فتح ہو جاتا۔ طوانہ، عموانہ، قمونیہ، سسلیہ اور طرطوس وغیرہ کئی علاقے فتح ہو گئے۔

## وفات حجاج بن یوسف

سنہ ۹۵ ہجری میں حجاج بن یوسف ثقفی والی عراق کی وفات ہو گئی۔ یہ اموی حکومت

کا قوتِ بازو تھا اور اسی کی کوششوں سے بہت سے علاقے فتح ہوئے اور سلطنتِ اسلامی پھیلی۔ گو وہ بہت سخت گیر اور ظالم کہا جاتا ہے لیکن اگر حالات پر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ اُس زمانے میں سخت گیری کے بغیر چارہ نہ تھا۔ تاہم بعض اوقات اُس نے زیادتیاں بھی کیں۔ اس کے علاوہ وہ بڑا فصیح و بلیغ مقرر تھا اس کی بعض تقریریں عربی بلاغت کا بہترین نمونہ ہیں۔ قرآن کا بہترین قاری تھا۔ قرآن مجید پر اسی نے سب سے پہلے اعراب لگوائے تھے

### خلیفہ ولید کی وفات

جمادی الآخر ۹۶ھ میں خلیفہ ولید بن عبدالملک فوت ہوگیا۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ وفات کے وقت عمر ۴۵ برس کی تھی اور مدتِ خلافت سوا نو سال۔

## ولید کے عہد میں اصلاحات

### فوج میں وسعت

ولید کے عہد میں ایک ہی وقت میں کئی کئی محاذوں پر جنگیں جاری تھیں، یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ ولید نے فوج میں بہت زیادہ وسعت کی۔ فوج کی ضروریات کی ہر چیز ساتھ ہوتی تھی۔ سندھ کی مہم میں حجاج نے سوئی دھاگہ تک سامان میں رکھا ہوا تھا۔ سرکہ کو روئی میں ڈال کر خشک کر لیا جاتا اور وہ فوج کے ساتھ بھیجا جاتا تاکہ بوقتِ ضرورت پانی میں بھگو کر سرکہ تیار کر لیا جائے۔

### بحری طاقت میں ترقی

امیر معاویہؓ کے عہد میں ہی جہاز سازی کا کارخانہ قائم ہو گیا تھا مگر ولید کے زمانہ میں چونکہ بحری نقل و حرکت کی زیادہ ضرورت پیش آئی اس لیے کئی نئے کارخانے کھولے

گئے۔ موسیٰ بن نصیر کے قائم کردہ تونس کے کارخانہ میں ایک سو جہاز تیار ہوئے۔

## رفاہِ عامہ کے کام

اس سلسلے میں ولید کے عہد میں اس قدر کام ہوئے کہ دورِ خلفائے راشدین سے بھی بڑھ گئے۔ سڑکیں بنوائیں اور ان پر میل کے نشانات نصب کرائے۔ راستوں پر کنوئیں اور نہریں کھدوائیں، جابجا مسافروں کی سہولت کے لیے مہمان خانے تعمیر کروائے۔ ولید نے پہلی بار دولتِ اسلامیہ میں شفاخانے قائم کروائے، معذوروں اور اپاہجوں کے روزینے مقرر کر دیئے تاکہ بھیک مانگتے نہ پھریں۔ یتیموں کی پرورش اور تعلیم و تربیت کے انتظامات کیے۔ بازاری چیزوں پر نگرانی کروائی بلکہ خود ولید بازاروں میں جا جا کر قیمتیں پوچھتا اور کم کروا دیتا تاکہ غرباء خرید سکیں۔ ماہ رمضان میں روزہ داروں کے لئے مسجدوں میں کھانے کا انتظام کیا جاتا۔ جو لوگ قرآن حفظ کرتے ان کو عطیے اور انعام و اکرام سے نوازتا تاکہ لوگوں میں مزید شوق پیدا ہو۔

## فنِ تعمیر و تراش

عمارتیں بنوانے کا ولید کو بڑا شوق تھا یہاں تک کہ اپنی محفلوں میں ان خوبصورت عمارتوں کے تذکرے کرتے تھے۔ اس نے نئے نئے ڈیزائن اور نقش و نگار کو ترقی دی۔ دور دور کے ممالک سے کاریگر منگوائے جاتے اور عالی شان عمارتیں بنوائی جاتیں۔ مسجد نبوی کے لئے حاکم مصر سے بہت سا سونا، نقش و نگار کا سامان اور غیر ملکی اعلیٰ کاریگر منگوائے۔ دمشق کی جامع مسجد کے لئے بھی ولید نے دولت پانی کی طرح بہادی، بعض مؤرخ کہتے ہیں کہ اس مسجد پر ملک شام کا سات سال کا خراج صرف ہو گیا تھا اور ہندوستان، فارس اور روم و مغرب

سے کاریگر منگوائے گئے۔ جزیرہ قبرص سے اٹھارہ جہازوں پر سامان اور سونا چاندی آئے، سنگ مرمر دنیا کے مشہور مقامات سے منگوایا گیا۔ بارہ ہزار مزدور کام کرتے تھے اور نو سال میں مسجد مکمل ہوئی۔ تمام مسجد سنگ مرمر کی تھی جس میں رنگین پتھروں سے نقش و نگار کیے گئے تھے، یہ نقش و نگار فن کی اعلیٰ ترین یادگار تھے اور دور دور سے لوگ مسجد کو دیکھنے آتے تھے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے اپنے عہد میں اس مسجد میں نہایت قیمتی سونے چاندی کی چیزیں بے جا سمجھ کر نکلوا دینے کا ارادہ کیا کہ اتفاق سے روم کے قاصد آ گئے اور انہوں نے یہ مسجد دیکھ کر کہا "ہمارا خیال تھا کہ مسلمانوں کا عروج چند روزہ ہے لیکن اب معلوم ہوا کہ مسلمان زندہ رہنے والی قوم ہے" حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے اس کے بعد اپنا ارادہ ترک کر دیا۔

## مسجد نبویؐ کی تعمیر و توسیع

۸۸ھ میں ولید نے عمر بن عبدالعزیزؒ والئ مدینہ کو لکھا کہ مسجد نبویؐ کی پرانی عمارت گرا کر از سر نو شاندار تعمیر کی جائے اور امہات المومنین کے جو حجرے اور دوسرے مکانات ساتھ ہیں وہ خرید کر مسجد کی عمارت کو وسیع کر دیا جائے، جو لوگ مکانات دینے میں تامل کریں ان سے زبردستی لے کر ان کو قیمت ادا کر دی جائے جو قیمت نہ لے اس کی قیمت خیرات کر دی جائے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے اس حکم کی پوری تعمیل کی۔

ادھر ولید نے قیصر روم کو لکھا کہ ہم اپنے نبیؐ کی مسجد کی تعمیر کرنا چاہتے ہیں تم سے جو سامان ہو سکے بھیج دو۔ چنانچہ ایک لاکھ مثقال سونا، چالیس گٹھے کاشی کاری کا سامان اور بہترین کاریگر پہنچ گئے۔ مدائن سے بھی نقش و نگار کا باقی سامان منگوایا گیا۔ پھر حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے قاسم بن محمد بن ابی بکرؒ

سالم بن عبداللہؒ، ابوبکر بن عبدالرحمنؒ، عبیداللہ بن عبداللہؒ، عبداللہ بن عمرؓ وغیرہ اکابر مدینہ کی موجودگی میں مسجد نبویؐ کی پرانی عمارت گرائی اور انہی کے ہاتھوں سے نئی عمارت کی بنیاد رکھوائی۔ صرف قبلہ رُخ کی دیوار پر طلائی کام کا پینتالیس ۴۵ ہزار اشرفی خرچ آیا تھا جس سے ساری عمارت کے اخراجات کا اندازہ ہو سکتا ہے۔

## ولید کا عہدِ زرّیں

ولید اگرچہ علم و فضل سے بے بہرہ تھا مگر اس نے ثابت کر دیا کہ وہ سلیقۂ حکمرانی سے پوری طرح باخبر ہے۔ اس کے عہد میں فتوحات کی کثرت، اشاعتِ اسلام، دولت کی فراوانی، امن و سکون کی ارزانی، معاشرتی اور تمدنی ترقی سب اس بات کی ضامن ہیں کہ ولید کا زمانہ دورِ بنی امیہ کا عہدِ زرّیں ہے۔

# سُلیمان بن عبدالملک

## ۹۶ھ تا ۹۹ھ

عبدالملک بن مروان نے اپنے دو بیٹوں ولید اور سلیمان کو ترتیب وار ولی عہد نامزد کیا تھا اور اپنے باپ کی وصیت کو جو عبدالملک کے بعد اس کے بھائی عبدالعزیز کے حق میں تھی منسوخ کر دیا تھا۔ ولید نے بھی اپنے باپ کی تقلید کی کوشش کی اور اپنے بھائی سلیمان کو محروم کر کے اپنے بیٹے عبدالعزیز بن ولید کو ولی عہد بنانا چاہا۔ لیکن حجاج بن یوسف اور قتیبہ بن مسلم کے سوا باقی سب امرائنے اس تجویز کو پسند نہ کیا۔ تاہم ولید اپنے ارادے پر قائم رہا اور اس نے سلیمان کو کسی بہانے سے اس مقصد کے لئے بلایا۔ سلیمان کو حقیقت حال کا علم ہوگیا اس نے بیماری کا بہانہ بنا کر آنے سے انکار کر دیا۔ ولید خود سلیمان کے پاس گیا اور اسے ولی عہدی سے دست برداری پر مجبور کرنے کا ارادہ کیا لیکن ابھی وہ یہ انتظامات ہی کر رہا تھا کہ موت نے آلیا۔ اس ناکام کوشش سے سلیمان کے دل میں حجاج بن یوسف اور قتیبہ بن مسلم کے لئے نفرت پیدا ہوگئی۔

سلیمان بن عبدالملک بن مروان ولید کا چھوٹا اور حقیقی بھائی تھا۔ مدینہ میں ۶۰ھ میں پیدا ہوا اور ملک شام میں والد کے پاس تربیت پائی۔ اس سے کچھ حدیثیں بھی مروی ہیں۔ اپنے باپ کی وصیت کے مطابق ولید کے بعد ۱۵ جمادی الآخر ۹۶ھ کو تخت نشین ہوا۔

## نامور سپہ سالاروں سے انتقام

سلیمان نے تخت نشینی کے بعد ہی ولید کے عہد کے اُن تمام قیدیوں کو رہا کر دیا جو ناحق قید کر لیے گئے تھے چنانچہ جیل خانے بالکل خالی ہو گئے۔ حضرت عمرؒ بن عبدالعزیزؒ سلیمان کے مشیر تھے اس لیے عملی طور پر بہت سے اچھے کام ہوئے لیکن محاسن کے ساتھ ساتھ سلیمان کے انتقامی جذبے نے بھی اپنے رنگ دکھائے، اُس نے اُن تمام لوگوں کو جو اس کی ولی عہدی کے خلاف تھے خوب مزہ چکھایا۔ حجاج بن یوسف اور قتیبہ بن مسلم نامور اور سخت مزاج حاکم تھے، سلیمان کو ان دونوں کی سختی ناپسند تھی دوسرے ان دونوں نے سلیمان کی ولی عہدی کے خلاف ولید کو رائے دی یا رائے سے اتفاق کیا تھا اس سے بھی سلیمان ان کا مخالف تھا۔

حجاج کو پہلے سے ہی ڈر تھا کہ اگر ولید کے بعد سلیمان تخت نشین ہو گیا تو وہ اُسے نہیں چھوڑے گا لیکن اتفاق یہ ہوا کہ وہ خود ہی ولید سے ایک سال پہلے فوت ہو گیا۔ سلیمان نے حجاج کی بجائے اس کے داماد محمد بن قاسم فاتح سندھ سے بدلہ لیا۔ محمد بن قاسم ولید کے عہد سے ہی سندھ میں تھا اور ملتان فتح کر چکا تھا کہ ولید کی وفات ہو گئی۔ اُس نے اپنی فتوحات کا سلسلہ جاری رکھا اور ملتان کے اطراف سیلمان اور سرست دسورت کے علاقوں کو بھی مطیع کر لیا، پھر کیرج (جے پور) پہ چڑھائی کر کے راجہ کو شکست فاش دی اور کیرج پہ قبضہ کر لیا۔ محمد بن قاسم جو علاقہ فتح کرتا وہاں عادلانہ نظام قائم کر دیتا، لوگ اس سے بہت خوش ہوتے۔ سلیمان نے ابن قاسم کو معزول کر کے یزید بن ابی کبشہ کو سندھ کا حاکم مقرر کر دیا۔ یزید نے محمد بن قاسم کو گرفتار کر کے صالح بن عبدالرحمٰن والئے عراق کے پاس بھیج دیا۔ صالح کے

بھائی آدم کو جو خارجی تھا حجاج نے قتل کروا دیا تھا اس لیے صالح نے انتقام لینے کی خاطر محمد بن قاسم کو جیل میں ڈال دیا اور اتنی اذیتیں پہنچائیں کہ وہ بیچارہ وہیں مر گیا۔ اہلِ سندھ کو جب محمد بن قاسم کی موت کی خبر پہنچی تو وہ خون کے آنسو روئے اور اظہارِ عقیدت کے طور پر محمد بن قاسم کی تصویر بنا کر رکھی۔

سلیمان کی تخت نشینی کے وقت قتیبہ بن مسلم والئے خراسان تھا اُسے بھی خطرہ پیدا ہوا اور اُس نے سلیمان کو اپنی وفاداری کے کئی خطوط لکھے لیکن سلیمان کے جواب آنے سے پہلے ہی قتیبہ نے خراسان میں علم بغاوت بلند کر دیا سلیمان نے قتیبہ کو جواب میں حکومت کا پروانہ بھیج چکا تھا لیکن قتیبہ نے جواب کا انتظار کیے بغیر ہی بغاوت کا اعلان کر دیا تھا۔ قتیبہ کو اپنے علاقہ کے لوگوں پر بڑا ناز تھا لیکن جب وقت آیا تو کسی نے اس کی مدد نہ کی بلکہ جب قتیبہ نے قبیلہ بنی تمیم پر سختی کی تو وہ بگڑ گئے اور وکیع بن الاسود تمیمی کو اپنا سردار بنا کر قتیبہ کے مقابلہ میں آ کھڑے ہوئے۔ بڑی خونریز جنگ ہوئی اور قتیبہ شکست کے ساتھ قتل ہو گیا بلکہ اس کے بھائی اور لڑکے بھی میدان میں کام آئے۔ دشمنوں نے قتیبہ کا سر قلم کر کے سلیمان کے پاس بھیج دیا۔

تیسرا افسوس ناک واقعہ یہ ہوا کہ جب موسیٰ بن نصیر اندلس سے واپس آیا تو ولید اُس وقت بیمار پڑا تھا اور بچنے کی کوئی امید نہ تھی۔ چنانچہ سلیمان نے موسیٰ کو راستہ میں ہی کہلا بھیجا کہ ولید کے آخری لمحاتِ زندگی باقی ہیں اس لیے تم ایسی رفتار سے آؤ کہ دمشق پہنچنے تک ولید فوت ہو جائے۔ سلیمان کا مقصد یہ تھا کہ اندلس سے آئی ہوئی تمام دولت اُسے مل جائے۔ اُدھر موسیٰ کی خواہش تھی کہ خلیفہ ولید کی زندگی میں ہی دمشق پہنچ جائے اور ان کو خود اپنی فتوحات کے قصے سنائے چنانچہ موسیٰ نے اور جلدی کر کے راستہ کاٹا اور دمشق پہنچ گیا۔

ولید ابھی زندہ تھا اس نے موسیٰ کی فتوحات کی بڑی قدر افزائی کی۔ اس بنا پر سلیمان موسیٰ بن نصیر کا دشمن ہو گیا۔ ولید کی وفات کے بعد سلیمان نے موسیٰ بن نصیر کی برسر عام سخت تحقیر کی اور یزید بن مہلب کے مشورہ سے کئی لاکھ تاوان عائد کر دیا جسے موسیٰ پورا نہ کر سکا اور اسی تباہ حالی میں مبتلا ہو کر مدینہ میں فوت ہو گیا۔

# سلیمان کی فتوحات

## فتح قہستان و جرجان

قتیبہ کے بعد سلیمان نے یزید بن مہلب کو خراسان کا والی مقرر کر دیا تھا۔ حضرت عثمان غنیؓ کے عہد میں سعید بن عاص نے جرجان اور طبرستان کو فتح کر لیا تھا لیکن یہ علاقے چونکہ پہاڑی تھے اس لئے یہاں کے لوگ اکثر سرکش رہتے تھے اور بہت سے اسلام قبول کرنے کے بعد مرتد ہو گئے تھے۔ یزید بن مہلب نے ایک لاکھ فوج کے ساتھ جرجان پر چڑھائی کر دی اور سب سے پہلے شہر قہستان کا محاصرہ کیا۔ یہ علاقہ پہاڑی تھا لوگ باہر نکل نکل کر لڑتے اور پھر پہاڑیوں میں گھس جاتے۔ جب ہر طرف سے ناکہ بندی ہو گئی تو بھوکے مرنے لگے اور صلح کی درخواست کر دی۔ یزید نے بڑھ کر قبضہ کر لیا اور بہت سے آدمیوں کو گرفتار کر لیا۔ یہ دیکھ کر جرجان کے باشندوں نے پہلے ہی صلح کر لی اور سامان رسد سے اسلامی فوجوں کی خوب مدد کی۔ یزید نے چار ہزار مسلمان جرجان میں چھوڑے اور خود فوج لے کر طبرستان چلا گیا۔ وہاں کے لوگوں نے صلح کرنی چاہی لیکن اسلامی فوجیں مقابلہ کے لئے آتے بڑھیں آخر مجبور ہو کر

اہلِ طبرستان بھی نکل پڑے۔ مقابلہ ہوا اور حاکم طبرستان نے شکست کھائی اور اہل طبرستان پہاڑوں میں بھاگ گئے۔ مسلمانوں نے تعاقب کیا لیکن انہوں نے اوپر سے تیر اور پتھر برسانے شروع کر دیئے جس سے مسلمانوں کے کئی آدمی مارے گئے جو بچ گئے وہ واپس یزید کے پاس پہنچے۔ اس واقعہ کے بعد حاکم طبرستان نے حاکم جرجان سے خط و کتابت کر کے جرجان میں بغاوت کروادی جرجانیوں نے ان چار سو مسلمانوں کو قتل کر دیا جو جرجان میں موجود تھے اور پھر جرجان اور خراسان کا راستہ بند کر دیا۔ اُدھر حاکم طبرستان نے بھی ناکہ بندی کر دی اس طرح اسلامی فوج ہر طرف سے گھر گئی۔

آخر یزید بن مہلب نے ایک عجمی حیان نبطی کو طبرستان بھیجا کہ کسی طرح اُن لوگوں سے صلح کی صورت نکالو۔ اُس نے وہاں جا کر حاکم طبرستان سے کہا کہ اگرچہ مذہب نے ہم کو الگ الگ کر دیا ہے لیکن میں تمہاری ہی قوم کا ایک فرد ہوں اور تمہارا خیر خواہ بھی ہوں، یزید نے خراسان سے فوجیں طلب کی ہیں جن کا مقابلہ کرنا تمہارے بس کی بات نہیں اس لیے میرا مشورہ یہ ہے کہ فوراً صلح کر لو تاکہ تباہی سے بچ جاؤ اور یزید کے انتقام کا رُخ جرجان کی طرف پھر جائے گا۔ حاکم طبرستان کی سمجھ میں یہ بات آگئی اُس نے بہت سامال دے کر یزید سے صلح کر لی طبرستان سے ہٹ کر یزید نے جرجان کا رُخ کیا۔ باغی کبھی باہر نکل کر لڑتے اور کبھی بھاگ کر قلعہ بند ہو جاتے۔ اتفاق سے ایک واقف نے قلعہ میں پہنچنے کا راستہ بتادیا۔ چنانچہ ایک طرف سے یزید نے اور دوسری طرف سے خالد بن یزید نے حملے کر دیئے۔ اہل قلعہ حیران و پریشان ہو گئے اور آخر شکست کھا گئے۔ یزید نے مقتول مسلمانوں کا پورا پورا بدلہ لیا اور جرجانیوں کی قوت بالکل ختم کر دی۔ ایک شہر بسا کر مسلمان آبادی قائم کی اور جہم بن

قیس کو حاکم مقرر کر کے واپس خراسان آیا۔

**قسطنطنیہ پر حملہ**

بیزن طینی حکومت (روما) کا صدر مقام قسطنطنیہ تھا۔ یہ حکومت مسلمانوں کی شروع سے حریف رہی ہے۔ دونوں کی سرحدیں کئی مقامات پہ آپس میں ملتی تھیں اس لیے کہیں نہ کہیں تصادم ضرور ہوتا رہتا تھا۔ امیر معاویہؓ نے اپنے عہد میں قسطنطنیہ پہ حملہ کیا تھا لیکن کامیابی نہ ہوئی تھی۔ سلیمان نے ۹۸ھ میں ایک عظیم الشان لشکر تیار کیا اپنے بھائی مسلمہ کی سرکردگی میں بھیجا اور خود دابق میں ٹھہر گیا تاکہ حالات سے آگاہ ہوتا رہے اور سامانِ ضرورت پہنچاتا رہے۔ راستہ میں مسلمہ کو لیو نامی ایک رومی سردار ملا جس نے یقین دلایا کہ قسطنطنیہ کو فتح کروا دیگا مسلمہ نے لیو کو ساتھ لے لیا اور اس کی رہنمائی میں قسطنطنیہ پہنچا اور محاصرہ کر لیا۔ مسلمہ بہت سا سامان رسد ساتھ لایا تھا کہ دیر تک کام آئے اور فتح کیے بغیر ہی واپس نہ لوٹے لیکن پھر بھی اُس نے کھیتوں میں سبزیاں اور دوسری چیزیں بو دیں تاکہ ساتھ ساتھ کام آتی رہیں۔ محاصرہ نے طول پکڑا تو اہلِ روما نے مصالحت کی درخواست کردی لیکن مسلمہ نے انکار کر دیا۔ آخر رومیوں نے کسی طرح لیو کو خفیہ کہلا بھیجا کہ تُو اچھی طرح جانتا ہے کہ قسطنطنیہ میں طوائف الملوکی کا دور دورہ ہے اگر تم ہمارے پاس آجاؤ تو ہم تجھ کو بادشاہ تسلیم کرلیں گے۔ لیو نے موقع غنیمت سمجھا اور بہانہ سے اُدھر چلا گیا اور رومیوں نے اُسے بادشاہ بنا لیا۔ اتفاق سے اُن دنوں شدید سردی پڑنے لگی جو عربوں کے لیے ناقابلِ برداشت تھی چنانچہ بہت سے مسلمان بیمار ہو گئے۔ اُدھر مسلمانوں کی کشتیاں برف باری سے تباہ ہو گئیں۔ محاصرہ کو ایک سال گزر گیا تھا اُدھر خلیفہ سلیمان کی وفات کی خبر اور حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کی تخت نشینی کی خبر

آگئی۔ چنانچہ محاصرہ اُٹھا لیا گیا اور واپس ہو گئے۔

## وفاتِ سلیمان اور ولی عہدی

سلیمان نے اپنے بعد اپنے چچیرے بھائی عمرؓ بن عبدالعزیز اور پھر اپنے بھائی یزید بن عبدالملک کو ولی عہد نامزد کر دیا۔ لیکن اُس نے عمرؓ بن عبدالعزیز کے متعلق شبہ کیا کہ کہیں بنی مروان ان کی ولی عہدی سے انکار نہ کر دیں اس لیے اُس نے احتیاطاً ولی عہدی کے کاغذ کو بند کر کے مہر کر دی اور اُس بند لفافہ پر لوگوں سے بیعت لے لی کہ اِس میں جس کا نام ہے اس کو خلیفہ تسلیم کر لینا۔ اس طرح سب لوگوں نے جن میں بنی مروان بھی تھے بیعت کر لی۔

سلیمان صفر ۹۹ھ میں فوت ہو گیا۔ عمر ۴۵ برس تھی اور مدت خلافت پونے تین سال تھی۔

---

## سوالات

۱۔ خلیفہ سلیمان بن عبدالملک کے عہد کی فتوحات قلم بند کرو۔

۲۔ خلیفہ سلیمان نے تخت نشین ہوتے ہی اسلام کے مایہ ناز سپہ سالاروں کے ساتھ جو بدسلوکی کی اُس پر غیر جانبدارانہ بحث کرو۔

# حضرت عمرؒ بن عبدالعزیز

## ۹۹ھ تا ۱۰۱ھ

عمرؒ بن عبدالعزیز بن مروان بن حکم کے پوتے تھے۔ والدہ ماجدہ اُم عاصم حضرت عمرؓ بن الخطاب خلیفہ راشد کی پوتی تھیں اور عاصم بن عمرؓ کی بیٹی۔ آپ کی پیدائش ۶۱ھ میں ہوئی۔ دولت کی آغوش میں پلے تھے لیکن بچپن سے ہی علم وتقویٰ کا شوق تھا۔ مدینہ کے مشہور محدث صالح بن کیسان سے علم سیکھا۔ فطرتاً صالح تھے علم وفضل نے فطری صلاحیتوں اور قابلیتوں کو اور چمکا دیا چنانچہ اپنے وقت کے امام تھے۔ انہوں نے عملی طور پر جو کچھ اسلام کی خاطر کیا وہ کارنامہ تاریخ اسلام ہے۔ آپ شاہی خاندان کے رکن، خلیفہ عبدالملک کے حقیقی بھتیجے اور داماد تھے اس لیے ذمہ دار عہدوں پر فائز رہے۔ ولید کے عہد میں اور پھر سلیمان کے زمانے میں بھی مدینہ کے حاکم تھے۔ ۱۰ صفر ۹۹ھ کو تخت نشین ہوئے۔ جب عمرؒ بن عبدالعزیز کی خلافت کا اعلان کیا گیا تو مسجد سے انا للہ کی دو صدائیں بلند ہوئیں ایک عمرؒ بن عبدالعزیز کے منہ سے اس لیے نکلی کہ خلافت کا بارِ گراں اُن کے کندھوں پہ آ گرا ہے اور دوسری ہشام بن عبدالملک کے منہ سے کہ وہ تختِ حکومت کا متوقع تھا۔

خلافت کے اعلان کے بعد آپ گھبرائے۔ تو چہرے پہ سخت پریشانی

تھی۔ ایک ملازم نے پوچھا کہ آپ اتنے متفکر کیوں نظر آتے ہیں؟ فرمایا: "اس سے بڑھ کر فکرو تشویش کی اور کیا بات ہوگی کہ مشرق و مغرب میں اُمتِ محمدیہؐ کا کوئی ایسا فرد نہیں ہے جس کا مجھ پر حق نہ ہو اور بغیر مطالبہ اور اطلاع کے اُس کا ادا کرنا مجھ پر فرض نہ ہو۔"

چنانچہ آپ نے اپنے دل میں فیصلہ کر لیا کہ خلافت سے دست بردار ہو جائیں۔ لوگوں کو جمع کیا اور مندرجہ ذیل تقریر کی :-

"لوگو! میری خواہش اور عام مسلمانوں کی رائے لیئے بغیر مجھے خلافت کی ذمہ داریوں میں مبتلا کر دیا گیا ہے اس لیئے میری بیعت کا جو طوق تمہاری گردنوں میں ہے میں خود اُسے اُتارے دیتا ہوں تم جسے چاہو اپنا خلیفہ منتخب کر لو۔"

یہ الفاظ سنتے ہی لوگوں نے شور مچانا شروع کر دیا کہ "ہم نے آپ کو خلیفہ چُنا ہے اس لیئے ہم سب آپ کی خلافت پر راضی ہیں"۔ پھر کہیں آپ نے خلافت قبول کی اور دوبارہ تقریر کرتے ہوئے تقویٰ و آخرت کی تلقین کی اور خلیفۂ اسلام کی اصلی حیثیت واضح کر دی کہ میں تمہارا اصل خادم ہوں اللہ کے احکام نافذ کروں گا اور اپنی جانب سے کوئی فیصلہ نہیں کروں گا۔

حضرت عمرؓ بن عبد العزیز بڑی امیرانہ زندگی میں پلے تھے خود نفاستِ طبع کا یہ حال تھا کہ جب لباس پر ایک مرتبہ کسی کی نظر پڑ جاتی اُسے دوبارہ نہ پہنتے، لباس کے علاوہ داڑھی پر بھی خوشبو لگاتے اور اپنے زمانہ کے سب سے زیادہ خوش لباس شخص تھے۔ جب مدینہ کی ولایت پر چلے تو تیس اونٹوں پر ان کا ذاتی سامان لدا ہوا تھا۔ اس طرح کے رہنے سہنے والے شخص کو جب

ایک وسیع سلطنت کی خلافت ملی تو اللہ کے ڈر سے کانپ اٹھے اور یکسر زندگی بدل کے رکھ دی۔ اعلانِ خلافت کے بعد جب مسجد سے باہر نکلے تو شاہی سواری پیش کی گئی اور جلوس کی شکل میں گھر تک پہنچایا تا تھا لیکن آپ نے فرمایا "مجھے اس کی ضرورت نہیں میرا ذاتی خچر ہی میرے لئے کافی و موزوں ہے"۔ چنانچہ تمام جلوس منتشر کر دیا گیا۔

# اصلاحات

حضرت عمرؒ بن عبد العزیز نے فیصلہ کر لیا کہ خلافت راشدہ کا دوبارہ احیاء کیا جائے لیکن اصل مشکل یہ تھی کہ اموی حکومت اسلامی جمہوری حکومت میں تبدیل ہونی ناممکن تھی۔ اس لئے آپ نے سوچا کہ کم از کم اس حکومت کی خرابیاں ختم کر دی جائیں۔ چنانچہ آپ نے مندرجہ ذیل اصلاحات کیں:۔

## غصب شدہ مال کی واپسی

آپ سے پہلے شاہی خاندان کے ارکان، اموی حکام و عمال اور دوسرے سرداروں نے زیر دست لوگوں کے مال و جائیداد کو ذاتی جاگیریں بنا رکھا تھا۔ یہ ایک ایسا نازک مرحلہ تھا کہ سارے خاندان سے لڑائی مول لینے سے کم نہ تھا لیکن آپ نے پرواہ نہ کی اور سب سے پہلے اسی کام کو سرانجام دیا۔ خود آپ کے پاس بھی ایک بہت بڑی جاگیر تھی بعض لوگوں نے پوچھا اگر ایسا کیا تو اولاد کے لئے کیا انتظام کریں گے؟ آپ نے جواب دیا "انہیں میں اللہ کے سپرد کرتا ہوں" پھر آپ نے اہل خاندان کو جمع کیا اور کہا "تمہارے پاس دولت کا جو حصہ ہے اس میں میرے خیال کے مطابق نصف یا دو تہائی امت کا مال ہے"۔

سب نے کہا "خدا کی قسم نہ ہم اپنے آباؤ اجداد کو کافر بنا سکتے ہیں اور نہ اپنی اولادوں کو مفلس کریں گے اس لئے جب تک ہمارے سر تن سے جدا نہ ہو جائیں اُس وقت تک یہ جائیدادیں ہم واپس نہیں دے سکتے"۔ عمرؓ بن عبدالعزیز نے فرمایا "خدا کی قسم اگر اس حق میں تم میری مدد نہ کرو گے تو میں تم کو رسوا کر کے چھوڑوں گا"۔ پھر آپ نے باہر مجمع عام میں تقریر کی اور کہا میں یہ کام کر رہا ہوں۔ تقریر کے بعد جائیدادوں کے تمام کاغذات منگوائے اور ایک ایک کر کے قینچی سے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے۔ پھر سب خاندانی جاگیریں واپس کر دیں یہاں تک کہ اپنے پاس ایک نگینہ بھی نہ بچا۔ صبح سے دوپہر کی نماز تک یہ کام ختم کر دیا۔

گھر آئے تو اپنی بیوی فاطمہ سے متوجہ ہوئے۔ فاطمہ کو ان کے باپ عبدالملک نے ایک بیش قیمت پتھر دیا تھا۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے اُن سے کہا کہ اس پتھر کو بیت المال میں جمع کروا دو یا پھر مجھے چھوڑنے کے لئے تیار ہو جاؤ۔ بیوی نے پتھر فوراً بیت المال میں بھیج دیا۔

## فدک کا فیصلہ

فدک خیبر کا ایک گاؤں تھا جسے فتح خیبر کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے لئے مخصوص کر لیا تھا اور اس کی آمدنی اپنی اور بنی ہاشم کی ضروریات پر صرف فرماتے تھے۔ ایک مرتبہ حضرت فاطمہؓ نے آپ سے مانگا تھا لیکن آنحضورؐ نے انہیں نہیں دیا تھا۔ اسی لئے خلفائے راشدین نے بھی فدک کو اپنے انتظام میں رکھا اور اس کی آمدنی انہی مصارف پہ خرچ کرتے رہے جن پہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خرچ کیا کرتے تھے۔

مروان بن حکم نے اپنے عہد میں فدک کو جاگیر بنا لیا تھا چنانچہ وہ

عمرؓ بن عبدالعزیز کے قبضہ میں آ گیا اور اس کی آمدنی سے خاندان کے اکثر لوگوں کی پرورش ہوتی تھی لیکن اہل بیت کی وراثت میں نہ تھا۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے فدک کے گاؤں کو اپنے قبضے سے نکال دیا اور اس کو قدیم مصارف کے لیے مخصوص کر دیا اور فرمایا "جو چیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی پیاری بیٹی حضرت فاطمہؓ کو نہیں دی تھی اُس پر میرا کوئی حق نہیں ہو سکتا۔"

فدک کا معاملہ طے کرنے کے بعد آپ نے تمام عمال اور رؤسا سے غصب شدہ جاگیریں واپس حقداروں کو دلوائیں۔ چنانچہ عراق میں اس قدر مال واپس ہوا کہ شاہی خزانہ خالی ہو گیا اور وہاں کے سرکاری اخراجات کے لئے دارالخلافہ سے رقم بھیجنی پڑی۔ معمولی شہادت پر بھی مال واپس مل جاتا تھا اس لیے اس کام میں لوگوں کو زحمت نہ ہوئی۔ جو مر چکے تھے ان کے وارثوں کو مال مل چکا تھا۔

## بیت المال کی اصلاح

اُموی خلفاء نے تو بیت المال کو ذاتی خزانہ سمجھ رکھا تھا اور ہر جائز و ناجائز مال کو اس میں شامل کر لیتے تھے۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے سب سے پہلے بیت المال کے تمام ناجائز ذرائع بند کروا دیئے۔ غصب شدہ مال کی واپسی کے سلسلے میں آپ کے خاندان کا بہت سا مال بیت المال میں جمع ہو گیا تھا۔ خاندان کے تمام سرکاری وظیفے بند ہو گئے تھے۔ شاہی سواریوں کو اور تمام ذاتی سامان امارت جس میں لونڈی غلام تک شامل تھے سب فروخت کروا کر رقم بیت المال میں جمع کروا دی تھی۔ اس طرح بیت المال میں خاصی دولت آ گئی۔ حجاج نے اپنے زمانے میں بیت المال کی آمدنی بڑھانے کی خاطر غیر مسلموں سے جزیہ لینا شروع کر رکھا تھا جسے حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے گھٹا کر بند کروا دیا۔

اس حکم پر صرف مصر میں اس قدر لوگ مسلمان ہو گئے کہ جزیہ کی آمدنی بہت کم ہو گئی اور حاکم مصر نے لکھا کہ آمدنی اتنی کم ہو گئی ہے کہ مجھے قرض لے کر مسلمانوں کے وظیفے دینے پڑے ہیں۔ خلیفہ نے جواباً لکھا "جزیہ بہر حال بند کر دو۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہادی بنا کر بھیجے گئے تھے محصل (محصول لینے والے) بنا کر نہیں بھیجے گئے تھے"۔ اس سلسلے میں اس قدر سخت حکم جاری کیا کہ غیر مسلم جلدی جلدی اسلام لانے لگے۔ آپ نے لکھا کہ "اگر کسی غیر مسلم کا جزیہ ترازو میں رکھا جا چکا ہو اور اس حالت میں بھی وہ اسلام قبول کرے یا نئے سال کے آغاز سے ایک دن پہلے (جب کہ پورے سال کا جزیہ عائد ہو جاتا ہے) اسلام لے آئے تو بھی جزیہ نہ لیا جائے گا"۔ اس کے علاوہ جتنے ناجائز ٹیکس تھے ختم کر دیئے گئے۔

پھر بیت المال کی حفاظت کا بھی مضبوط انتظام کر دیا گیا اور ذرا سی بے احتیاطی پر بھی باز پرس ہوتی تھی۔ ایک دفعہ یمن کے بیت المال سے ایک اشرفی کم ہو گئی تو خلیفہ نے وہاں کے افسر خزانہ کو لکھا کہ "تمہاری امانت پر بد گمانی نہیں کرتا، لاپرواہی ضرور ہوئی ہے۔ میں چونکہ مسلمانوں کی طرف سے اُن کے مال کا مدعی ہوں اس لئے تم پر فرض ہے کہ اپنی صفائی میں شرعی قسم کھاؤ"۔ یزید بن مہلب والئے خراسان کو خیانت کے جرم میں معزول کر دیا تھا۔ دفتری اخراجات میں بھی کمی کر وا دی اور کفایت شعاری سے کام لینے کا حکم دیا۔

## عُمّال کا احتساب

اموی عمال (والی، حاکم) بڑے سخت گیر اور ظلم و جور کے خوگر بن گئے تھے، وہ اپنے اپنے علاقوں میں جو چاہتے کرتے تھے۔ سلیمان بن عبد الملک نے اپنے

عہدیں عمال کا سختی سے محاسبہ کیا تھا اور کئی والی معزول کر کے ان کی جگہ نئے مقرر کر دیئے لیکن ابھی اصلاح کی ضرورت باقی تھی جسے حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے پورا کر دیا۔

یزید بن مہلب والئے خراسان نے خلیفہ سلیمان بن عبدالملک کو ایک خط لکھا تھا جس میں اس نے اپنے علاقہ سے ایک بھاری رقم جزیہ اور ٹیکس کے طور پہ وصول کر رکھی تھی۔ یہ رقم وصول کئے بغیر سلیمان بن عبدالملک فوت ہو گئے تھے اور خط حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کے پاس پہنچ گیا۔ انہوں نے یزید بن مہلب کو لکھا اس رقم کی ادائیگی کر دو لیکن یزید نے جواب دیا کہ میں نے خلیفہ سلیمان کو محض اس لئے لکھا کہ مخالفین پہ رعب چھا جائے ورنہ رقم تو کوئی وصول نہ کی گئی تھی۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے کہا کہ ہمیں یہ جواب خاموش نہیں کر سکتا چنانچہ ابن مہلب کو گرفتار کر کے دمشق صدر مقام میں قید کر دیا۔ یزید کے بیٹے مخلد کو باپ کی قید کا علم ہوا تو دربار خلافت میں حاضر ہو کر کہا کہ" اے امیر المومنین اللہ نے آپ کو امت پہ خلیفہ بنا کر بڑا احسان کیا ہے اس لئے مہربانی ہو تو کچھ کم کر کے معاملہ طے کر دیں"۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے فرمایا" جب تک ایک ایک کوڑی وصول نہیں کر لوں گا تمہارے والد کو نہ چھوڑوں گا کیونکہ یہ حقوق المسلمین کا معاملہ ہے"! چنانچہ یزید بن مہلب آپ کے آخر عمر تک قید میں رہا پھر جب یزید نے سنا کہ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کا وقت آخر ہے تو قید سے بھاگ گیا اور بصرہ پہنچا۔ وہاں سے خلیفہ کو خط لکھا کہ" خدا کی قسم اگر مجھے آپ کی زندگی کا یقین ہوتا تو میں کبھی نہ بھاگتا لیکن مجھے اندیشہ ہے کہ آپ کے بعد یزید بن عبدالملک خلیفہ ہو گا اور وہ میری تکہ بوٹی کر ڈالے گا"

حجاج اور اس کے خاندان کے لوگوں نے عوام پر بڑے ظلم وستم ڈھائے تھے اس لئے حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ نے حجاج کے پورے خاندان کو یمن میں جلاوطن کر دیا اور وہاں کے حاکم کو لکھا کہ میں تمہارے پاس اُن لوگوں کو بھیج رہا ہوں جو عرب میں بدترین خاندان ہے اس کو اپنے حدودِ حکومت میں چھپا دو اور یہ لوگ ہر قسم کے ملکی حقوق سے محروم کر دیئے گئے ہیں۔

جراح بن عبداللہ والئِ خراسان کو لکھا کہ مجھے شکایت پہنچی ہے کہ تُو نومسلموں سے بھی جزیہ لیتا ہے اسے بند کر دو کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہادی بنا کر بھیجے گئے تھے محصل بنا کر نہیں بھیجے گئے تھے۔ جراح نے حکم کی تعمیل فوراً شروع کر دی تو لوگ گروہ در گروہ مسلمان ہونے لگے۔ پھر خلیفہ نے لکھا کہ "اپنے لوگوں کو درست کرنے کے لئے کوڑوں اور تلوار سے کام مت لو۔ لوگوں کی درستی عدل وانصاف سے ہوا کرتی ہے لہذا اسی چیز کو عام کر دو۔"

اہلِ سمرقند نے خلیفہ کو لکھا کہ قتیبہ بن مسلم نے ہمارے علاقہ پر نامنصفانہ قبضہ کر لیا تھا اس لئے ہمارے ساتھ انصاف کیا جائے۔ خلیفہ نے سلیمان بن ابی السریٰ کو لکھا کہ ایک قاضی مقرر کر کے معاملہ کا فیصلہ کر دو اور مجھے لکھو۔ چنانچہ حکم کی تعمیل میں فیصلہ اہلِ سمرقند کے حق میں ہو گیا کہ مسلمان سمرقند سے قبضہ اٹھا لیں اور باہر قدیم چھاؤنی میں چلے جائیں اور وہاں سے نئے سرے سے بزورِ شمشیر فتح کریں یا نیا صلح نامہ لکھیں۔ اہلِ سمرقند اس انصاف پسندی پر اتنے خوش ہوئے اور کہا کہ ہم موجودہ صورت حال پر ہی خوش ہیں اور ایسی عدل پرور قوم سے جھگڑا نہیں چاہتے۔

**ذمیوں سے حسنِ سلوک** | کسی حکمران کا عدل وانصاف جانچنے کے

لیئے اُس کا وہ سلوک دیکھا جاتا ہے جو اُس نے اپنے ماتحت غیر مذہب قوموں سے روا رکھا ہوتا ہے۔ اِس حیثیت سے بھی حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کا عہد عدل و انصاف کا نمونہ تھا۔ انہوں نے ذِمّیوں کے ساتھ جو عمدہ سلوک کیا اس کی مثال سوائے عمرِ فاروقؓ کے عہد کے کہیں نظر نہیں آتی۔ ذِمّیوں کو پوری مذہبی آزادی تھی، ان کے جان و مال کی پوری حفاظت تھی اور جزیہ کی وصولی میں نرمی اور سہولت تھی۔ ان میں اگر کوئی بوڑھا اور نادار ہوتا تو اس کی کفالت کا انتظام کیا جاتا اور کوئی جزیہ وغیرہ وصول نہ کیا جاتا۔ ایک ذِمّی کے خون کی قیمت ایک مسلمان کے خون کے برابر تھی۔ ایک بار حیرہ کے ایک مسلمان نے ایک ذِمّی کو قتل کر دیا۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ نے حیرہ کے حاکم کو لکھا کہ "قاتل کو فوراً مقتول کے ورثاء کے حوالہ کر دیا جائے وہ چاہیں تو قتل کریں چاہیں تو معاف کریں"۔ چنانچہ اس کے ورثاء نے قاتل کو قتل کر دیا۔ اگر کوئی مسلمان کسی ذِمّی کے مال پر دست درازی کرتا تو اُسے سخت سزا دی جاتی۔ ایک دفعہ ایک مسلمان نے سرکاری ضرورت کے تحت ایک ذِمّی کا گھوڑا زبردستی پکڑ لیا۔ خلیفہ نے مسلمان کو چالیس کوڑے لگوائے۔ ذِمّیوں کی غصب شدہ جائیدادیں بھی واپس کروا دیں۔ دمشق کا ایک گرجا عرصہ سے ایک مسلمان خاندان کی جاگیر میں چلا آتا تھا خلیفہ نے عیسائیوں کی درخواست پر اُسے واپس دلوا دیا۔ مقدمات میں ایک ذِمّی اور ایک شاہی خاندان کے فرد میں کوئی فرق نہ کیا جاتا تھا۔

## رفاہِ عامہ کے کام

ویسے تو ہر اصلاح رفاہِ عامہ میں شمار ہوتی ہے لیکن اصطلاحی معنوں میں بھی الگ اصلاحات ہوئیں۔ تمام ممالکِ اسلامیہ میں بکثرت سرائیں بنوائیں۔ تمام تر دور ممالک

کے حکام کو لکھا کہ کچھ فاصلوں پر سڑکوں کے ساتھ ساتھ سرائیں تعمیر کرائیں اور جو مسلمان اُدھر سے گزریں ان کی ایک دن رات میزبانی کی جائے اور جو بیمار ہو اس کی دو شبانہ یوم میزبانی کا اہتمام کیا جائے جس مسافر کے پاس گھر تک پہنچنے کا سامان نہ ہو اسے سامان مہیا کیا جائے۔ اس کے علاوہ نہریں، فوارے اور تالاب بنوائے۔

## احیائے شریعت

حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے دوسری اصلاحات کے ساتھ ساتھ شریعت اسلامی کو بھی از سر نو زندہ کر دیا۔ آپ سے پہلے اُموی خلفاء کے عہدوں میں بعض اُمور مذہبی راہ سے ہٹ چکے تھے آپ نے انہیں پھر سے شریعت کے مطابق کر دیا۔ تمام عُمّال کو لکھا کہ وہ شریعت کی سختی کے ساتھ پابندی کریں اور اس معاملہ میں قطعی تساہل سے کام نہ لیں۔ اکثر اموی خلفاء خصوصاً حجاج نماز کے وقت کی پابندی میں غفلت سے کام لیتا تھا۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے حکام کو لکھا کہ نماز کے وقت تمام کاروبار بند کر دو اور اس کی پوری پابندی کرو۔ حجاج کے زمانہ میں زکوٰۃ کا نظام بھی خراب ہو گیا تھا چنانچہ خلیفہ عمرؓ بن عبدالعزیز نے عدی بن ارطاۃ کو لکھا کہ "میں تم کو زکوٰۃ کے معاملہ میں حجاج کی روش سے روکتا ہوں وہ اس کو غیر محل سے لیتا تھا اور بے محل خرچ کرتا تھا"۔ آپ کے عہد میں مسئلہ قضا و قدر چھڑا آپ نے اس سے توبہ کرائی اور محدثین و فقہاء کو لکھا کہ وہ ان خیالات کو قبول نہ کریں۔

## ایک بدعتِ بد (تبرّیٰ) کا خاتمہ

اموی خلفاء نے ایک نہایت بُری بدعت (دین میں نئی بات) جاری کر رکھی تھی اور وہ یہ تھی خطبات میں حضرت علیؓ پر لعن و

طعن کیا کرتے تھے بلکہ اس بات کو خطبہ کا ایک لازمی جز بنا دیا گیا تھا حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کا یہ بھی شاندار کارنامہ تھا کہ انہوں نے اس رسمِ بد کو ختم کر دیا اور تمام عمال کو لکھا کہ خطبہ میں ان بُرے الفاظ کی جگہ قرآن مجید کی سورہ نحل کی ۹۰ ویں آیت (اِنَّ اللّٰہَ یَأْمُرُ ...... تَذَکَّرُوْنَ) تلاوت کی جائے۔ تبریٰ (بیزاری) کی اس رسمِ بد کو ختم کرنا بھی حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کا معجزہ سے کم کام نہ تھا۔

## علالت اور وفات

آپ کی وفات سے متعلق دو روایات ہیں ایک یہ طبعی علالت میں مبتلا ہو کر فوت ہوئے، دوسرے یہ کہ کسی نے کھانے میں زہر ملا دیا جس سے بیمار ہو کر فوت ہو گئے۔ بہرحال ۲۵ رجب سنہ ۱۰۱ھ کو آپ دنیا سے رخصت فرما گئے۔

# سیرت حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ

حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کی سیرت میں بیک وقت، علم و فضل، زہد و قناعت، عبادت و ریاضت اور حکومت و سلطنت کے جوہر آپ کے منارِ نظر آتے ہیں۔ چنانچہ امام احمد بن حنبلؒ اور دوسرے عالی مرتبہ علماء کی رائے ہے کہ آپ پہلی صدی ہجری کے مجدد تھے اور امام شافعیؒ و سفیان ثوریؒ کا قول ہے کہ آپ پانچویں خلیفۂ راشد تھے۔

آپؒ شاہی خاندان میں پیدا ہوئے اس لئے دولت و ثروت میں پرورش پائی لیکن دنیوی جاہ و جلال کے بجائے اپنے دامنِ دل کو دولتِ آخرت سے پُر کرنا پسند کیا۔ ان کے والد نے جب انہیں دمشق سے مصر اپنے دارالامارت

لے جانا چاہا تو آپ نے کہا " اے باپ کیا یہ نہیں ہو سکتا کہ مجھے مصر کے بجائے مدینہ منوّرہ حاضر ہونے کی اجازت دے دی جائے تاکہ میں وہاں رہ کر علماء و فقہاء کی صحبت سے استفادہ کر دں"۔ باپ نے اجازت دے دی۔ ذہانت و فطانت اور شوق و محنت نے اس درجہ تک پہنچا دیا کہ اگر آپ کے لیے حکومت مقدر نہ ہو چکی ہوتی تو آپ یقیناً مسندِ علم و فضل کے صدر نشین ہوتے۔ ابو نصر مدینی کہتے ہیں کہ میں نے ایک دن سلیمان بن یسار کو عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کی قیام گاہ سے نکلتے دیکھا تو اُن سے پوچھا کہ کیا آپ انہیں پڑھاتے ہیں؟ سلیمان نے جواب دیا" خدا کی قسم وہ تم سب سے زیادہ جانتا ہے"۔ مجاہد کہتے ہیں" ہم عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کو پڑھانے آئے مگر اُن سے پڑھ کر اُٹھے"۔ میمون بن مہران کا قول ہے" عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کے سامنے علماء وقت کی حیثیت شاگردوں کی سی ہے"۔ لیث کہتے ہیں کہ مجھ سے ایک ایسے شخص نے بیان کیا جو عبداللہ بن عباسؓ اور عبداللہ بن عمرؓ کے حلقہ ہائے درس میں بیٹھ چکا تھا کہ" ہم نے جس مسئلہ کی بھی تحقیق کی عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کو اس کے اصول و فروع پر سب سے زیادہ حاوی پایا۔

خلافتِ راشدہ کا سنگِ بنیاد شوریٰ تھا یعنی احکام اسلام کے نفاذ کی ذمہ داری جس شخص سے متعلق ہو وہ جمہور کی رائے سے منتخب ہوا ہو۔ نصف صدی سے زیادہ عرصہ گزر چکا تھا کہ یہ بنیاد متزلزل ہو چکی تھی۔ ہر خلیفہ اپنے بعد حکومت کے لئے ایک یا ایک سے زیادہ ولی عہد مقرر کر دیا جاتا تھا، خود عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کا تقرر بھی اسی طرح ہوا تھا۔ آپ نے سب سے پہلے اسی بنیاد کو درست کیا اور مسلمانوں کو جمع کر کے اعلان کر دیا کہ میری خواہش اور عام مسلمانوں کی رائے کے بغیر مجھے خلافت ملی ہے میں اس سے

دست بردار ہوتا ہوں تم جسے چاہو خلیفہ منتخب کر لو۔" لوگ پکار اُٹھے "ہم نے آپ کو خلیفہ بنایا ہے ہم سب آپ کی خلافت پر راضی ہیں۔" آپ نے لوگوں کو درست کرنے کے بجائے پہلے خود اپنے آپ کو اپنے خاندان کو درست کیا اور اصلاح کی پہلی ضرب اپنے گھر پہ لگائی۔ اپنی ذات کے تمام قیمتی کپڑے اور سامان بیچ کر بیت المال میں جمع کروا دیا بیوی سے تمام زیورات لے لئے اور اس کے باپ کا دیا ہوا ایک قیمتی ہیرا لیتے وقت اُسے یہ کہا کہ "یا یہ ہیرا بیت المال میں جمع کرا دو یا مجھے چھوڑنے کے لئے تیار ہو جاؤ۔" پھر اپنے خاندان کے لوگوں کو جمع کر کے کہا کہ "خدا کی قسم میں تم سے جاگیریں واپس لے کے چھوڑوں گا خواہ تمہیں رسوا کیوں نہ کرنا پڑے۔" اپنے زمانے کا سب سے خوش لباس بعد میں پیوند لگے ہوئے کپڑے پہن کر خوش ہوتا۔

ابو سلیمان دارانی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ عمر رضی اللہ عنہ بن عبد العزیز اویس قرنی رضی اللہ عنہ سے بھی زہد و تقویٰ میں آگے ہیں کیونکہ عمر رضی اللہ عنہ بن عبد العزیز کے پاس دُنیا پوری آن بان کے ساتھ آئی اور انھوں نے اُسے ٹھکرا دیا اور اویس قرنی رضی اللہ عنہ کو دُنیا سے واسطہ ہی نہیں پڑا۔ خشوع و خضوع کا یہ حال تھا کہ جب موت کا ذکر آتا تو آپ کے بدن پہ لرزہ طاری ہو جاتا۔ آپ کی بیوی فاطمہ کہتی ہیں کہ عشاء کی نماز پڑھ کر مصلے پہ بیٹھ جاتے اور روتے رہتے یہاں تک کہ آنکھ جھپک جاتی۔ جب آنکھ کھلتی تو پھر رونے لگتے اور یہ سلسلہ صبح تک رہتا۔

امراء و حکام بادشاہ کے دست و بازو ہوتے ہیں۔ آپ نے تمام امراء و حکام کو عادلانہ نظام قائم کرنے کے لئے ہدایات جاری کر دیں اگر

سختی اور ظلم و ستم کی بجائے نرمی اور رحمت و شفقت سے معاملات طے کرنے کا حکم دیا۔ ذمیوں سے وہ سلوک کیا کہ لوگ جوق در جوق اسلام میں داخل ہونے لگے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اسلامی دُنیا امن و امان کا گہوارہ بن گئی۔ آپ کی وفات کی خبر سُن کر شاہِ رُوم نے رو کر کہا :-

"اگر عیسٰیؑ مسیح کے بعد کوئی شخص مُردوں کو زندہ کر سکتا تو وہ عمرؓ بن عبدالعزیزؒ ہوتے۔ میں اُس راہب کو پسند نہیں کرتا جو دُنیا سے منقطع ہو کر عبادت خانہ میں جا بیٹھے۔ میں اُس راہب پر تعجب کرتا ہوں جو دُنیا کو اپنے قدموں کے نیچے رکھتا تھا اور پھر بھی راہبانہ زندگی بسر کرتا تھا۔"

---

## سوالات

۱۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کی سیرت اور طرزِ سیاست پر ایک مضمون قلم بند کرو۔

۲۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ نے جو اصلاحات نافذ کیں ان کی نوعیت اور نتائج سے بحث کرو۔

۳۔ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ پانچویں خلیفۂ راشد تھے؟ یہ کہاں تک درست ہے؟

# یزید بن عبدالملک

## ۱۰۱ھ تا ۱۰۵ھ

یزید بن عبدالملک بن مروان ۶۵ھ میں پیدا ہوا۔ اس کی ماں عاتکہ یزید بن معاویہ کی لڑکی تھی سلیمان بن عبدالملک نے عمرؓ بن عبدالعزیزؒ اور یزید بن عبدالملک کو یکے بعد دیگرے ولی عہد مقرر کر دیا تھا چنانچہ وصیت کے مطابق یہ تخت نشین ہوا۔ خلیفہ ہونے کے بعد صرف چالیس روز تک حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کے نقش قدم پہ چل سکا پھر ان کی قائم کردہ تمام اصلاحات منسوخ کر کے دوبارہ حکومت کو بنی امیہ کے پرانے دستور کے مطابق کر دیا۔ یہ پہلا خلیفہ تھا جس نے شراب پینی شروع کی اور راگ ورنگ میں وقت ضائع کیا۔

### یزید بن مہلب کی بغاوت

حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ نے یزید بن مہلب والئے خراسان کو خراج نہ ادا کرنے پہ قید کر رکھا تھا لیکن ان کے آخر وقت میں وہ قید سے بھاگ گیا تھا کیونکہ اُسے ڈر تھا کہ اِن کے بعد یزید بن عبدالملک اُس کو زندہ نہ چھوڑے گا ابنِ مہلب بھاگ کر بصرہ پہنچا جہاں عدی بن ارطاۃ والی تھا۔ ابنِ مہلب نے اپنے حامیوں کی مدد سے عدی بن ارطاۃ کو نکال کر خود بصرہ پہ قبضہ کر لیا اور فارس اور اہواز تک اپنی حکومت قائم کر لی۔ اس کے فوراً بعد ابنِ مہلب نے

شام پر حملہ کرنے کے لئے ایک بھاری فوج تیار کی اور لوگوں کو جہاد پر اکسایا کہ بنی امیہ کے مقابلہ میں آنا کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی دعوت پر لبیک کہنے کے مترادف ہے۔ حضرت حسن بصریؒ نے اس کی مخالفت کی لیکن لوگوں نے انہیں اس خیال سے خاموش کرادیا کہ کہیں ابن مہلب انہیں قتل نہ کر دے۔

پھر یزید بن مہلب فوج کے ساتھ واسط کی طرف نکلا۔ ادھر یزید بن عبدالملک نے اس کے مقابلہ کے لئے اپنے بھائی مسلمہ بن عبدالملک کو فوج دے کر بھیجا۔ دونوں میں سخت جنگ ہوئی۔ جنگ میں یزید بن مہلب اور اس کا بھائی حبیب دونوں مارے گئے اور مسلمہ کو فتح نصیب ہوئی۔ مہلب کے باقی بیٹے بصرہ سے کشتیوں پر سوار ہو کر مشرق کی جانب بھاگ نکلے۔ اور ایک فوجی دستہ تعاقب میں بھیجا گیا۔ کرمان کے قریب جب کشتیوں سے اترے تو قندابیل کے مقام پر فوجی دستے سے مقابلہ ہوگیا۔ سوائے دو بچوں ابوعتبہ بن مہلب اور عثمان بن مفضل بن مہلب کے کوئی اور زندہ نہ چھوڑا گیا۔ چنانچہ مہلب جیسے نامور سپہ سالار کا تمام خاندان ختم ہو گیا۔

**فتوحات** اسی دوران میں سمرقند کے ترکوں اور اہلِ سغد نے علم بغاوت بلند کر دیا۔ سعید حرشی آلِ مہلب کے خاتمے کے بعد خراسان کا امیر مقرر کیا گیا تھا۔ سعید حرشی نے بھاری فوج کے ساتھ سغدیوں اور ترکوں سے جنگ کی اور ان پر قابو پا لیا۔

خزر اور آرمینیہ میں ثبیت نہرانی سرحد پر متعین تھا۔ اہلِ خزر نے آس پاس سے مدد لے کر مرج حجارہ کے مقام پر مسلمانوں سے جنگ کی۔ اسلامی فوج کو شدید نقصان پہنچا اور مسلمان بھاگ کر شام میں آ گئے۔ یزید بن عبدالملک

نے جراح بن عبداللہ حکمی کو لشکر جرار دے کر روانہ کیا۔ یہ لشکر پہلے بردعہ پہنچا پھر دریائے کر کو عبور کر کے اہل خزر پر حملہ آور ہوا اور دشمن کو شکست فاش دی۔ پھر اسلامی فوج نے تھوڑا آگے بڑھ کر ایک مضبوط قلعہ پر بھی قبضہ کر لیا۔ پھر بلنجر پر چڑھائی کی، بڑی خون ریز جنگ کے بعد مسلمان فتح یاب ہوئے۔ بادشاہ بھاگ گیا تھا جراح نے بادشاہ کے پاس اس کے بیوی بچے بھی محفوظ بھیج دیئے۔ یہ مہربانی دیکھ کر بادشاہ خود حاضر ہو گیا۔ جراح نے بادشاہ کو اس کا سارا مال دے دیا اور شہر بھی واپس کر دیا اور شرائط طے کر لیں کہ وہ مسلمانوں کا وفادار رہے گا اور خلیفہ کو مسلمانوں کے دشمنوں کی اطلاعات دیتا رہے گا۔

**ولی عہدی**

یزید بن عبدالملک کا ارادہ تھا کہ اپنے بعد اپنے بیٹے ولید کو ولی عہد بنائے لیکن مشیروں نے مشورہ دیا کہ ولید کم سن بچہ ہے اس لئے یہ درست قدم نہ ہو گا۔ چنانچہ یزید نے اپنے بعد اپنے بھائی ہشام بن عبدالملک اور اپنے بیٹے ولید بن یزید کو یکے بعد دیگرے ولی عہد مقرر کر دیا۔

**وفات**

۲۵ شعبان ۱۰۵ھ کو یزید بن عبدالملک سِل کی بیماری میں مبتلا رہ کر فوت ہو گیا۔ عمر تقریباً چالیس برس تھی اور مدتِ خلافت چار برس ایک مہینہ۔

# ہشام بن عبد الملک

## ۱۰۵ھ تا ۱۲۵ھ

یزید بن عبد الملک کے بعد اُس کا بھائی ہشام بن عبد الملک ۱۰۵ھ میں تخت نشین ہوا۔ ہشام ۷۲ھ میں پیدا ہوا تھا جب کہ عبد الملک عراق میں مصعب بن زبیرؓ کے ساتھ جنگ میں مشغول تھا۔ اس کی والدہ عائشہ بنت ہشام بن اسماعیل مخزوم خاندان سے تعلق رکھتی تھی۔ والدہ نے اپنے باپ کے نام پہ بچہ کا نام رکھا تھا اور اسی نام سے مشہور ہوا۔ یزید کی وفات پہ ہشام رصافہ میں تھا وہیں تاج پوشی کی رسم ادا کی گئی پھر دمشق پہنچا اور عام بیعت ہوئی۔ ہشام بڑا مدبر، حلیم اور عقل مند خلیفہ تھا۔ بیس برس حکمرانی کی اور اندرونی اور بیرونی سب مہمات درپیش تھیں لیکن وہ اپنی ہمت اور استقلال سے سب پہ قابو پا گیا، اسی لئے بنی امیہ کے بہترین خلفاء میں شمار ہوتا ہے۔

## مہمات و فتوحات

**خراسان و ترکستان** بنی امیہ میں ایک بُری بات یہ پیدا ہو گئی تھی کہ وہ قومی عصبیت کا شکار ہونے لگے۔ ہشام قحطانیوں کو پسند کرتا تھا اور مضریوں کو ناپسند۔ چنانچہ اُس نے عراق

کے والی ابن ہبیرہ کو جو مضری تھا معزول کر کے وہاں خالد بن عبداللہ قسری کو مقرر کیا جو قحطان قوم سے تعلق رکھتا تھا۔ خالد نے اپنی مرضی سے اپنے بھائی اسد بن عبداللہ کو خراسان کا اور جُنید بن عبدالرحمٰن کو سندھ کا والی بنا کر بھیج دیا۔ اسد بڑا بہادر اور شجاع تھا اس نے ہرات اور غور کے پہاڑوں میں کئی جنگیں کیں اور فتح حاصل کی۔ ۱۰۷ھ میں اس نے شہر بلخ آباد کیا اور برمک (برمکی خاندان کا باپ) نے اس شہر کی بنیاد رکھی۔ یہاں فوجی چھاؤنی بھی قائم کی۔ اسد مضریوں کا سخت مخالف تھا اس لئے نصر بن سیار، عبدالرحمٰن بن نعیم، سورہ بن حر وغیرہ کو جو بڑے بڑے نامور لوگ تھے کوڑے لگوا کر اور سر منڈوا کر اپنے بھائی خالد کے پاس عراق بھیجا۔ ہشام کو جب معلوم ہوا تو اس نے خالد کو لکھا کہ اسد کو فوراً معزول کر دو۔ چنانچہ ہشام نے خود اسد کی جگہ اشرس بن عبداللہ سلمی کو خراسان کا والی مقرر کر دیا۔ اشرس حلیم اور فاضل آدمی تھا۔ اہلِ خراسان اس کے آنے پر بہت خوش ہوئے۔ اسی کی کوشش سے بہت سے ذمی مسلمان ہو گئے جس سے جزیہ کی آمدنی میں خاصی کمی ہو گئی۔ صدر مقام دمشق سے سمرقند کے حاکم کو حکم آیا کہ جو ختنہ کرائے، قرآن پڑھے اور شرعی فرائض کی پابندی کرے اس کا جزیہ چھوڑ دو باقی سب سے وصول کرو۔ سمرقند میں اشرس کی طرف سے ابوصیدا تبلیغِ دین پر مامور تھا۔ سمرقند میں ابوصیدا نے اس حکم کی مخالفت کی اور نومسلموں کو کہا کہ تم پرواہ نہ کرو اور جزیہ مت ادا کرو۔ دیگر مسلمانوں نے بھی ابوصیدا کا ساتھ دیا۔ لیکن اشرس کے امیر فوج نے لوگوں پر سختی شروع کر دی جس سے بہت سے نومسلم دین چھوڑ گئے اور ترکوں سے جا ملے۔ اشرس خود فوج لے کر آیا اور دریائے جیحون کو عبور کر کے باغیوں کے مرکز بیکند کا محاصرہ کر لیا۔ ترکوں

نے پانی روک لیا لیکن مسلمانوں نے زبردستی پانی چھین لیا اور خونریز جنگ ہوئی جس میں مسلمان غالب رہے۔

خاقانِ ترکستان نے یہ دیکھ کر کہ ہر طرف شورش بپا ہے خراسان کے سب سے بڑے شہر کمرجہ پہ حملہ کر دیا جہاں کچھ مسلمان، سغدی، ذمّی اور دوسرے لوگ موجود تھے۔ مسلمانوں نے قلعہ بند ہو کر مدافعت کی جنگ کہ عورتوں اور بچوں نے بھی شرکت کی۔ خاقان کی سخت دھمکی کا بھی اہل کمرجہ پہ کچھ اثر نہ ہوا۔ آخر تنگ آ کر خاقان نے محاصرہ اُٹھا لیا۔ مسلمان نکل کر دبوسیہ میں آ گئے۔

سنہ ۱۱۱ھ میں ہشام نے اشرس کو معزول کر کے اس کی جگہ جنید بن عبدالرحمٰن کو خراسان کا والی مقرر کیا۔ جنید نے قحطانیوں کو معزول کر دیا اور ہر جگہ مضری عمال مقرر کر دیئے۔ پھر جنید نے ترکستان پہ کئی حملے کئے اور انہیں شکست فاش دی اور خاقان کا چچیرا بھائی گرفتار کر لیا۔ سنہ ۱۱۲ھ میں جنید نے طخارستان پہ فوج کشی کر دی۔ اُدھر سمرقند کے مسلمانوں پہ ترکوں نے حملہ کر دیا۔ سمرقند کے حاکم سورہ بن الحرا نے مدد کے لئے جنید کو لکھا۔ جنید کے پاس اگرچہ فوج تھوڑی تھی جلدی سے دریائے جیحون پار کر کے آگے بڑھا۔ سمرقند کے قریب تھا کہ خاقان بھاری فوج لے کر مقابلہ میں آیا۔ سخت معرکہ ہوا اور کئی دن لڑائی جاری رہی مسلمان تھوڑے تھے لیکن بڑی ثابت قدمی سے لڑے۔ جنید نے صورتِ حالات کا جائزہ لے کر سورہ کو لکھا کہ سمرقند چھوڑ کر فوراً ہمارے ساتھ آ ملو۔ سورہ بارہ ہزار آدمی لے کر پہنچ گیا لیکن دونوں اسلامی لشکروں کے درمیان ترک فوج آ دھمکی۔ سورہ نے زبردست حملہ کیا جس سے ترک بھاگ نکلے لیکن

مسلمانوں کو بہت نقصان ہوا خود سورہ گھوڑے سے گر کر فوت ہو گیا۔
اُدھر جنید نے دشمن پر زوردار حملہ کیا اور شکست دے کر سمرقند میں داخل ہو گیا اور وہاں سے مسلمانوں کے اہل وعیال نکال لیے۔ چار ماہ بعد خاقان نے پھر بخارا پر حملہ کیا لیکن شکست کھا کر واپس چلا گیا۔
سنہ ۱۱۶ھ میں جنید نے یزید بن مہلب کی بیٹی فاضلہ سے نکاح کر لیا۔ ہشام اس پر اس قدر ناراض ہوا کہ اُسے معزول کر کے عاصم بن عبداللہ ہلالی کو خراسان کا والی مقرر کر کے اُسے ہدایت کی کہ جنید اگر سکرات موت میں بھی ملے تو اس کا گلا گھونٹ دینا۔ لیکن اللہ کا کرنا یہ ہوا کہ عاصم کے پہنچنے سے پہلے ہی جنید فوت ہو گیا۔ عاصم نے خراسان پہنچ کر جنید کے قائم کردہ تمام عمال کو معزول کر کے قید کر دیا۔ عاصم کے مشورہ پر ہشام نے خراسان کا الحاق عراق سے کر دیا تھوڑے عرصہ بعد عاصم کو بھی معزول کر دیا اور اس کی جگہ پھر اسد بن عبداللہ کو مقرر کر دیا اور اس کے بھائی خالد کو والی عراق کے تحت کر دیا۔ عاصم نے بغاوت کرنی چاہی لیکن لشکر نے انکار کر دیا۔ اسد نے آ کر عاصم کو گرفتار کر لیا اور جنید کے عمال رہا کر دیئے گئے۔ اسی دوران میں خاقان نے پھر سر اُٹھایا۔ اسد نے شکست فاش دی اور اپنے آباد کیے ہوئے شہر بلخ کو فوجی مرکز بنا لیا۔ اور سارے علاقے میں پھر سے امن و امان قائم کر دیا
سنہ ۱۱۹ھ میں اسد نے ختل (ترکستان کا شہر) پر حملہ کیا۔ ترک مقابلہ نہ کر سکے مسلمانوں نے قلعہ پر قبضہ کر لیا اور فوج بھیج کر آس پاس کے رؤسائ کو بھی مطیع کر لیا۔ سنہ ۱۲۰ھ میں اسد نے بلخ میں وفات پائی۔ ہشام نے اس کی جگہ نصر بن سیار کو والی خراسان مقرر کر دیا۔ نصر نے مشرقی علاقوں میں بہت سی جنگیں کیں اور ہر بار کامیاب رہا۔ نصر نے نومسلموں کا جذیہ بھی ختم

کر دیا جس کی وجہ سے اسلام پھیلنے لگا۔ سنہ ۱۲۱ھ میں ہی ہشام نے خالد بن عبداللہ قسری کو عراق سے معزول کر کے یوسف بن عمر ثقفی کو امیر مقرر کر دیا۔ یہ شخص ایک طرف تو نہایت عبادت گذار تھا اور دوسری طرف جاہل اور احمق، اس لئے بے رحمی سے لوگوں کے ساتھ سلوک کرتا تھا۔

## امام زید

یوسف بن عمر ثقفی کے زمانہ میں (سنہ ۱۲۲ھ) امام زید بن علی بن حسینؓ نے کوفہ کے پندرہ ہزار آدمیوں کو ساتھ ملا کر علم بغاوت بلند کر دیا۔ امام ابوحنیفہؒ بھی امام زید کے حامیوں میں سے تھے۔ لیکن جب یوسف بن عمر فوج لے کر مقابلہ کے لئے آیا تو بہت سے کوفیوں نے صرف اس بات پر کہ امام زید حضرت صدیق اکبرؓ اور حضرت عمر فاروقؓ کو بُرا نہیں کہتے ان کا ساتھ چھوڑ دیا۔ امام کے ساتھ صرف دو سو آدمی رہ گئے۔ لڑائی ہوئی اور امام قتل ہو گئے لوگوں نے دفن کر دیا۔ یوسف بن عمر نے قبر سے نکال کر سولی پر چڑھایا پھر سر کاٹ کر دمشق بھیجا جو ہشام کے حکم سے دمشق کے دروازہ پر لٹکا دیا گیا۔ یمن میں بھی کچھ لوگ امام زید کے حامی تھے جو آج تک زیدی کہلاتے ہیں۔

## آرمینیہ و آذربائی جان

ہشام کے عہد میں دوسرا بڑا محاذ آرمینیا اور آذربائی جان کا علاقہ تھا۔ یہاں آٹھ برس تک جنگیں ہوتی رہیں سنہ ۱۰۸ھ میں ہشام نے جراح کو معزول کر کے اپنے بھائی مسلمہ کو بھیجا جس نے کئی علاقے فتح کر لئے۔ ہشام نے بھائی کو واپس بلا کر پھر جراح کو وہاں بھیجا۔ جراح نے سنہ ۱۱۱ھ میں خزر پر فوج کشی کی۔ بڑی خونریز جنگ ہوئی مسلمانوں کو شکست ہوئی اور جراح شہید ہو گئے۔ دشمن نے کئی دوسرے اسلامی مقبوضات پر قبضہ کر لیا۔ ہشام نے

سعید حرشی والیٔ خراسان کو فوج دے کر بھیجا۔ سعید نے ایک ایک کر کے سب علاقے دشمن سے چھڑا لئے۔ پھر اردبیل پر حملہ کیا۔ رات کا وقت تھا دشمن کا ایک فرد بھی بچ نہ سکا۔ تمام مسلمان قیدی آزاد ہو گئے۔ اہلِ خزر پھر جمع ہو کر نکلے لیکن مقابلہ کی تاب نہ لا سکے اور بھاگ گئے۔ ہشام نے پھر سعید کو بلا کر مسلمہ کو بھیجا۔ لیکن اسی دوران میں مسلمہ فوت ہو گیا۔ ۱۱۴ھ میں ہشام نے مروان بن محمد کو بھاری فوج دے کر بھیجا۔ مروان کی فوج نے بہت سے علاقے فتح کر لئے۔ آس پاس کے تمام لوگ سہم گئے اور مصالحت کر لی۔

## سندھ کا علاقہ

ایک عرصہ سے سندھ کی مہموں کا سلسلہ بند پڑا تھا۔ ہشام نے اپنے عہد ۱۰۷ھ میں جنید بن عبدالرحمٰن کو بھیجا۔ جنید نے دریائے سندھ کے کنارے فتوحات شروع کر دیں جہاں راجہ داہر کا لڑکا جے سنگھ حکمران تھا۔ حضرت عمرؒ بن عبدالعزیز کے عہد میں جے سنگھ مسلمان ہو گیا تھا اس لئے اس کی حکومت اسی کو دے دی گئی تھی۔ جے سنگھ نے جنید کو اطلاع دی تھی کہ مسلمان ہوں اس لئے میرے علاقہ میں پیش قدمی نہ کرو مجھے خطرہ ہے۔ جنید نے منظور کر لیا لیکن راستہ وہی تھا اس لئے جے سنگھ جنید کی فوجوں کی آمد سے بدگمانی میں پڑا اور اس قدر خائف ہوا کہ مرتد ہونے کا اعلان کر کے بحری بیڑے کے ساتھ مقابلہ پر آکھڑا ہوا۔ سخت مقابلہ ہوا۔ جے سنگھ قتل ہو گیا۔ اس کے بعد جنید نے کیرج کا علاقہ جو باغی ہو گیا تھا دوبارہ فتح کر لیا۔ پھر کئی دوسرے علاقے فتح کئے اور بڑا عمدہ انتظام حکومت قائم کر دیا۔ ۱۱۱ھ میں جنید کی جگہ تمیم حکمران ہو کر آیا۔ یہ نااہل آدمی تھا اس لئے کبیر

سے بغاوتیں بلند ہونے لگیں۔ ہشام نے اسے بھی واپس بلا لیا اور حکم بن عوانہ کو بھیجا۔ حکم نے بہت جلد باغیوں کا سر دبا دیا اور پھر امن و امان قائم کر دیا۔

**فرانس پر حملہ** اندلس کی فتح کے بعد فرانس پہ فوج کشی کا خیال سب سے پہلے ہشام کے زمانہ میں عملی صورت میں آیا جس سے مسلمان وسط فرانس تک پہنچ گئے۔ اگرچہ اس سے پہلے بھی بعض والیوں نے اس کی کوشش کی تھی لیکن ناکامی ہی رہی تھی۔

اس مہم کی پہلی کوشش تو ولید کے عہد میں ہوئی تھی لیکن ناکام رہی دوسری کوشش حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ کے زمانہ میں سمح بن مالک والئے اندلس نے کی اور ۱۰۲ھ میں فرانس پہ فوج کشی کر دی اور جبل البرانس کے پار جنوبی فرانس میں نارمن کی ریاست کا محاصرہ کیا آخر انہوں نے اطاعت قبول کر لی۔

نارمن کے بعد سمح بن مالک طلوشہ (ٹولوس) کی طرف بڑھا اور محاصرہ کر لیا۔ ان لوگوں نے بھی اطاعت قبول کر لینے کا ارادہ کیا لیکن ان کا بادشاہ (ڈیوکس) ایک بھاری فوج لے کر مسلمانوں پہ حملہ آور ہوا۔ سخت معرکہ ہوا۔ امیر سمح اسی جنگ میں شہید ہو گئے اور مسلمانوں کو شکست ہوئی۔

تیسری کوشش ۱۰۷ھ میں ہوئی جب عنبسہ بن سحیم والئے اندلس بن کر آیا۔ عنبسہ نے جبل البرانس پار کر کے قرقشونہ (کرکسون) کا محاصرہ کر لیا۔ اہلِ قرقشونہ نے جزیہ دے کر صلح کر لی اور مسلمان قیدی رہا کر دیئے اور مسلمانوں سے دوستی کا عہد کر لیا۔ آس پاس کے

کئی امراء نے بھی اطاعت قبول کر لی۔ اس کے بعد عنبسہ اندرونِ ملک کی طرف بڑھا اور شہر اوٹن اور دریائے رہون کی شاداب وادی تباہ کر دیئے۔ عیسائیوں کے کئی جتھوں نے اسلامی فوج پہ حملے کئے اسی دوران میں ایک دہقانی عیسائی لشکر سے مقابلہ کرتے ہوئے امیر عنبسہ شہید ہو گئے۔ فوتیدگی سے پہلے امیر عنبسہ عروہ بن عبداللہ کو اپنا جانشین بنا گئے تھے۔

چوتھا حملہ ۱۱۳ھ میں عبدالرحمٰن بن عبداللہ دالئ اندلس نے کیا۔ یہ شخص بڑا بہادر اور مدبر تھا۔ سب سے پہلے عبدالرحمٰن نے اندلس کا اندرونی انتظام درست کیا۔ پھر اعلیٰ پیمانے پہ حملہ کے انتظامات کیے۔ اسلامی لشکر ابھی سرحدِ فرانس پہ ہی پہنچا تھا کہ امیر عثمان (بربری) باغی ہو گیا۔ وجہ یہ تھی کہ عثمان پہلے سارے اندلس کا حاکم تھا پھر معزول کر کے ایک چھوٹے سے علاقے وار سرحد کا حاکم بنا دیا گیا۔ چونکہ بربری تھا عربوں کا سخت دشمن ہو گیا اور ڈیوک آف ایکی ٹین (طلوشہ) کو اپنے ساتھ ملا لیا۔ عبدالرحمٰن نے ابنِ زیان کو تھوڑی سی فوج دے کر عثمان کی سرکوبی کے لیے آگے بھیجا۔ عثمان پہاڑی علاقہ میں بھاگ گیا۔ ابنِ زیان نے تعاقب کر کے پکڑ لیا اور قتل کر دیا۔ اس کے بعد اسلامی لشکر فرانس کے میدانی علاقہ میں داخل ہو گیا۔ اس علاقے کے تمام سردار اپنی فوجیں لے کر ڈیوک کے ساتھ مل گئے اور متحد ہو کر اسلامی فوج کے مقابلہ میں آئے۔ سخت معرکہ ہوا اور عیسائی شکست کھا کر بھاگ نکلے۔ مسلمان فتح کرتے ہوئے بورڈیو کی بندرگاہ تک پہنچ گئے اور ڈیوک کے سارے ساز و سامان کو چھین

لیا۔ پھر یہاں سے شمالی جانب دریائے ڈاردون پر ڈیوک نے پھر روکنے کی کوشش کی لیکن مسلمانوں نے ساری عیسائی فوج کو ختم کر دیا اور دریا پار کر کے سینٹ ہاری کے مشہور گرجے کی بہت بڑی دولت پر قبضہ کر لیا۔ اُدھر ڈیوک نے اپنے حریف چارلس مارٹل کو غیرت دلا کر ساتھ ملا لیا اور قومی جنگ کی دعوت دے کر ہر طرف سے فوجیں امداد کے لئے بلالیں۔ اسلامی فوج ٹورس کے قریب تھی اُدھر سے چارلس بہت بڑی فوج لے کر آگیا۔ سخت خون ریز جنگ ہوئی۔ اسلامی فوج تھوڑی تھی لیکن بڑی ثابت قدمی سے لڑتی رہی۔ آخر مسلمانوں کے پاؤں اُکھڑنے لگے عبدالرحمٰن جوش میں آکر دشمنوں میں گھس گئے اور سینکڑوں زخم کھا کر شہید ہو گئے۔ رات ہو چکی تھی لڑائی دوسرے دن کے لئے بند ہو گئی۔ مسلمانوں نے رات کی تاریکی میں میدان خالی کر دیا لیکن چارلس مسلمانوں سے اس قدر خوفزدہ تھا کہ تعاقب کرنے کی ہمت نہ کی۔ اسی جنگ میں عیسائیوں کی کامیابی پر چارلس کو مارٹل (ہتھوڑا) کا لقب ملا تھا۔

اس حملہ کی ناکامی کے بعد عبداللہ بن حجاب والئے افریقہ نے عبدالملک بن قطن فہری کو اندلس کا والی بنا کر بھیجا۔ عبدالملک بن قطن نے بھاری فوج کے ساتھ فرانس پر حملہ کیا۔ یہ فرانس پر پانچواں حملہ تھا۔ عبدالملک نے ناعاقبت اندیشی سے موسم کا لحاظ نہ کیا۔ برسات کی وجہ سے تمام ندی نالے طغیانی پر تھے اس لئے مسلمانوں کو قدم قدم پر مشکلیں پیش آئیں۔ آخر اسلامی فوج نے واپسی اختیار کر لی۔

افریقیہ کے والی ابن حبحاب نے عبدالملک کو معزول کر کے ۱۱۶ھ میں عقبہ بن حجاج کو اندلس کا والی مقرر کر دیا۔

## افریقیہ میں حالات

عقبہ بن حجاج نے اندلس کی بدانتظامی کو فوراً ٹھیک کر دیا اور سرحدوں پر امن و امان قائم کیا۔ پھر بعض غیر مفتوحہ علاقوں کو مطیع کر لیا۔ ادھر عبیداللہ بن حبحاب والیٔ افریقیہ نے حبیب بن ابی عبیدہ کو فوج دے کر سوڈان روانہ کیا۔ حبیب نے جاتے ہی سوڈان فتح کر لیا اور آس پاس کے تمام علاقے بھی مطیع کر لیے۔ سوڈان کی فتح سے مسلمانوں کے ہاتھ بہت سا سونا بطور مال غنیمت آیا۔

ابن حبحاب نے نئے بحری کارخانے قائم کیے اور بحری بیڑے کو ترقی دے کر ۱۱۷ھ میں حبیب کے ذریعے جزیرہ سردانیہ پر قبضہ کر لیا۔ ۱۲۲ھ میں حبیب کو جزیرہ صقلیہ پر بھیجا۔ یہاں حبیب کے نامور فرزند عبدالرحمٰن بن حبیب نے رومیوں کو شکست دی اور سرقوسہ کا محاصرہ کر لیا۔ چند دنوں بعد اہل سرقوسہ نے ہتھیار ڈال دیے اور سارا جزیرہ فتح کر لیا گیا۔

افریقیہ کے بربری عربوں سے تعصب رکھتے تھے اس لئے جب کبھی موقع ملتا وہ بغاوت کر دیتے تھے۔ طنجہ کے علاقہ کا امیر عمر بن عبداللہ مرادی تھا اس نے بربریوں سے ٹیکس وصول کرنے میں سختی کی۔ اس زمانے میں افریقیہ کی فوجیں سسلی کی مہم پر تھیں اس لئے طنجہ خالی پڑا تھا۔ موقع نہایت مناسب جان کر بربریوں نے بغاوت کر دی۔ شمالی افریقہ میں خوارج کی بڑی تعداد تھی وہ بھی بربریوں سے مل گئے اور انہوں نے [illegible]

قتل ہو گئے۔ خارجی اور بربری مل کر طنجہ پر حملہ آور ہوئے۔ عمر بن عبداللہ مقابلہ کے لئے آیا لیکن قتل ہو گیا۔ بربریوں نے طنجہ پر قبضہ کر لیا اور عربیوں کو نہایت بے دردی سے قتل کرنا شروع کیا۔ اس علاقہ کی خبر سُن کر باقی افریقہ کے بربری بھی باغی ہو گئے ہر علاقہ سے عرب حکام کو نکال کر خود قابض ہو گئے۔ ابن حجاب نے فوراً حبیب بن ابی عبیدہ کو صقلیہ سے واپس بلا لیا اور اس کے بڑے خالد کو بربریوں کے مقابلہ پر بھیجا۔ طنجہ پر خون ریز جنگ ہوئی لیکن نتیجہ کچھ نہ نکلا۔ دوسری جنگ پھر طنجہ میں ہی ہوئی۔ حبیب اس دفعہ عرب کے بڑے بڑے نامور شرفاء اور سپہ سالار ساتھ لایا تھا سخت معرکہ ہوا لیکن سب شرفا شہید ہو گئے۔ اسی لئے یہ جنگ "جنگ اشراف" کہلاتی ہے۔

بربریوں کی کامیابی سُن کر اندلس کے بربریوں نے بھی بغاوت کر دی۔ ہشام نے ابن حجاب کو معزول کر کے ۱۲۳ھ میں کلثوم بن عیاض کو تیس ہزار فوج کے ساتھ افریقہ بھیجا اور ہدایت کر دی کہ کلثوم قتل ہو جائے تو اس کا بھتیجا بلج بن بشر سپہ سالار بنے۔ کلثوم قیروان پہنچا تو شکست خوردہ فوجیں بھی ساتھ مل گئیں اور مجموعی تعداد ستر ہزار ہو گئی۔ کلثوم طنجہ کی طرف بڑھا تو سخت معرکہ ہوا۔ شامی فوج بڑی جواں مردی سے لڑی لیکن بربری بہت زیادہ تھے اس لئے اسلامی فوج شکست کھا گئی اور ایک تہائی مسلمان مارے گئے خود کلثوم سپہ سالار بھی میدان جنگ میں کام آیا۔ بہت سے مسلمان گرفتار ہو گئے۔ بلج بن بشر بچے ہوئے مسلمانوں کو لے کر سبتہ چلا گیا۔

ہشام نے غضب ناک ہو کر حنظلہ بن صفوان کلبی کو تیس ہزار اعلیٰ

فوج دے کر افریقہ روانہ کیا اور اس کے چچیرے بھائی ابوالخطار کو اندلس کا والی مقرر کر کے بھیجا۔ حنظلہ قیروان پہنچا تو بربریوں نے مقابلہ کیا بیشمار بربری مارے گئے۔ اس کے بعد بربریوں کا دوسرا لشکر تین لاکھ فوج کے ساتھ آپہنچا۔ قیروان کے قریب ہی اسلامی فوج سے مقابلہ ہوا۔ مسلمان صرف چالیس ہزار تھے۔اس لئے شکست کھائی۔ اس شکست کے بعد حنظلہ نے جہاد پر پُرجوش تقریریں کیں جس کا اثر یہ ہوا کہ مسلمان عورتوں تک نے جان پہ کھیل جانے کی قسم کھالی۔ چنانچہ پھر جنگ ہوئی مسلمان اس بہادری سے لڑے کہ مقابلہ کے بے شمار بربری بھاگنے لگے۔ مسلمانوں نے تعاقب کر کے انہیں قتل کیا۔ اس جنگ میں تقریباً دو لاکھ بربری قتل ہو گئے۔ اور شمالی افریقہ میں ان کی قوت ختم ہو گئی۔

## دعوتِ تحریک عباسیہ

شروع سے ہی خلافت کے اصل دعویدار اہلِ بیت نبوی تھے یا ان کے بعد حضرت علیؓ کی غیر فاطمی اولاد لیکن سلیمان بن عبدالملک کے زمانہ میں یہ منصب علویوں سے آلِ عباسؓ میں منتقل ہو گیا۔

حضرت امام حسینؓ کی شہادت کے بعد شیعانِ علیؓ نے حضرت امام زین العابدینؒ کے سامنے منصب امامت پیش کیا لیکن وہ واقعات سے اس قدر دل شکستہ ہو گئے تھے کہ انکار کر دیا۔ اس کے بعد شیعانِ علیؓ نے حضرت علیؓ کے غیر فاطمی فرزند محمد بن حنفیہ کے سامنے عرض مدعا کیا تو انہوں نے قبول کر لیا۔ اس طرح امامت کا منصب اہلِ بیتِ نبویؐ سے علوی شاخ میں چلا گیا۔ محمد بن حنفیہ کے بعد ان کے بیٹے ابو ہاشم عبداللہ جانشین ہوئے اور سارے اسلامی ممالک میں خفیہ دعوت دیتے رہے

ابو ہاشم عبداللہ ایک دفعہ ۱۰۰ھ میں سلیمان بن عبدالملک سے ملنے شام گئے۔ سلیمان نے بہت خاطر مدارات کی اور احترام سے واپس کیا۔ بعض مورخین کہتے ہیں کہ واپسی پر سلیمان نے انہیں زہر دلوا دیا تھا۔ راستہ میں مقام حمیمہ پر حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے پوتے محمد بن علی بن عباس موجود تھے اس لئے ابو ہاشم وہیں پہنچ گئے اور وفات سے پہلے ہی منصب امامت ان کے سپرد کر دیا تھا اور اپنے عراقی اور خراسانی اتباع کو ہدایت کر دی تھی کہ ان کے بعد محمد بن علی جانشین ہوں گے۔ چنانچہ ابو ہاشم کی وفات کے بعد لوگوں نے محمد بن علی بن عباسؓ کے ہاتھوں پہ بیعت کر لی۔ اور اس طرح امامت کا منصب علویوں سے بنی عباس میں چلا گیا۔

اس کے بعد محمد بن علی نے باقاعدہ تنظیم سے دعوت کا کام شروع کر دیا۔ تجربہ کار لوگوں کی جماعت منتخب کر کے عراق و خراسان روانہ کی۔ ان لوگوں نے بڑی ہوشیاری اور احتیاط سے کام کیا اور بنی امیہ کے مظالم اور برائیوں کو لوگوں تک پہنچا کر بنی عباس کی دعوت دینی شروع کر دی۔ جب کبھی اس دعوت کا کہیں راز کھلتا چند ایک آدمی پکڑے بھی جاتے اور قتل کر دیئے جاتے لیکن اس سے تبلیغی کارروائی اور سرگرمی میں کوئی فرق نہ پڑتا، ایک مرتا تو دوسرا اس کی جگہ کام کرنے لگتا۔ چنانچہ حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کے زمانہ سے لے کر ہشام کے عہد تک برابر خفیہ تحریک چلتی رہی اور ہزاروں عراقی اور خراسانی اس تحریک میں شریک ہو گئے۔ عوام کے علاوہ بہت سے شرفاء و امراء بھی شامل ہو گئے۔ مشہور عباسی داعی ابو مسلم خراسانی (اس کی تفصیل آگے آئے گی) اسی زمانہ میں اس دعوت میں شامل ہوا تھا۔ ہشام کو بالکل آخر عمر میں اس دعوت کا احساس ہوا چنانچہ اس نے

اس کو ختم کرنے کی راہ نکالی لیکن عمر نے مہلت نہ دی۔

**وفات** ہشام بن عبدالملک ربیع الثانی ۱۲۵ھ میں مرضِ خناق میں مبتلا ہو کر فوت ہو گیا اور اپنے نئے دارالخلافہ رصافۃ الشام میں دفن ہوا۔ عمر ۵۵ برس کی تھی اور مدتِ خلافت ۱۹ سال ۹ مہینے۔

## سوالات

۱۔ ہشام بن عبدالملک کے عہد کی فتوحات بیان کرو۔

۲۔ ہشام کے عہد میں فرانس پر جو حملے ہوئے ان کی تفصیل لکھو اور بتاؤ کہ اسے فتح کرتے ہیں ناکامی کیوں ہوئی؟

۳۔ تحریکِ دعوتِ عباسیہ کی ابتدا کیسے ہوئی؟ ان کی کامیابی کی کیا وجوہ تھیں؟

# ولید ثانی بن یزید بن عبدالملک

## ۱۲۵ھ تا ۱۲۶ھ

یزید بن عبدالملک اپنی زندگی میں ہی ہشام کے بعد اپنے
ولید کو خلافت کے لیے نامزد کر گیا تھا۔ چنانچہ وہ ہشام ک
کے بعد ۱۲۵ھ میں تخت نشین ہوا۔ یہ ہر لحاظ سے نا اہل خلی
نے خلیفہ ہوتے ہی اپنے مخالفوں سے انتقام لینا شروع کر دیا۔
سے پہلے ہشام بن عبدالملک کے اہل و عیال کی جائیداد ضبط
اس کے بعد جن امراء نے اس کو ولی عہدی سے معزول کر
ہشام سے موافقت کی تھی ان کو پکڑ پکڑ کر کوڑے لگوائے اور بعض کو
اتنی اذیتیں دیں کہ وہ مر ہی گئے۔

یہ ظلم و ستم دیکھ کر اہل یمن جو زیادہ تر فوج میں شامل
اس سے بیزار ہو گئے۔ اور بہت سے بنی امیہ ولید کے دشمن بن
اور طرح طرح کی افواہیں پھیلانی شروع کر دیں۔ لوگ خلیفہ
سخت دشمن ہوتے گئے۔ یزید بن ولید بن عبدالملک کی پھیلائی
ہوئی افواہوں نے لوگوں کے دلوں پہ بہت اثر کیا بلکہ یزید بن



# مطالعہ تاریخ اسلام

(عہدِ رسالت تا خلافتِ بنی امیہ)

مؤلفہ


پروفیسر محمد ارشد خان بھٹی - ایم۔ اے، ایم ایس سی

صدر شعبہ علوم اسلامیہ و معلّم حیاتیات

ایم۔ اے۔ او۔ کالج، لاہور



ناشر

…ولے لمٹڈ - شاہ عالم بازار - انارکلی - لاہور